شرمندگی، نقصان اور خوف و ہراس کا بوجھ اٹھائے مایوسیاں، ذلت اور شکست اور اپنے مردہ فوجیوں کی لاشیں اپنے دامن میں سمیٹے وہاں سے فرار ہو گئے۔ اور کلنٹن پوری دنیا کے سامنے ان دھمکیوں اور وعدوں کے ساتھ نمودار ہوا کہ وہ انتقام لے گا جبکہ یہ دھمکیاں صرف فرار کا ایک بہانہ ثابت ہوئیں، اور پھر اللہ تعالیٰ نے تم پر ذلت مسلط کی اور تم وہاں سے بھاگے اور تمہاری کمزوری اور نامردی کی انتہا ہو گئی۔ ان تین اسلامی شہروں' بیروت، عدن اور موغادیشو میں تمہاری ذلت آمیز شکست خوردگی کے منظر نے ہر مسلمان کے دل کو راحت بخشی اور مومنوں کے سینوں کے لیے شفا بن گیا''۔ (دو مقدس مقامات کی سرزمین پر قابض امریکیوں سے اعلان جہاد)

**مسجد اقصیٰ کو دنیا کا مسئلہ نمبر ایک بنانا:**

شیخؒ نے مسجد اقصیٰ کو دنیا کا اولین مسئلہ گردانا اور بالآخر تمام دنیا سے منوایا کہ مسئلہ فلسطین سب سے اہم مسئلہ ہے۔ آپؒ نے امت مسلمہ کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا:

''اے امت مسلمہ! بے شک فلسطین اور اس کے باشندے تقریباً ایک صدی سے یہودو نصاریٰ کے ہاتھوں فتنہ وفساد برداشت کر رہے ہیں۔ ان دونوں گروہوں نے ہم سے فلسطین مذاکرات کے ذریعے نہیں بلکہ طاقت کے زور پر حاصل کیا ہے۔ لہٰذا اس کی واپسی کا راستہ بھی یہی ہے کیونکہ لوہا ہی لوہے کو کاٹتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ہمارے لیے کفار کا زور توڑنے کا راستہ واضح کر دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

فَقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لاَ تُكَلَّفُ إِلاَّ نَفْسَكَ وَحَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ عَسَى اللّٰـهُ أَن يَكُفَّ بَأْسَ الَّذِيْنَ كَفَرُواْ وَاللّٰـهُ أَشَدُّ بَأْساً وَأَشَدُّ تَنكِيْلاً (النساء:۸۴)۔

''چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کی راہ میں لڑیں، آپ صرف اپنی ہی ذات کے ذمہ دار بنائے گئے ہیں اور آپ مومنوں کو رغبت دلائیں، امید ہے کہ اللہ کافروں کی جنگ کو روک دے اور اللہ بہت سخت ہے لڑائی میں اور بہت سخت ہے سزا دینے میں''۔

اس لیے قتال اور اس کی ترغیب کے ذریعے ہی کفار کا زور ٹوٹے گا۔

بیت المقدس کے جہاد اور اُن کے مابین رکاوٹ بس اتنی سی ہے کہ وہ شرکیہ جمہوریت کے دھوکے میں غرق جماعتوں اور گروہوں کے افکار کو ترک کر دیں اور دجلہ وفرات کی سرزمین میں برسر پیکار مجاہدین کی صفوں میں شامل ہو کر اپنے مورچے سنبھال لیں۔ امداد باہمی کے اس جذبے اور اللہ پر خالص توکل کی بدولت ہی نصرتِ الٰہی کا حصول ممکن ہے۔ پھر اسی کے نتیجے میں اقصیٰ کی بابرکت سرزمین کی جانب پیش قدمی ہو گی اور باہر سے آنے والے مجاہدین اندر موجود مجاہدین کو مضبوط کریں گے۔ وہ ہمارے لیے حطین کی یاد دوبارہ سے تازہ کریں گے اور اللہ کے حکم سے اس عظیم نصرت سے مسلمانوں کی آنکھوں کو ٹھنڈک نصیب ہو گی''۔

شیخؒ نے گیارہ ستمبر کی مبارک کارروائیوں کی بنیادی وجہ بھی فلسطین ہی کو قرار دیا۔ آپؒ نے ان کامیاب معرکوں کے بعد امریکیوں کو مخاطب کرتے ہوئے تاریخی الفاظ میں قسم اٹھاتے ہوئے فرمایا:

''میں اُس اللہ عظیم و برتر کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس نے آسمان کو بغیر ستون کے بلند فرمایا...... نہ تو امریکہ اور نہ ہی امریکہ والے سکون کا سانس لے سکیں گے، جب تک ہم حقیقی معنوں میں فلسطین میں امن وسکون سے نہیں رہیں گے اور جب تک ارض محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے تمام کافر فوجیں نکل نہیں جاتیں''۔ (معرکہ گیارہ ستمبر کے بعد خطاب)

اہل فلسطین کو حوصلہ دیتے ہوئے اور اُن کی ہمت بندھاتے ہوئے آپؒ نے یہ تاریخی الفاظ کہے:

''ہم اپنے فلسطینی بھائیوں کو بتا دینا چاہتے ہیں کہ تمہارے بچوں کا خون ہمارے بچوں کا خون ہے اور تمہارا خون ہمارا خون ہے، پس خون کا بدلہ خون سے اور تباہی کا بدلہ تباہی سے لیا جائے گا۔ ہم رب العزت کو گواہ بنا کر کہتے ہیں کہ ہم تمہیں تنہا نہیں چھوڑیں گے یہاں تک کہ یا تو ہمیں فتح حاصل ہو جائے یا پھر ہم اُسی انجام کا مزہ چکھ لیں جو حمزہ بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کے حصّے میں آیا۔ ہم تمہیں یہ خوش خبری بھی سنانا چاہتے ہیں کہ اسلام کی نصرت کے لیے لشکر چل پڑے ہیں اور یمن سے آنے والی مدد و نصرت بھی ان شاء اللہ اب رکنے نہ پائے گی''۔ (جدید صلیبی جنگیں حصہ اول)

ایک اور جگہ آپ فرماتے ہیں

''ہم اللہ کے حکم سے فلسطین کے بالشت بھر حصّے سے بھی ہرگز دست بردار نہ ہوں گے، جب تک اس زمین پر ایک بھی سچّا مسلمان بستا ہے۔ جو کانٹا بوئے گا وہ انگور کی فصل نہیں کاٹ سکتا''۔ (اسرائیلی غاصبانہ قبضے کے ساٹھ سال اور خطے میں محاذ آرائی کی وجوہات: مغربی عوام کے نام پیغام، ۱۴۲۹ھ)

**بلادِ حرمین پر امریکی قبضہ کو نمایاں کرنا:**

مسجد اقصیٰ اور فلسطین پر قبضہ کے بعد صلیبی وصہیونی اتحاد نے سرزمین حرمین کی طرف اپنے ناپاک قدم بڑھائے۔ ۱۹۹۰ء کویت پر عراق کے قبضے کو آڑ بناتے ہوئے امریکی افواج سعودی نظام حکومت کی غداری کے باعث سرزمین حرمین میں داخل ہو گئیں۔ اور آج بھی حرمین الشریفین کے قرب و جوار میں ناپاک امریکی موجود ہیں۔ جب کہ حال یہ ہے کہ امت مسلمہ کی اکثریت اس معاملہ سے بالکل لاتعلّق ہے۔ اُنہیں سرے سے احساس ہی نہیں کہ بیت اللہ اور مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی سرزمین پر کیا بیت رہی ہے۔ آل سلول (جزیرۃ العرب پر مسلط حکمران طبقہ) کا سردار آج بھی امت کے بیشتر افراد کی نظر میں ''خادم الحرمین

الشریفین'' ہے۔شیخؒ فرماتے ہیں:

''آج امت کا سب سے گہرا گھاؤ وہ ہے جو دشمنوں نے اس کے مقدس ترین مقام،اللہ کے گھر......بیت عتیق......خانۂ کعبہ کی سرزمین پر لگایا ہے......اس سرزمین پہ جہاں ہمارے محبوب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد ہے۔اس سے پہلے ہماری ہی غفلتوں اور اغیار کی سازشوں سے ہم سے ہمارا قبلۂ اول اور واقعۂ معراج کی یادگار،مسجد اقصیٰ چھنوائی۔آج صلیبی صہیونی اتحاد ہمارے دوسرے مقدس مقام،سرچشمۂ اسلام،سرزمین حجاز میں اپنے ناپاک پنجے گاڑ چکا ہے۔اور یقیناً ہمارے پاس اللہ بزرگ و برتر کے سوا کوئی بچاؤ اور قوت نہیں۔بلاشبہ ہمارے باقی زخم بھی رِس رہے ہیں لیکن سرزمینِ مکہ و مدینہ پر لگنے والا یہ گھاؤ سب سے زیادہ تکلیف دہ اور سب سے زیادہ ہیبت ناک ہے۔نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے لے کر آج تک......اس امت کی پوری تاریخ میں ہم پر کبھی اتنی بڑی مصیبت نہیں ٹوٹی۔کفار کو کبھی بھی یہ جرأت نہیں ہوئی تھی کہ وہ اللہ کے گھر کی طرف ہاتھ بڑھائیں۔آج یہ مقدس زمین امریکی فوجیوں کی چراگاہ اور یہود و نصاریٰ کی خبیث خواتین کے لیے تفریح گاہ بن چکی ہے......یہ ناپاک وجود اُس زمین کو اپنے پیروں تلے روندرہے ہیں جو ہمارے محبوب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی جائے پیدائش ہے،جہاں جبرائیلِ امین آسمان سے وحی لے کر،رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تشریف لاتے تھے۔آخر کب تک مسلمان اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی نصرت اور اس کے گھر کے دفاع سے غافل ہو کر بیٹھے رہیں گے؟ دنیا بھر کے اہل ایمان آخر کب اٹھیں گے؟ کب صلیبیوں اور صہیونیوں کی نجاست سے اس مقدس زمین کو پاک کریں گے؟ یہ تو اللہ رب العزت کا حکم ہے:

يَـا أَيُّهَـا الَّـذِيْنَ آمَنُواْ إِنَّمَا الْمُشْرِكُونَ نَجَسٌ فَلاَ يَقْرَبُواْ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ بَعْدَ عَامِهِمْ هَـذَا(التوبۃ:۲۸)

''اے ایمان والو! مشرک بالکل ہی ناپاک ہیں! پس وہ اس سال کے بعد مسجد حرام کے پاس بھی نہ پھٹکنے پائیں''۔

کیا مسلمان بھول گئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اپنے مرض الموت میں ایسا ہی حکم صادر فرمایا تھا کہ

اَخرِجُوا الْمُشْرِكِيْنَ مِنْ جَزِيْرَةِ الْعَرَب

''مشرکین کو جزیرۂ عرب سے نکال دو''

امریکی افواج کو سرزمین مکہ و مدینہ میں داخل ہوئے دس سال سے زائد کا عرصہ ہو چکا ہے [یاد رہے شیخ کی یہ تقریر ۲۰۰۰ء کی ہے]۔اللہ کی قسم! آج محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی جزیرۂ عرب کے قید خانوں میں بند ہیں جب کہ امریکیوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سرزمین میں دندنانے کی......عیش اُڑانے کی کھلی چھٹی ہے! کیا لوگوں کے سینوں میں ایمان کی کوئی رمق باقی نہیں بچی؟ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کے لیے لوگوں کی غیرت ختم ہوگئی؟''

(اے اللہ صرف تیرے لیے)

### حرمت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا تحفظ:

آج صلیبی ممالک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اہانت جیسے جرم عظیم کے مرتکب ہو رہے ہیں۔امت مسلمہ سے متعلّق ہر فرد کا دل اس حوالے سے زخمی ہے۔شیخؒ نے حرمت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تحفظ کے لیے قراردادوں،جلسوں،مظاہروں اور نعروں کے پرفریب جال کی طرف دعوت دینے کی بجائے عملی اقدامات کرنے کی طرف توجہ دلائی اور کفار کو جری انداز میں مخاطب کرتے ہوئے فرمایا:

''اگر تمہاری اظہار رائے کی آزادی کا کوئی اصول نہیں تو پھر ہمارے افعال کی آزادی کے لیے بھی اپنے سینے کھلے رکھو۔یہ بات عجیب اور اشتعال انگیز ہے کہ تم نرمی اور سلامتی کی بات کرتے ہو حالاں کہ تمہارے فوجی ہمارے ملکوں میں ناتواں لوگوں تک کا مسلسل قتلِ عام کر رہے ہیں۔اس پر مزید یہ کہ تم نے یہ خاکے شائع کیے جو کہ جدید صلیبی حملے کا ایک حصّہ ہیں اور ''ویٹی کن'' میں بیٹھے پوپ کا اس میں بہت بڑا ہاتھ ہے۔یہ تمام چیزیں اس بات کا واضح ثبوت ہیں کہ تم مسلمانوں سے ان کے دین پر جنگ جاری رکھنا چاہتے ہو اور یہ جاننا چاہتے ہو کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم مسلمانوں کو اپنے جان و مال سے زیادہ محبوب ہیں یا نہیں؟ لہٰذا اب ہمارا جواب اب تم سنو گے نہیں بلکہ دیکھو گے اور ہم برباد ہوں اگر ہم اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نصرت نہ کریں۔اور سلامتی ہو اس پر جو ہدایت کی پیروی کرے۔''(یورپ کے عقل مندوں کے نام)

### جہاد کو امریکہ اور اُس کے حواریوں کے اثرات سے پاک کرنا

شیخؒ کا ایک بڑا کارنامہ موجودہ دور میں جہاد جیسے اہم فریضے کو تمام طواغیت کے اثرات سے پاک کرنا ہے۔سوویت یونین کے خلاف جہاد کے آخری چند سالوں میں بعض مجاہد تنظیموں کی طرف سے امریکی امداد اور پاکستانی وسعودی نظام ہائے مملکت کے تعاون کو قبول کرنے کے نتیجے میں جہاد جیسے مقدس فریضے پر بھی طعنہ زنی کی جانے لگی۔کفر کے ذرائع ابلاغ نے پوری دنیا میں ڈھنڈورا پیٹا کہ سوویت یونین کو امریکی ڈالروں اور اسٹنگر میزائلوں کی مدد سے شکست دی گئی۔وہ مجاہدین جنہوں نے روس کے خلاف جہاد شروع کیا اور بے سروسامانی اور فاقہ مستی کے عالم میں کامل ایک دہائی تک روسی افواج کا مقابلہ کرتے رہے اُن کی سعی و جہد کو منظرِ عام سے ہٹا دیا گیا۔اب جہاد بھی 'امریکی برانڈ' مشہور ہونے لگا۔اسی کا نتیجہ تھا کہ جہاد کشمیر کو پاکستانی خفیہ ایجنسی آئی ایس آئی نے یرغمال بنالیا۔

شیخؒ اور اُن کے ساتھیوں نے جہادِ اسلامی کے پاکیزہ ماتھے سے امریکی بدنما داغ مکمل طور پر دھو ڈالا۔آپؒ نے دنیا کو بتایا کہ جہاد افغانستان اول میں بھی عرب وعجم کے

مجاہدین نے بے پناہ قربانیوں کے بعد محض اللہ تعالیٰ کی مدد، تائید اور نصرت کے سہارے دنیا کی عظیم ترین طاقت کو گھٹنے ٹیکنے پر مجبور کیا تھا اور پھر آپ نے بالفعل امریکہ کو دعوت مبارزت دے کر اس پروپیگنڈے کے غبارے سے بھی ہوا نکال دی کہ امریکی ڈالروں کے بغیر جہاد ہو ہی نہیں سکتا۔ آپ اور آپ کے ساتھیوں نے تن تنہا، صرف اللہ کی ذات پر بھروسہ کرتے ہوئے امریکہ کے خلاف جہاد کیا۔ امریکہ اور نیٹو اتحاد کو آپؒ نے اللہ کی مدد و معیت سے شکست کے دہانے پر لا کھڑا کیا۔ ایک ایسا میدان جس میں ایک طرف امریکہ تھا، اُس کی ٹیکنالوجی تھی، اُس کے صلیبی اتحادی تھے، اُن کی افواجِ قاہرہ تھیں، امریکہ کے غلام، مسلم خطوں کے مرتد حکمرانوں کا ٹولہ تھا، اُن کی خفیہ ایجنسیاں اور ان کی افواج تھیں......لیکن دوسری طرف......غزوۂ احزاب کی یاد تازہ کرتے مجاہدین کا مختصر سا گروہ تھا، مٹھی بھر چنوں اور چند کھجوروں پر کئی کئی دن بِتانے والے فاقہ مست تھے، پرانی بندوقوں اور دیسی بموں سے ''لیس'' مجاہدین فی سبیل اللہ تھے، سخت ترین موسم کی صعوبتیں برداشت کرنے والے مہاجرین تھے، اپنے جسموں کو بموں میں تبدیل کر لینے والی فدائی مجاہدین تھے......اور پھر چشمِ عالم نے دیکھا کہ جنہوں نے سوکھی روٹی قہوہ کے ساتھ کھا کر روس کو دریائے آمو کے پار دھکیل دیا تھا......آج وہی اللہ کے بندے امریکہ اور اُس کے پورے کفری اتحاد کو تگنی کا ناچ نچا رہے ہیں......شیخؒ نے دنیا کو کھلی آنکھوں سے وہ منظر دکھلا دیا، جس کے بارے میں شاعر نے کہا تھا

فضائے بدر پیدا کر فرشتے تیری نصرت کو
اتر سکتے ہیں گردوں سے قطار اندر قطار اب بھی

امیر المجاہدین شیخؒ نے بدر کی فضا پیدا کی، اُحد کے میدان کا نقشہ دہراتے ہوئے اپنے قریب ترین ساتھیوں کے جسموں کے پرخچے اڑتے دیکھے اور آیت قرآنی کے مصداق جب یہ معاملہ ہوا:

الَّذِينَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ إِنَّ النَّاسَ قَدْ جَمَعُواْ لَكُمْ فَاخْشَوْهُمْ (الِ عمران: ۱۷۳)

''وہ لوگ جب ان سے لوگوں نے کہا کہ کافروں نے تمہارے مقابلے میں لشکر جمع کر لیے ہیں۔ تم ان سے خوف کھاؤ''۔

تو اُن کا حال آج بھی یہی تھا

فَزَادَهُمْ إِيمَاناً وَقَالُواْ حَسْبُنَا اللّهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ (الِ عمران: ۱۷۳)

''تو اس بات نے انہیں ایمان میں اور بڑھا دیا اور کہنے لگے ہمیں اللہ کافی ہے اور وہ بہت اچھا کارساز ہے''

احزاب کی طرح جب اُن کی نظر کفار کے اتحادی لشکروں پر پڑی تو قرآنی الفاظ اُن پر صادق آئے

وَلَمَّا رَأَى الْمُؤْمِنُونَ الْأَحْزَابَ قَالُوا هَذَا مَا وَعَدَنَا اللَّهُ وَرَسُولُهُ وَصَدَقَ اللَّهُ وَرَسُولُهُ وَمَا زَادَهُمْ إِلَّا إِيمَاناً وَتَسْلِيماً (الاحزاب: ۲۲)

''اور ایمان داروں نے جب (کفار کے) لشکروں کو دیکھا (بے ساختہ) کہہ اٹھے! کہ انہی کا وعدہ ہمیں اللہ تعالیٰ نے اور اس کے رسول نے دیا تھا اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول نے سچ فرمایا اور اس (چیز) نے ان کے ایمان میں اور شیوہ فرماں برداری میں اور اضافہ کر دیا''۔

اس کے نتیجے میں وہ فساق و فجار جو جہاد اور فلسفۂ جہاد پر چاند ماری کرتے تھے منہ میں انگلیاں دبائے، حیران و ششدر امریکی اتحاد کی شکست خوردگی کو دیکھ رہے ہیں۔ شیخؒ نے ثابت کیا کہ سابقہ افغان جہاد میں بھی امریکی مدد و تعاون کے بغیر مجاہدین نے خالص اللہ کی نصرت سے فتح و کامرانی حاصل کی تھی اور موجودہ جہاد میں بھی فقط اللہ ہی کی طاقت، قوت، مدد اور بھروسے پر مجاہدین کامیابیاں سمیٹ رہے ہیں۔

**الولاء والبراء کا مفہوم امت کو سمجھانا:**

عقیدہ الولاء البراء کو جس قدر شیخؒ نے اپنی جہادی تحریک کی بدولت عام کیا، اس کی مثال سقوطِ خلافت کے بعد ملنا محال ہے۔ الولاء والبراء کے عقیدے پر مصلحتوں، عیش کوشیوں اور ہوائے نفس کی دبیز تہہ جم چکی تھی۔ اس قدر حساس عقیدہ عمومی طور پر عدم توجہی اور بے اعتنائی کا شکار تھا، آپؒ نے دوستی اور دشمنی کے معیار کے اسلامی فہم کو عام کیا۔ اپنی گفتگوؤں، تقاریر اور پیغامات میں اس اہم ترین عقیدہ کی نزاکتوں اور جزیات پر سیر حاصل گفتگو فرمائی اور امت مسلمہ کو اس جانب متوجہ کیا کہ وہ اپنی پسند و ناپسند، دوستی و دشمنی، موالات و معادات اور ولایت و برأت کو قرآن و سنت کی تعلیمات کے مطابق ڈھالیں۔ آپؒ فرماتے ہیں:

> ''عقیدہ الولاء البراء اسلام کے بنیادی عقائد میں سے ایک ہے۔ یعنی ہم اسی سے دوستی کرتے ہیں جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا دوست ہو اور اسی سے دشمنی کرتے ہیں جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا دشمن ہو۔ لیکن منافق اور درہم و دینار کے بندے، ہر حق و باطل میں بادشاہ کی پیروی کرتے ہیں۔ جس سے یہ (بادشاہ) دوستی کرے وہ ان کا دوست اور جو اس کا دشمن وہ ان کا دشمن ہوتا ہے۔ کیا کسی انسان میں، یوں اپنے عقل و ضمیر کے خلاف چل کر بھی کوئی انسانیت باقی رہ سکتی ہے؟ کیا ''ایک اچھا شہری'' بننے کے لیے ضروری ہے کہ ہم اپنے دین سے ناطہ توڑ لیں اور اپنی عقلوں پر پردے ڈال لیں؟'' (اے اللہ صرف تیرے لیے)

ایک اور جگہ آپؒ فرماتے ہیں:

> ''میں اللہ رب العزت کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ جو شخص بھی بش اور اس کے منصوبے کے پیچھے پیچھے چلتا ہے اُس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات کو رد کر دیا۔ اور یہ حکم اللہ کی کتاب اور اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے واضح ترین احکامات میں سے ہے۔ اور میں یہ نصیحت کرتا ہوں، جیسا کہ اس سے قبل میں نے اور بہت سے علما نے بھی یہ نصیحت کی ہے اور میرے اس

دعوے کا ثبوت اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے یہ الفاظ ہیں، جو اُس نے سچے مؤمنین کو خطاب کر کے فرمائے ہیں:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُواْ لاَ تَتَّخِذُواْ الْيَهُودَ وَالنَّصَارَى أَوْلِيَاء بَعْضُهُمْ أَوْلِيَاء بَعْضٍ وَمَن يَتَوَلَّهُم مِّنكُمْ فَإِنَّهُ مِنْهُمْ(المائدة: ۵۱)

''اے ایمان والو! تم یہود و نصاریٰ کو دوست نہ بناؤ یہ تو آپس میں ہی ایک دوسرے کے دوست ہیں۔تم میں سے جو بھی ان میں سے کسی سے دوستی کرے وہ بے شک انہی میں سے ہے''۔

علمائے حق نے فرمایا ہے کہ جو کوئی بھی کفار سے دوستی کرتا ہے، اُنہیں اپنا محافظ اور سردار بناتا ہے تو وہ کفر اختیار کرتا ہے۔ اور اُن کے ساتھ دوستی کی سب سے بڑی نشانی یہ ہے کہ اُن کی جدوجہد کی حمایت منہ سے کی جائے یا بحث و مباحثہ سے اور تحریروں سے کی جائے۔ پس جس کسی نے بھی مسلمانوں کے خلاف بش اور اُس کی مہم کا راستہ اختیار کیا تو اُس نے کفر کیا، اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے ساتھ اور اُس کے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ۔ اور مندرجہ بالا آیت کے بعد اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان:

فَتَرَى الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِم مَّرَضٌ يُسَارِعُونَ فِيهِمْ يَقُولُونَ نَخْشَى أَن تُصِيبَنَا دَآئِرَةٌ فَعَسَى اللّهُ أَن يَأْتِيَ بِالْفَتْحِ أَوْ أَمْرٍ مِّنْ عِندِهِ فَيُصْبِحُواْ عَلَى مَا أَسَرُّواْ فِي أَنْفُسِهِمْ نَادِمِينَOوَيَقُولُ الَّذِينَ آمَنُواْ أَهَـؤُلاء الَّذِينَ أَقْسَمُواْ بِاللّهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ إِنَّهُمْ لَمَعَكُمْ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ فَأَصْبَحُواْ خَاسِرِينَO(المائدة ۵۲، ۵۳)

''آپ دیکھیں گے کہ جن کے دلوں میں بیماری ہے، وہ دوڑ دوڑ کر ان میں گھس رہے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہمیں خطرہ ہے، ایسا نہ ہو کہ کوئی حادثہ ہم پر پڑ جائے، بہت ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ فتح دے دے یا اپنے پاس سے کوئی اور چیز لائے پھر تو یہ اپنے دلوں میں چھپائی ہوئی باتوں پر (بے طرح) نادم ہونے لگیں گے اور ایماندار کہیں گے، کیا یہی وہ لوگ ہیں جو بڑے مبالغہ سے اللہ کی قسمیں کھا کھا کر کہتے ہیں کہ ہم تمہارے ساتھ ہیں۔ ان کے اعمال غارت ہوئے اور یہ ناکام ہو گئے''۔

ابن کثیرؒ نے اپنی تفسیر میں کہا ہے کہ ''بہت سارے صحابہؓ کو معلوم نہ تھا کہ منافقین کا سردار عبداللہ بن اُبی کافر تھا۔ جب مسلمانوں اور یہودیوں کے درمیان بات بڑھتے بڑھتے بگڑ گئی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنہیں سزا دینے کا فیصلہ کیا تو عبداللہ بن اُبی منافقین کا سردار، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے آ گیا اور اُس نے یہودیوں کی حمایت کی۔ اس وجہ سے یہ آیات نازل ہوئیں''۔

یہ بات بالکل واضح ہے کہ کوئی مسلمان جب کفار کے ساتھ دوستی کرتا ہے اور مسلمانوں کے خلاف ان کی مدد کرتا ہے تو وہ اپنے اس عمل کی وجہ سے اسلام سے خارج ہو کر کافر اور مرتد ہو جاتا ہے۔ کیونکہ جس طرح وضو کے نواقض ہوتے ہیں اسی طرح ایمان کے بھی نواقض ہیں، جن کا مرتکب ایمان سے ہاتھ دھو بیٹھتا ہے۔ اور کفار سے دوستی اور اہل اسلام کے خلاف ان کی مدد اسلام سے خارج کر دینے والے اعمال میں سے ایک ہے۔

لہٰذا جو لوگ کافروں کو اپنا سردار، دوست اور نجات دہندہ سمجھتے ہیں تو وہ بلاشک وشبہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے کافر ہیں اور یہ آیت اس بات کی مضبوط دلیل ہے کہ جن لوگوں نے کفار کو اپنا امام بنایا وہ مرتد ہو گئے

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُواْ مَن يَرْتَدَّ مِنكُمْ عَن دِينِهِ فَسَوْفَ يَأْتِي اللّهُ بِقَوْمٍ يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّونَهُ أَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ أَعِزَّةٍ عَلَى الْكَافِرِينَ يُجَاهِدُونَ فِي سَبِيلِ اللّهِ وَلاَ يَخَافُونَ لَوْمَةَ لآئِمٍ ذَلِكَ فَضْلُ اللّهِ يُؤْتِيهِ مَن يَشَاءُ وَاللّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌO (المائدة: ۵۴)

''اے ایمان والو! تم میں سے جو شخص اپنے دین سے پھر جائے تو اللہ تعالیٰ بہت جلد ایسی قوم کو لائے گا جو اللہ کی محبوب ہوگی اور وہ بھی اللہ سے محبت رکھتی ہوگی وہ نرم دل ہوں گے مسلمانوں پر سخت اور تیز ہوں گے کفار پر، اللہ کی راہ میں جہاد کریں گے اور کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کی پرواہ بھی نہ کریں گے یہ ہے اللہ تعالیٰ کا فضل جسے چاہے دے، اللہ تعالیٰ بڑی وسعت والا اور زبردست علم والا ہے''۔

لہٰذا میں مسلمانوں پر واضح کرتا ہوں کہ وہ یہودیوں اور عیسائیوں سے نفرت کریں اور اس بارے میں نہایت محتاط رہیں اور جو کوئی بھی محض ایک لفظ سے اُن کی حمایت کا ارتکاب کرے وہ اللہ سے سچی لگن ظاہر کرتے ہوئے توبہ کرے اور اپنی غلطیوں پر نادم ہوتے ہوئے اپنے ایمان کا ازسرنو اقرار کرے''۔

(''جدید صلیبی جنگیں'')

**اسلامی خطوں میں شریعت اسلامیہ کے نفاذ کی دعوت:**

شیخ بن لادنؒ نے اپنی پرسوز دعوت کے ذریعے اس پیغام کو عام کیا کہ اسلامی ممالک میں رہنے والے مسلمان اپنے اپنے ملکوں اور خطوں میں دین کو بطور نظام نافذ کرنے کے لیے جہاد وقتال فی سبیل اللہ کے میدانوں کا رخ کریں۔ مرتدین کے خلاف قتال کی شرعی حیثیت کو مکمل شرح و بسط سے واضح فرمایا۔ مسلمانوں پر مرتد حاکم کے مسلط ہونے جیسی مصیبتِ کبریٰ کی صورت میں عملی راہوں پر نکلنے اور اُس حاکم کا تخت الٹ دینے جیسے احکامات سے آگاہ کیا۔ آپؒ نے اجتماعی طور پر اس فرض کو ادا کرنے پر ابھارا اور ہر فرد کو انفرادی خطاب کر کے بھی اُس کا فرض یاد دلایا۔ آپؒ نے فرمایا:

''اے اللہ کے بندے! اگر تم اللہ کے دین کے خلاف لڑنے والوں کی خندق میں کھڑے پائے گئے تو کل کو اپنے رب کو کیا جواب دو گے؟ وہ تو طاغوت کی راہ میں قتال کر رہے ہیں اور تم اپنے ہتھیار اور زبان سے ان کی نصرت کر رہے

ہو۔آخر اس بات کا تمہارے پاس کیا جواب ہوگا کہ تم اللہ کے دشمنوں کو تو اچھا کہو اور مجاہدین پر الزام تراشی کرو؟ بالکل اسی طرح جیسے وائٹ ہاؤس میں بیٹھا اُس کا فرمانروا اُن پر دہشت گرد اور تخریب کار ہونے کا الزام لگا تا ہے۔جب تم سے پوچھا جائے گا کہ تمہارا دین کیا ہے تو کیا تم اس وقت جھوٹ بولو گے؟ حالاں کہ اس وقت جھوٹ تمہارے کچھ کام نہ آئے گا۔اگر آپ یہ کہیں گے کہ میرا دین اسلام ہے لیکن آپ اس کے جھنڈے کی جگہ اس کے خلاف برسرِ پیکار اوباما اور زرداری کے جھنڈے تلے کھڑے پائے جائیں تو کیا آپ کا دعویٰ تسلیم کیا جائے گا؟ لوگ تو اپنے جھنڈوں اور ان گروہوں کی نسبت سے پہچانے جاتے ہیں جن سے ان کی دوستی اور محبت ہو۔اب آپ خود دیکھ لیجیے کہ آپ کس کے جھنڈے تلے کھڑے ہیں۔مجاہدین' روس اور اس کی آلہ کار افغان فوج کے ساتھ بیک وقت لڑتے تھے کیونکہ دونوں کا حکم ایک جیسا تھا۔پاکستان اور دیگر ممالک کے علما نے ان کے خلاف قتال کے فتوے بھی دیے، چاہے وہ نماز پڑھتے رہیں، روزے رکھتے رہیں اور اپنے آپ کو مسلمان سمجھتے رہیں۔اہلِ بصیرت کے لیے اس میں عبرت کی بہت نشانیاں ہیں۔آج پاکستانی فوج کا حال بالکل ویسا ہی ہے۔یہ فوج اور امریکہ ایک ہی خندق میں کھڑے اسلام کے خلاف جنگ میں مصروف ہیں۔ایمان کے سچے دعوے داروں پر فرض ہے کہ وہ ان کے خلاف علَمِ قتال بلند کریں۔(پاکستانی قوم کے نام پیغام:''شریعت یا شہادت'')

آپؒ نے مزید فرمایا:

''مفتی نظام الدین شامزئیؒ نے (گیارہ ستمبر کو) نیویارک پر ہونے والے مبارک حملوں کے بعد جاری کردہ اپنے مشہور فتوے میں لکھا''اگر ایک اسلامی ملک کا حاکم بلادِ اسلامیہ پر حملے میں کسی کافر کی مدد کرے تو شریعت کی رو سے مسلمانوں پر لازم ہو جاتا ہے کہ وہ اسے حکومت سے بزور ہٹائیں اور اسے شرعاً اسلام اور مسلمانوں کا غدار گردانیں''۔

پس اے اسلامیانِ پاکستان! بلاشبہ مفتی نظام الدین شامزئیؒ نے اپنے کاندھے پر موجود بھاری ذمہ داری کا حق ادا کر دیا تھا۔آپؒ نے ڈنکے کی چوٹ پر کلمۂ حق کہا اور مخلوق کی ناراضی کی کچھ پرواہ نہ کی اور اپنی جان و مال کو خطرے میں ڈالتے ہوئے پرویز کے بارے میں اللہ کا حکم پوری وضاحت سے بیان کر ڈالا کہ وہ اسلام اور مسلمانوں کا غدار ہے اور اسے ہٹانا واجب ہے۔یہی وہ فتویٰ ہے جس نے پرویز اور اس کے امریکی آقاؤں کو غصہ دلایا اور میرے خیال میں مفتی صاحبؒ کا قاتل بھی ان کے سوا کوئی نہیں۔مفتی نظام الدین شامزئیؒ اپنا فرض ادا کر کے چلے گئے اور بہت سے علمائے سو کے رویے کے برعکس حق بات کو باطل سے نہیں بدلا۔لیکن ہمارے حصے کا فرض اب بھی ہم پر باقی ہے۔اس فرض کی ادائیگی میں پہلے ہی ہم سے بہت تاخیر ہو چکی ہے کیونکہ یہ فتویٰ صادر ہوئے تو اب چھ سال گزر چکے ہیں۔پس ہمیں چاہیے کہ اب ہم اس کمی کو پورا کرنے کے لیے اٹھ کھڑے ہوں امید ہے کہ یوں اللہ میری اور آپ کی کوتاہی معاف فرما دیں گے''۔(لال مسجد کی شہادت کے بعد بیان)

شیخ کے چند نمایاں کارناموں کا یہ مختصر بیان ہے وگرنہ شیخ کا شمار تاریخ انسانی کی اُن باوقار ہستیوں میں ہوتا ہے جنھوں نے اللہ کے کلمہ کی سربلندی کے لیے اپنا سب کچھ وقف کیا اور پھر چاروں اطراف کی مخالفتوں کے باوجود اپنے لشکر کو فتح و کامرانی کے دروازوں پر چھوڑ کر اپنے رب کے ہاں پہنچ گئے۔اسلام کا یہ شیر ربِ رحمٰن کی جنتوں میں پہنچ چکا ہے۔اب وہاں اُس کی ضیافت کا انتظام خالق کائنات خود فرمائیں گے۔اللہ کے اس غریب الوطن، غریب الدیار اور فی سبیل اللہ مہاجر کا ابدی ٹھکانہ کیسا ہوگا......ہماری محدود سوچ اور ناقص عقل اُس کا تصور اور احاطہ کرنے سے قطعی قاصر ہے......اور پھر اُس ٹھکانے پر پہنچنے سے بھی پہلے اُس کا استقبال کرنے کو کون کون موجود نہیں ہوگا۔جسد خاکی سمندر میں بہا دیا گیا تو کیا غم ہے......اُس کی پاکیزہ روح کو وصول کرنے کے لیے کس مرتبے کے فرشتے حاضر ہوئے ہوں گے۔پھر عرشِ الٰہی کے سائے تلے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے اس سچّے محبّ کے اور دین کے لیے سب کچھ لٹا دینے والے اسلام کے بیٹے کا استقبال صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے جلو میں کریں گے۔ان شاء اللہ

میرے اللہ نے چاہا تو عنقریب ہمارے شیخؒ جنت کے بالا خانوں سے اپنے لشکر کی فتوحات کا نظارہ کریں گے اور اللہ رب العزت اُن کی سعی و جہد کی حتمی کامیابی، مجاہدین اسلام کی فتح یابی اور کفار کی ذلت و شکست کے مناظر دکھا کر اُن کی آنکھیں مزید ٹھنڈی فرمائے گا۔ان شاء اللہ

☆☆☆☆☆

''میرے مسلمان بھائیو! میں پوچھتا ہوں کہ کیا یہ دین کی دعوت کوئی کھیل تماشہ ہے کہ جسے صرف خوب صورت الفاظ سے آراستہ کر کے آپ دوسرے لوگوں تک پہنچا سکیں گے؟ یا پھر کچھ پمفلٹ لکھ کر یا لائبریریاں سجا کر دین کا یہ پیغام لوگوں تک پہنچ سکے گا؟ ہرگز نہیں! اسلام کے پیروکاروں کا راستہ کبھی محض یہ نہیں رہا......بلکہ تاریخ اس پر گواہ ہے کہ دورِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری نسل اس دعوت کی نذر ہوگئی اور اُنہوں نے اس دین کی دعوت کو لوگوں تک پہنچانے کے لیے اپنی جانیں قربان کر دیں۔ہر دور میں دین کے علَم بردار شہدا کی صفوں میں شامل ہوتے رہے......آخر کیوں؟ اس لیے کہ دینِ اسلام کا یہ گلشن پاکیزہ جانوں کے لہو سے ہی سرسبز و شاداب ہوتا ہے، ہمارے الفاظ شمع کی لو کی طرح ہیں جو بالآخر بجھ جاتی ہے اور یہ الفاظ بے جان ہی رہتے ہیں......یہاں تک کہ جب ہم دین پر مٹ جاتے ہیں تو یہی الفاظ زندہ ہو جاتے ہیں اور زندہ انسانوں کے درمیان امر ہو کر غافلوں کو جگاتے ہیں۔تاریخ میں جو باتیں اور الفاظ آج تک زندہ ہیں درحقیقت اُن کے بولنے والوں نے انہی باتوں پر اپنی جانیں قربان کر دیں''۔

(شیخ ڈاکٹر عبد اللہ عزام شہید رحمہ اللہ)

# شیخؒ کا ہدف! جہاد سے امریکہ کے سرمایہ دارانہ نظام کا خاتمہ

سید عمیر سلیمان

۱۹۸۹ء میں سوویت یونین کی افواج افغانستان سے پسپا ہو کر نکل گئیں...... یہ ایک عظیم فتح تھی ......جس کا مشاہدہ امت مسلمہ صدیوں بعد کر رہی تھی...... جہاد کے نتیجے میں ایسی عظیم فتح کے ثمرات سمیٹنے اور افغانستان میں شریعت کے نفاذ کا یہی موقع تھا لیکن پاکستانی اور سعودی ایجنسیوں کی ریشہ دوانیوں کے نتیجے میں افغان مجاہدین باہم دست وگریبان ہو گئے۔ شیخ اسامہ شہیدؒ نے اس پر آشوب دور میں کسی بھی فریق کا ساتھ نہ دیا بلکہ وہ خاموشی کے ساتھ مجاہدین کی آپس میں صلح کے لیے کام کرتے رہے مگر ان کی کوششیں بارآور نہ ہوسکیں۔ آخر کار انہوں نے افغانستان کو خیر باد کہا اور واپس سعودی عرب آ گئے، یہاں اپنی کاروباری سرگرمیاں جاری رکھنے کے ساتھ ان کا دنیا بھر کی اسلامی تحریکوں سے رابطہ بھی برقرار تھا۔ وہ افغان جہاد میں سوویت یونین کی شکست کے بعد اسلامی دنیا کے حکمرانوں کو امریکی بلاک میں جاتا دیکھ کر دُکھی تھے اور اس بدلی ہوئی صورت حال کو قبول کرنے کے لیے تیار نہ تھے، وہ امریکی عزائم سے بخوبی آگاہ تھے۔ اسی صورت حال میں امریکہ نے افغان جہاد کے بعد اپنا کھیل شروع کیا، یہ عراق کویت تنازعہ کی آڑ میں سرزمین حرمین پر صلیبی قبضے کا آغاز تھا۔ ۱۹۹۰ء میں امریکی افواج جزیرۃ العرب میں داخل ہوئیں۔ یہ بات شیخؒ کے لیے قابل قبول نہیں تھی، آپؒ نے عراق کے کویت پر قبضہ کے فوراً بعد سرزمین حرمین کے حکمرانوں کو پیش کش کی کہ آپ اور آپ کے مجاہد ساتھی حرمین کے دفاع کی خاطر عراقی فوج کا مقابلہ کریں گے اور اُنہیں اللہ کی مدد سے شکست دیں گے بشرطیکہ حکمران امریکہ کی افواج کو سرزمین حرمین آنے سے روک دیں۔ لیکن آپ کی اس پیش کش کو مسترد کر دیا گیا۔ شیخؒ نے ۱۹۹۰ء میں مختلف اخبارات اور صحافیوں کو انٹرویوز کے ذریعے جو پیغام دیا وہ یہ تھا:

> ''جزیرۃ العرب پر صہیونی طاقتوں کا قبضہ ہے اور پورے علاقے پر مکمل کنٹرول حاصل کرنے کی کوششیں جاری ہیں، مقامات مقدسہ پر کھلا اور خفیہ قبضہ ہو چکا ہے اب دنیا بھر کے مسلمانوں پر یہ فرض عائد ہوتا ہے کہ وہ ان عظیم مقامات سے کافروں کو نکالنے کے لیے جدوجہد شروع کر دیں۔ سعودی عرب سمیت دنیا بھر کے جید علمائے کرام مقامات مقدسہ پر قبضہ کی جسارت کرنے والی قوتوں کے خلاف جہاد کا فتویٰ دے چکے ہیں۔ خانہ کعبہ کو چاروں طرف سے امریکی افواج نے گھیر لیا ہے، جدہ اور مکہ مکرمہ کے درمیان صرف ۷۰ کلومیٹر کا فاصلہ ہے اور قریب کے شہروں پر بھی امریکی افواج موجود ہیں۔ مسلم امت کے ایک تہائی حصّہ پر یہود ونصاریٰ کا قبضہ ہے اسے بھی مشرکین کے قبضہ سے آزاد کرانا ہماری ذمہ داری ہے''۔

۱۹۹۶ء سے ۱۹۹۸ء کے دوران میں شیخ اسامہؒ نے تین پیغاماتِ جہاد جاری کیے جن میں جہاد، امریکہ کی سرزمین حرمین میں موجودگی کے خلاف جہاد اور دیگر مقدس مقامات پر امریکہ کی موجودگی کے خلاف جہاد کے فتوے شامل ہیں۔ شیخؒ نے ۱۹۹۶ میں امریکہ کے خلاف باقاعدہ اعلان جہاد کیا۔ ۲۶ اگست ۱۹۹۶ء کو انہوں نے اپنا پہلا بیان جاری کیا، جس کا عنوان تھا ''اسامہ بن محمد بن لادن کی جانب سے اعلان جہاد''۔ مئی ۹۸ میں شیخؒ نے ''انٹرنیشنل اسلامک فرنٹ'' کے نام سے ایک محاذ کا اعلان کیا جس کے پلیٹ فارم سے انہوں نے امریکہ اور اسرائیل کے خلاف باقاعدہ اعلان جہاد کیا۔ اس محاذ کا بنیادی مقصد امریکی اور دیگر کفری افواج کو سعودی عرب کی مقدس سرزمین سے نکالنا، اسرائیل اور امریکہ کو دنیا بھر میں مسلمانوں کے خلاف کارروائیوں سے باز رکھنا بتایا گیا۔

مارچ ۱۹۹۷ء میں سی این این کے نمائندے پیٹر آرنیٹ کو انٹرویو دیتے ہوئے انہوں نے امریکا کے خلاف جنگ کی وجوہات بیان کیں، فرمایا:

> ''میرے سامنے جب بھی امریکہ کا ذکر آتا ہے، تو کسی اور بات کی بجائے مجھے اسرائیل کا وہ ظلم یاد آجاتا ہے جو لبنان میں قنعا کے مقام پر وحشیانہ بم باری کی صورت میں معصوم بچوں پر کیا گیا تھا، مجھے یہ منظر کبھی نہیں بھولتا۔ اس بم باری میں معصوم بچوں کی بڑی تعداد موت کا شکار ہوئی۔ جو زندہ بچے اپنے جسموں کے مختلف اعضا کٹ جانے کی وجہ سے معذور ومسخ ہو کر رہ گئے۔ امریکہ کا اس واقعہ میں ملوث ہونے کا اس سے بڑھ کر ثبوت اور کیا ہوسکتا ہے کہ اس نے اس بم باری کا شکار ہونے والے معصوم بچوں کے حق میں کلمۂ ہمدردی تک کہنے سے گریز کیا اور ظلم و سفاکی کی تمام حدود پھلانگ گیا، اس سے پہلے دنیا میں بڑی سے بڑی سامراجی قوت کے ہاتھوں ایسا واقعہ عمل میں نہ آیا تھا۔ امریکی حکومت نے مختلف علاقوں میں مسلمانوں کو ظلم وستم کا نشانہ بنا رکھا ہے۔ عراق میں ساٹھ لاکھ سے زائد بچوں پر خوراک وادویات کے دروازے بند کر کے ان پر موت کے دروازے کھول رکھے ہیں۔ انہی وجوہات کی بنا پر امریکہ اپنے خلاف کسی بھی ردعمل کا خود ذمہ دار ہے کیونکہ اُس نے جنگ کا دائرہ فوج تک نہیں بلکہ عام شہریوں تک وسیع کر دیا ہے''۔

### شیخ اسامہؒ جزیرۃ العرب میں قائم امریکی اڈوں کی نشان دہی کرتے ہیں:

جزیرۃ العرب میں امریکہ، برطانیہ اور فرانس کی یہودی اور نصرانی فوجیں ۲۳ اڈے قائم کر چکی ہیں......پھر شیخؒ نے دیوار پر لٹکتے ہوئے نقشے کو چھڑی کی مدد سے سمجھانے کی کوشش کی کہ امریکی اڈے جزیرۃ العرب میں کہاں کہاں قائم ہیں......ان کی نشان دہی کرتے ہوئے آپؒ نے کہا: یہودی اور نصرانی فوجوں کے اڈے، (۱) جدہ (۲) طائف (۳) تبوک (۴) ریاض (۵) خضر الباطن (۶) الجوف (۷) دمام (۸) کویت (۹) بحرین میں جفیر کے مقام پر (۱۰) قطر میں دوحہ کے مقام پر (۱۱) متحدہ عرب امارات میں ابوظہبی کے مقام پر (۱۲) عمان میں خصب کے مقام پر (۱۳) مسقط (۱۴) عمان کے شہر مطرح (۱۵) عمان کے شہر مصریرہ (۱۶) اردن کے علاقے ارزق (۱۷) مصر کے علاقے صحرائے سینا (۱۸) مصر کے شہر قاہرہ (۱۹) مصر کی وادی قنا (۲۰) مصر کے ساحل بیناس (۲۱)

بحر احمر کا جزیرہ دھلک میں ہے......جس پر اریٹیریا کے عیسائیوں کا قبضہ ہے(۲۲) جبوتی میں ؛ جہاں فرانس کا بہت بڑا فضائی اڈہ قائم ہے(۲۳)۔بحر احمر کا جزیرہ حنیش......شیخؒ کا کہنا تھا کہ امریکہ جزیرۃ العرب سے یومیہ ہزاروں بیرل تیل چرا کر امریکہ پہنچا رہا ہے......امام مسجد نبوی شیخ حذیفی نے سعودی عرب میں امریکی فوجوں کی موجودگی پر درست کہا ہے کہ ''بھلا بھیڑیا بکریوں کی کیسے رکھوالی کر سکتا ہے؟'' جزیرۃ العرب میں یہود و نصاریٰ کے یہی ۲۳ اڈے شیخؒ کا اصل ٹارگٹ تھے......کہ جن اڈوں کو انہوں نے ہر قیمت پر ختم کرنے کا اعلان ۹۷-۱۹۹۶ میں افغانستان کے معسکرات میں مجاہدین کے اجتماعات سے خطاب کرتے ہوئے کیا تھا۔بعد ازاں اسی قسم کے عزائم کا اظہار انہوں نے دنیا بھر سے افغانستان میں آنے والے صحافیوں سے گاہے، بگاہے اپنے انٹرویوز میں بھی کیا تھا......

**امت کے وسائل کا پاسبان:**

۲۰۰۰ء میں شیخؒ نے مجاہدین سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا تھا:

''امریکہ عرب ممالک کے تیل کے ذخائر پر ناجائز قبضہ کی منصوبہ بندی کر رہا ہے۔۱۹۷۳ء کے بعد سے دنیا کی ہر شے مہنگی ہوئی ہے لیکن پٹرول زیادہ مہنگا نہیں ہوا۔۷۳ء سے اب تک پٹرول کی قیمت میں صرف ۸ ڈالر فی بیرل اضافہ ہوا ہے جبکہ دیگر اشیا تین گنا مہنگی ہوگئی ہیں لیکن عربوں کا تیل مہنگا نہیں ہوا۔۲۴ سال میں چند ڈالر سے زیادہ اضافہ اس لیے نہ ہوا کیونکہ امریکہ کی بندوق عربوں کی پیشانی پر ہے۔ہم روزانہ فی بیرل ۱۱۵ ڈالر کا نقصان اٹھا رہے ہیں۔صرف سعودی عرب میں ۱۰ ملین بیرل تیل روزانہ نکلتا ہے۔روزانہ کا خسارہ ایک ارب، ۱۵ کروڑ ڈالر سے زیادہ ہے۔پچھلے ۱۳ برسوں میں امریکہ نے ہمیں ۵۴ کھرب ۵۶ ارب ڈالر سے زائد کا نقصان پہنچایا۔یہ بھاری رقم امریکہ سے وصول کرنا بہت ضروری ہے۔دنیا بھر کے مسلمانوں کی تعداد ایک ارب سے زائد ہے۔ہر مسلمان خاندان کو ۵۰ ہزار سے زائد ڈالر تقسیم ہوں تو ۵۴ کھرب ۵۶ ارب ڈالر پورا ہو سکتا ہے''۔(یاد رہے یہ صرف اُس پٹرول کا سرسری حساب کتاب ہے جو سعودی عرب سے نکالا جا رہا ہے، باقی مسلم خطوں کی آمدنی کو اس میں شامل کرنے سے کتنی بڑی رقم امریکہ کے ذمہ ہے، اس کا اندازہ کیا جا سکتا ہے)۔

**امریکی مصنوعات کا بائیکاٹ:**

ایک موقع پر شیخؒ نے فرمایا:

''جہادی تربیت حاصل کرنا ہر مسلمان کا فرض ہے لیکن جمہوری حکومتیں امریکہ کے خلاف مزاحمت کرنے والے رمزی یوسف کو امریکہ کے حوالے کر دیتی ہیں۔جمہوریت اور انسانی حقوق کے دعوے دار امریکہ کے حکم پر میرے چار بیٹے قید ہیں، چار سالہ بچی کو سفر کی اجازت نہیں۔مجھے کہا جاتا ہے کہ شاہ فہد اور امریکہ کے خلاف خاموش ہو جاؤں تو مجھے معاف کر دیا جائے گا لیکن میں امریکہ سے رحم کی بھیک نہیں مانگتا۔امریکہ میں ہمت ہے تو آئے مجھے گرفتار کرے، میری موت اللہ کی مرضی سے ہوگی نا کہ امریکہ کی مرضی سے۔میں مسلمانوں سے اپیل کرتا ہوں کہ امریکی مصنوعات کا بائیکاٹ کر دیں اور مسلمان امریکی جمہوریت کا بائیکاٹ کر دیں۔اس جمہوریت نے مسلمانوں کو کیا دیا ہے؟ امریکی موت سے ڈرتے ہیں، امریکی بزدل چوہے ہیں، روس ٹوٹ سکتا ہے تو امریکہ بھی ٹکڑے ٹکڑے ہو سکتا ہیں''۔

سنڈے ٹائمز لندن میں شیخؒ کا ایک انٹرویو شائع ہوا جو سی این این کی ٹیم نے لیا تھا۔اس انٹرویو میں شیخؒ نے فرمایا:

''ہم نے امریکی حکومت کے خلاف اعلان جہاد کیا ہے کیونکہ امریکی حکومت جابر، ظالم اور مجرمانہ ہے۔اس نے نہایت جابرانہ اور گھناؤنے جرائم کا ارتکاب کیا ہے۔اس نے کھلم کھلا اسرائیل کے ظالمانہ عزائم کی تائید کی ہے اس کی ہمت افزائی کی ہے کہ وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ارض شب معراج پر قبضہ کر لے۔ہم سمجھتے ہیں کہ فلسطین اور عراق میں مسلمانوں کے قتل عام کا امریکہ براہ راست ذمہ دار ہے۔

امریکہ کی ایسی ہی جابرانہ اور ظالمانہ حرکتوں کی وجہ سے ہم نے اس کے خلاف اعلان جہاد کیا ہے کیونکہ ہمارا دین ایسے حالات میں ہمیں حکم دیتا ہے کہ جب ظلم اور جبر حد سے بڑھ جائے تو اللہ کے حکم کے نفاذ کے لیے اٹھ کھڑے ہو۔اس لیے ہم امریکہ کو تمام اسلامی سرزمینوں سے نکال دینا چاہتے ہیں۔جہاں تک یہ سوال ہے کہ یہ جہاد امریکی فوجیوں کے خلاف ہے یا ان کے شہریوں کے خلاف ہے جو ہمارے مقامات مقدسہ میں موجود ہیں یا عام شہریوں کے خلاف ہے......

تو حقیقت یہ ہے کہ سب سے پہلے تو ان امریکی فوجیوں کے خلاف ہے جو ہمارے مقدس مقامات پر موجود ہیں۔ہمارے دین میں ہمارے مقدس مقامات تمام اسلامی خطوں سے زیادہ قابل احترام ہیں اور وہاں کسی کافر کا وجود نا قابل برداشت ہے۔اس لیے تمام امریکی شہری وہاں سے فوراً نکل جائیں ہم ان کی حفاظت کی کوئی ذمہ داری نہیں لے سکتے۔ہم سوا ارب مسلمان ہیں، ہمارے جذبات کسی بھی وقت ردعمل دکھا سکتے ہیں کیونکہ ہمارے چھ لاکھ معصوم بچے امریکہ کی وجہ سے عرق میں کھانے اور دواؤں سے محروم ہیں۔ہمارے ردعمل کی ذمہ داری امریکہ پر ہوگی کیونکہ یہ امریکی ظلم جنگ کو امریکی فوجیوں سے امریکی شہریوں تک لے جا رہا ہے، یہ بات بہت واضح ہے۔

عام امریکی شہریوں کے معاملے میں ہم یہ کہتے ہیں کہ وہ بری الذمہ نہیں کیونکہ انہوں نے اپنے ووٹوں کے ذریعہ اس امریکی حکومت کو قائم کیا ہے جبکہ وہ جانتے تھے کہ ان کی حکومت نے فلسطین، لبنان اور عراق میں کیا جرائم کیے ہیں اور دوسری جگہوں پر بھی اپنے ایجنٹوں کے ذریعہ ہمارے فرزندوں اور علما کو قید خانوں میں ڈال رکھا ہے۔ہم اللہ سے دعا کرتے ہیں کہ وہ سب آزاد ہو جائیں''۔

**مقصدِ زندگی کی وضاحت:**

شیخؒ نے اپنی زندگی کا اصل مقصد واضح کرتے ہوئے کہا تھا کہ

''میری زندگی کا مقصد یہود ونصاریٰ کو جزیرہ عرب سے نکالنا ہے، میں دنیا بھر کے مسلمانوں کا شکر گزار ہوں کہ جنھوں نے میرے مقصد کی حمایت کی ہے، یہ مقصد صرف میرا نہیں بلکہ ہر مسلمان کا ہونا چاہیے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم ہے کہ یہود ونصاریٰ کو جزیرہ عرب سے نکال دو۔ یہ ایک شرعی مقصد ہے، میں جذباتی نہیں ہوں بلکہ میرے پاس شرعی اور ٹھوس دلائل موجود ہیں کیونکہ اسرائیل کے پہلے وزیراعظم بن گوریون نے کہا تھا کہ ہمیں اشتراکیت یا جمہوریت یا فوجی انقلابوں سے کوئی خطرہ نہیں بلکہ ہمیں صرف اسلام سے خطرہ ہے، ایک یہودی جرنیل نے ۱۹۴۸ء کی جنگ میں مسلمان مجاہدین کے جذبۂ جہاد کو بیان کرتے ہوئے کہا تھا کہ ''ان لوگوں کے نزدیک جنگ اپنی حکومتوں کے احکام کی پابندی کرتے ہوئے محض لڑنے کا نام نہیں ہے بلکہ یہ لوگ ہر معرکہ میں شدت اور جنونی کیفیت کے ساتھ شریک ہوتے ہیں ہمارے اسرائیلی سپاہیوں کی طرح نہیں جو صرف اپنے وطن کے لیے لڑتے ہیں بلکہ یہ انتہا پسند مسلمان اس جذبے سے لڑتے ہیں کہ شہادت کی موت سے ہم کنار ہوں۔ یہ فرق ہے ہمارے اور ان کے درمیان''۔ حقیقت یہ ہے کہ آج ہمارے دشمن یہود ونصاریٰ اسلام اور مسلمانوں کو اپنے وجود کے لیے حقیقی خطرہ سمجھ چکے ہیں، جب کہ مسلمانوں کی اکثریت ابھی اس حقیقت سے غافل ہے اور اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لانے سے گریزاں ہیں۔ یہود ونصاریٰ کی ان تمام کوششوں کے باجود ان شاء اللہ اسلام کو غلبہ حاصل ہو کر رہے گا اور جس خطرے سے وہ آگاہ ہو چکے ہیں، وہ خطرہ ان کے سروں پر پہنچ چکا ہے۔ حقیقت وہ ہے کہ جس کی بشارتیں ہمیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات مبارکہ سے ملتی ہیں اور نصوصِ صریحہ میں موجود ہیں، جو کہ فیصلہ کن معرکہ کی خبر دیتی ہیں''۔

شیخؒ نے اپنے عمل و کردار سے جس فکر کی آبیاری کی اُس فکر کو اُنہوں نے نا صرف خود عملی جامہ پہنایا بلکہ اُن کے تیار کردہ مجاہدین نے بھی اسی فکر و منہج کو اپنی زندگی کا اوڑھنا بچھونا بنا لیا......وہ فکر ہے 'طاغوتِ اکبر امریکہ کی تباہی و بربادی، خلافت اسلامیہ کا احیا اور قبلۂ اول اقصیٰ کی یہودیوں سے آزادی'......ان چند الفاظ کو عمل کے سانچے میں ڈھالنا اور ان اہداف کا حصول یقیناً سہل الحصول ہدف نہیں تھا......لیکن شیخ اسامہ اور مجاہدین اسلام کی عزم و ہمت کے سامنے مشکل سے مشکل ہدف بھی آسان تر ہوتا چلا گیا۔ کیونکہ ان کے عزم کے پیچھے 'توکل الی اللہ اور انابت الی اللہ' جیسے مقدس اور پاکیزہ جذبات کارفرما ہوتے ہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ بھی اپنے بندوں کی مدد کو آ پہنچتا ہے اور اُن کے فرشتے بھی مومنین کی نصرت کے لیے نازل ہوتے ہیں......

شیخؒ نے اسرائیل کی پشت پناہی کرنے والے امریکہ کے جرائم کے پیشِ نظر دنیا بھر میں امریکی مفادات پر حملے کرنے کی منصوبہ بندی کی......سعودی عرب، یمن، صومالیہ، کینیا، تنزانیہ سے ہوتے ہوئے یہ کارروائیاں امریکہ کے قلب تک جا پہنچیں اور گیارہ ستمبر کے مبارک معرکوں کے نتیجے میں دنیا نے اپنی آنکھوں سے ہبلِ عصر کو زمیں بوس ہوتے دیکھا۔ یہاں ہم اختصار سے چند ایسی کارروائیوں کا ذکر کر رہے ہیں، جو دنیا کے مختلف خطوں میں مجاہدین کی طرف سے امریکی و صلیبی اتحادی ممالک کے مفادات پر حملوں کی صورت میں روبہ عمل آئیں۔

۱۹۹۰ء کے اوائل میں القاعدہ نے یمن کے شہر عدن میں گولڈ مہر ہوٹل پر بموں سے حملہ کیا۔ ہوٹل میں صومالیہ جانے والے امریکی فوجی قیام پذیر تھے۔

فروری ۱۹۹۳ میں رمزی یوسف نے بارود سے بھری وین ورلڈ ٹریڈ سنٹر کی پارکنگ میں کھڑی کی اور اس میں دھماکہ کر دیا۔ رمزی یوسف' شیخ عمر عبدالرحمٰن (فک اللہ اسرہ) کے قریبی ساتھیوں میں سے تھے، شیخ عمر عبدالرحمٰن (فک اللہ اسرہ) کو شیخ اسامہ کی معاونت حاصل تھی۔

۱۳ نومبر ۱۹۹۵ میں ریاض (سعودی عرب) میں کار بم دھماکے میں پانچ امریکی ہلاک ہوئے۔

۲۵ جون ۱۹۹۶ء میں الخُبر دہران (سعودی عرب) میں امریکی ایئر فورس کے مستقر پر مجاہدین نے ٹرک کے ذریعے دھماکہ کیا جس کے نتیجے میں ۲۹ امریکی فوجی ہلاک ہو گئے۔ مجاہدین کی یہ کارروائی محض چند امریکیوں کی موت پر منتج نہ ہوئی بلکہ اس کے بعد امریکیوں نے اعلان کیے بغیر سعودی عرب میں اپنے تمام فوجیوں کے کیمپ اور دفاتر شہروں کے قریب سے دور لے جا کر صحرائی علاقے میں قائم کر لیے تا کہ عام سعودی شہریوں کی نگاہوں سے دور رہیں۔ اس سے شیخ اسامہ بن لادنؒ کی جدوجہد کے بارے میں دو باتیں اظہر من الشمس ہو کر سامنے آتی ہیں۔ ایک تو انہیں اپنے ہدف میں جزوی کامیابی ہوئی اور امریکی فوجی حرمین الشریفین کے شہروں سے نکل کر صحراؤں میں پناہ لینے پر مجبور ہوئے، دوسرے اس سے سعودی شہریوں میں شیخ اسامہ کی مقبولیت کا پتہ چلتا ہے۔ اُنہوں نے سرزمین حرمین پر ناجائز طور پر مسلط امریکی فوجوں کے انخلا کے مطالبے کو عامۃ المسلمین میں اتنا مقبول بنا دیا کہ اب کوشش کی جاتی ہے کہ امریکی فوجی سعودی شہروں میں چلتے پھرتے نظر نہ آئیں۔

شیخؒ نے ان عملیات کے بارے میں فرمایا:

''امریکہ اسے دہشت گردی قرار کیوں نہیں دیتا کہ عراق میں ہمارے ہزاروں بچے اور بچیاں دواؤں اور غذائی قلت کا شکار ہو کر مر رہے ہیں اس لحاظ سے جو کچھ امریکہ کہتا ہے وہ ہم پر کچھ اثر نہیں کرے گا۔ کیونکہ ہمیں امریکہ کے مقابلے میں اللہ کی مدد و نصرت حاصل ہے اور بالآخر فتح ہمیں نصیب ہوگی۔ ریاض اور الخبر (دہران) میں امریکیوں کو ہلاک کرنے والوں کو ہم ہیرو قرار دیتے ہیں انہوں نے اپنی قوم کے شرم سے جھکے سروں کو بلند کر دیا ہے اور وہ ہمارے ہیرو ہیں''۔

۱۹۹۸ء میں القاعدہ نے مختلف ممالک میں امریکی سفارت خانوں کو بموں کا نشانہ بنایا اور نیروبی (کینیا) اور دارالسلام (تنزانیہ) میں امریکی سفارت خانوں پر حملے کیے۔ ان حملوں کے نتیجے میں ۲۰۰ ہلاک ہوئے اور ۵ ہزار سے زائد زخمی ہوئے۔

اکتوبر ۲۰۰۰ء میں القاعدہ نے 'یو ایس ایس کول' نامی ایک امریکی بحری جنگی جہاز کو حملے میں تباہ کیا۔

۱۱ ستمبر ۲۰۰۱ء کو القاعدہ نے امریکہ کے خلاف سب سے بڑی کارروائی کی۔ اس کارروائی میں ۱۹ مجاہدین نے چار ہوائی جہازوں کو اغواء کیا اور نیویارک میں ورلڈ ٹریڈ سنٹر اور واشنگٹن میں پینٹا گون کی عمارات سے ٹکرا دیا۔ جس کے نتیجے میں ورلڈ ٹریڈ سنٹر کی دونوں

عمارتیں زمیں بوس ہوگئیں۔ان حملوں میں ۳۰۰۰ سے زائد امریکی ہلاک ہوئے۔

۲۲ اکتوبر ۲۰۰۲ء واشنگٹن ڈی سی میں ورجینیا اور میری لینڈ ریاستوں میں جون ایلن محمد نے تین ہفتوں کے دوران میں ۱۳ صلیبیوں کو قتل کیا۔انہوں نے ۲ اکتوبر کو پہلی کارروائی کی،آخری کارروائی ۲۳ اکتوبر کو کی۔بعدازاں جون ایلن محمد گرفتار ہوگئے اور انہیں سزائے موت سنائی گئی اور دس نومبر ۲۰۰۹ء کو انہیں ٹیکہ لگا کر شہید کر دیا گیا۔یہ نومسلم تھے، ۱۹۸۷ء میں مسلمان ہوئے،اس سے قبل امریکی فوج میں ملازم تھے۔

۱۲ اکتوبر ۲۰۰۲ء کو انڈونیشیا کے جزیرے بالی میں نائٹ کلبوں پر القاعدہ کے مجاہدین نے حملہ کیا۔جس میں آسٹریلوی باشندوں سمیت ۲۰۲ افراد ہلاک ہوئے۔

۲۸ نومبر ۲۰۰۲ کو کینیا میں مومباسا ہوٹل کے قریب فدائی حملے میں ۳ اسرائیلیوں کو ہلاک کر دیا گیا۔

نومبر ۲۰۰۳ء کو ترکی کے شہر استنبول میں برطانوی سفارت خانے کے باہر بم دھماکے میں ۷۵ ہلاک اور ۷۰۰ زخمی ہوئے۔

۲۷ فروری ۲۰۰۴ء کو فلپائن میں صلیبیوں کو لے جانے والی ایک کشتی 'سپر فیری ۱۴' پر حملہ کیا گیا،جس کے نتیجے میں ۱۱۶ صلیبی ہلاک ہوئے۔

۱۱ مارچ ۲۰۰۴ء کو سپین کے شہر میڈرڈ میں زیر زمین ٹرین میں بم دھماکے کیے گئے۔جس کے نتیجے میں ۱۹۱ کفار ہلاک اور ۲۰۵۰ سے زائد زخمی ہوئے۔

مئی ۲۰۰۴ء میں سعودی شہر الخُبر میں تیل کی تنصیبات پر مجاہدین نے حملہ کیا،جس کے نتیجے میں ۱۹ امریکیوں سمیت ۲۲ افراد ہلاک ہوئے۔

۷ جولائی ۲۰۰۵ء کو لندن میں زیر زمین ٹرین اور بس میں فدائی حملے کیے گئے۔ان حملوں کے نتیجے میں ۵۶ افراد ہلاک اور ۷۰۰ سے زیادہ زخمی ہوئے۔

۲۳ جولائی ۲۰۰۵ کو مصر میں شرم الشیخ کے مقام پر مجاہدین کے حملوں میں متعدد صلیبی ہلاک ہوئے۔

۹ نومبر ۲۰۰۵ کو عمان کے ہوٹل حیات عمان ہوٹل اور دیگر دو ہوٹلوں میں ایک ہی رات میں کیے گئے حملوں میں ۶۰ سے زاید افراد ہلاک ہوئے۔

۶ نومبر ۲۰۰۹ء کو امریکی فوج کے میجر حسن نضال نے اپنے دو ساتھیوں سمیت امریکہ کے سب سے بڑے فوجی اڈے فورٹ ہڈ (واقع ٹیکساس) میں فائرنگ کر کے افغانستان روانہ ہونے والے ۱۳ امریکی فوجیوں کو ہلاک اور ۳۱ کو زخمی کر دیا۔اس ایک واقعہ سے امریکہ کا نظام مملکت ہل کر رہ گیا اور پورے امریکہ میں صفِ ماتم بچھ گئی۔

دسمبر ۲۰۰۹ء میں کرسمس کے موقع پر ایک نائیجیرین مجاہد عمر فاروق عبدالمطلب نے امریکی شہر ڈیٹرائٹ سے اڑنے والے ایک مسافر طیارے کو تباہ کرنے کی کوشش کی جو اگرچہ کامیاب نہ ہوسکی لیکن امریکی ہوم لینڈ سیکورٹی کی کارکردگی پر سوالیہ نشان ضرور ڈال گئی۔

بے شک شیخؒ نے پوری زندگی احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانِ مبارک سے نکلی ہوئی 'فیصلہ کن معرکوں' کی خبروں پر یقین رکھتے ہوئے گزاری۔آپؒ کا یہ تیقن ہی تھا جس کی بدولت اللہ تعالیٰ نے آپؒ کو یہ توفیق عطا فرمائی کہ آپؒ یہود و نصاریٰ کے ساتھ ان فیصلہ کن معرکوں کی بنا ڈالیں......آپؒ نے کفر کے سردار امریکہ کے خلاف اعلان جہاد کر کے حق و باطل کے ایسے معرکے کی بنیاد رکھی جو کفر کی نابودی اور اسلام کے عالمی غلبے کا باعث بنے گا۔ان شاءاللہ

☆☆☆☆☆

## بقیہ: شیخ اسامہ بن لادنؒ، ڈاکٹر عبداللہ عزامؒ کی نظر میں

شیخؒ کے پاس دنیا دھوکہ دینے آئی تو انہوں نے اُسے کہا کہ کسی اور کو دھوکہ دو بلاشبہ میں تمہیں تین ایسی طلاقیں دے چکا ہوں کہ جس میں رجوع نہیں اور دیکھیے اُن کی تواضع کی جانب،ایسے شیر کی تواضع کہ جس نے دنیا کو اپنے پنجوں سے چیر پھاڑ ڈالا۔

عزام رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

''اور جب وہ آپ کے ساتھ بیٹھتا ہے تو آپ گمان کریں گے کہ وہ تو خادموں میں سے کوئی خادم ہے۔ادب واحترام اور مردانگی کے ساتھ،وہ ہمیشہ محاذ پر رہنے کو خواہش رکھتا۔اور جب بھی اسامہ میرے گھر آتا تو یقین کیجیے کہ جب فون کی گھنٹی بجتی تو وہ خود فون اٹھا کر میرے پاس لاتا تاکہ میں اپنی جگہ سے نہ اُٹھوں اور یہ اسامہ کی ادب وحیا اور مردانگی ہے۔ہم اللہ تعالیٰ سے دعا گو ہیں کہ اس کی حفاظت فرمائے۔رمضان کے دنوں میں پہلی مرتبہ اسامہ نے میری دعوت کی تو میں اس کے پاس گیا تو اذان کے وقت وہ ایک برتن میں شوربہ لایا کہ جس میں چند ہڈیاں تھیں جن پر تھوڑا سا گوشت تھا اور دو یا تین کباب تھے''۔

ان خوبصورت لمحوں کا تصور کیجیے کہ جو ہمارے لیے شیخ الجہاد عزام شہید رحمہ اللہ نے نقل کیے ہیں:

'' کاش کہ آج کا مسلمان اپنا سب کچھ فروخت کر کے ان حقیقتوں میں چند لمحے گذارے کہ جنہیں کوہِ سلیمان نے دیکھا کہ جب جنگ کے شعلے بھڑکے اور معاملہ بہت سخت ہوگیا اور بہادروں کے خلاف مکر و فریب ہونے لگا اور حوروں کے عاشق میدان معرکہ کی طرف سبقت کرنے لگے،حالت یہ ہو کہ اگر آپ انہیں آگے جانے سے منع بھی کریں تو ان کے گالوں پر آنسو موتی بن کر گرنے لگتے ہیں گویا کہ اُن میں سے ہر کوئی اور اس (شہادت) کا بڑا والہانہ عاشق ہے یا پھر وہ شدتِ غم سے بول بھی نہیں سکتا۔ بلاشبہ ایسے وقت میں اُس کے تمام خیالات اُس کا وہ بھائی ہوتا ہے جو اس سے سبقت لے گیا۔ ان میں سے چھوٹے بڑے، ہلکے، بوجھل سب کے سب میدان معرکہ کی طرف جانا چاہتے ہیں۔ جب بھی ہم کوشش کرتے ہیں اُنہیں موت سے روکیں تو منظر ایسا ہوتا گویا کہ ہم کسی شیر کو اس کے کیے ہوئے شکار سے پیچھے ہٹا رہے ہیں۔ اگر امرائے جہاد کی نافرمانی کا خوف نہ ہوتا تو وہ میدانِ میں ایسے کُود پڑتے جیسے بھوکے دستر خوان پر جھپٹتے ہیں جبکہ اسامہ بن لادن تو گویا پیاسے گھوڑوں کی لگام میں کھینچ کر اُنہیں پانی سے منع کرتا ہے اور انہیں پیچھے کھینچتا ہے''۔

☆☆☆☆☆

# شیخ اسامہؒ کا چار خطوں کو دارالاسلام بنانے کی خواہش

رب نواز فاروقی

''دعوت اسلام کو پھیلانے کے لیے کسی قطعۂ ارض کا ہونا بہت ضروری ہے، کسی ایسی جگہ کی ضرورت ہے جہاں اس پیغام کے پودے کو لگایا جائے اور وہاں اس کی دیکھ بھال کے لیے لوگ موجود ہوں۔اسی کے باعث نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے آغاز دعوت سے ہی ایک زمین کی تلاش شروع کر دی تھی جس کو مرکز بناتے ہوئے وہ اس پیغام کو پھیلا سکیں۔اس دوران میں آپ نے تیرہ سال مکہ میں گزارے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہمارے علم سے موازنہ کرنا تو کجا' موازنے کا سوچا بھی نہیں جا سکتا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان بہت فصیح تھی، آپ کو جوامع الکلام عطا کیے گئے، وحی کے ذریعے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مدد کی جاتی۔پھر بھی ان سب وسائل کے باوجود مکہ کے دور میں چند صحابہؓ ایمان لائے۔ثابت ہوا کہ کلمہ توحید کی قوت تاثیر کے باوجود کچھ دوسرے عناصر بھی ہیں جو اسلام کی دعوت کو پھیلانے کے لیے اہم ہیں۔

دس سال بعد اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اپنے فضل سے مدینہ کی زمین کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے مسخر کیا، انصار نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت قبول کر لی تو چند ہی سالوں میں سیکڑوں افراد اسلام کے دائرے میں داخل ہو گئے۔معلوم ہوا کہ دعوت کی پشت پر قوت کا ہونا ناگزیر ہے۔اس لیے ضروری ہے کہ مختلف ملکوں اور جگہوں پر قوت کی تلاش کی جائے۔یہ مفہوم تو آج کے حالات میں مزید واضح ہے کیونکہ جب سے امارت اسلامیہ اور خلافت کی تحلیل ہوئی ہے کثیر تعداد میں موجود جامعات، مدارس، مساجد، کتب اور حفاظ کے باوجود بہت افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ اسلام کی دنیا میں کوئی قوت نہیں۔یہ حالات کیوں ہیں؟ اس لیے کہ لوگوں نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقے پر عمل کرنا چھوڑ دیا ہے، حالانکہ یہ طریقہ بہت واضح ہے اور شرعی نصوص میں کئی مقامات پر اس کے خصائص بیان کیے گئے ہیں''۔

یہ ہیں شیخ اسامہؒ کے الفاظ جو'توجیہات منہجیہ' میں ذکر ہوئے۔شیخ اسامہؒ نے اسی منہج نبوی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو زندگی بھر اختیار کیے رکھا......ایک جانب تو آپ اپنی تمام تر توانائیاں اور وسائل میدان جہاد میں استعمال کر رہے تھے۔جب کہ دوسری جانب تو آپؒ مسلم خطوں میں علمائے کرام اور چند حکمرانوں سے ملاقاتوں اور روابط پیدا کر کے اس سعی میں بھی مصروف رہے کہ کسی ایک خطۂ زمین میں شریعت اسلامی کا غلبہ ہو جائے...... جسے بنیاد بنا کر آپ عالمی تحریک جہاد کو پوری دنیا میں پھیلا سکیں اور کفارِ عالم کے مقابل اُس خطے کو ایک مضبوط مورچے کے طور پر استعمال کر سکیں۔اس سلسلے میں آپ نے جزیرۃ العرب (سعودی عرب)، سوڈان، پاکستان اور افغانستان کے خطوں پر زیادہ توجہ دی۔اس سے شیخؒ کے پیش نظر یہ مقاصد تھے کہ وہ عامۃ المسلمین کی فطری قیادت' علمائے کرام اور وہ سیاست دان جو دین کا نام لیتے ہیں' کو اسلام کے نفاذ کی تحریض دیں اور اُنہیں امریکہ کے سامنے ڈٹ جانے کا درس دیں۔اس سلسلے میں شیخؒ کا منہج بہت واضح ہے کہ آپؒ ان خطوں کے دو طبقات علمائے کرام اور مذہبی سیاست دانوں کے ساتھ بہت موثر اور وسیع روابط استوار کیے اور ان طبقات کا بہت وسعت قلبی اور وسعت نظری کے ساتھ اکرام کیا۔یہ پوری روداد شیخؒ کے بلند تخیل اور گہرے شرعی سیاسی ویژن کی غمازی کرتی ہے۔آپ کے ذہن میں یہی خاکہ تھا کہ ان ممالک کے حکمرانوں کو شریعتِ اسلامی کا پابند بنا کر ان خطوں میں دین کے عملی نفاذ کو ممکن بنایا جائے اور یہیں سے سرزمین اقصیٰ' جس کی آزادی آپ کے منہج کی بنیاد ہے' کی طرف پیش قدمی بھی کی جائے اور دنیائے کفر کا مقابلہ کرنے کے لیے تربیت و تیاری کے مراحل بھی طے کیے جائیں۔شیخؒ کے اس منہج میں آج شریعت کے غلبے کے لیے جہاد کرنے والوں کے لیے رہنما خطوط موجود ہیں۔ان سطور میں یہ بیان کرنے کی کوشش کی جارہی ہے کہ شیخؒ نے کس طرح ان خطوں میں دین اور جہاد کی آبیاری کے لیے مسلسل سعی پیہم کی۔

## پاکستان:

جب جہاد کے سفر پر شیخؒ گامزن ہوئے تو انہوں نے افغانستان جانے کے لیے پاکستان میں ہی پہلا قدم رکھا، اس لیے پاکستان سے شیخؒ کا فطری تعلّق اور لگاؤ تھا۔جس زمانے میں افغانستان میں روسی افواج کی شکست کے واضح آثار دکھائی دے رہے تھے، اُس وقت پاکستان میں بھی بہت سی تبدیلیاں آرہی تھیں...... بے نظیر' مغرب پرودہ حکمران کی صورت میں ملک پر مسلط ہو رہی تھی......اس صورت حال میں شیخؒ نے نواز شریف سے پانچ ملاقاتیں کیں، جن میں ایک ملاقات مدینہ منورہ کے گرین پیلس ہوٹل، ایک جدہ میں اور ایک ملاقات لاہور میں ہوئی۔اکثر راوی یہ کہتے ہیں کہ شیخؒ نے پاکستان میں شریعت کے نفاذ اور افغانستان میں جہاد کی مدد کے وعدے پر نواز شریف کو کئی کروڑ روپے کی مالی امداد بھی دی تاکہ وہ آئی جے آئی کو برسرِ اقتدار لانے کی موثر جدوجہد کر سکے۔شیخؒ کی خواہش یہ تھی کہ ہر ممکن طریقے سے بے نظیر کا راستہ روکا جائے کیوں کہ امریکہ نے بے نظیر کو اپنے ایجنڈے کے ساتھ پاکستان بھیجا تھا اور اس کے ذریعے اپنے سامراجی مقاصد کی تکمیل چاہتا تھا۔

دوسری طرف شیخؒ نے تمام قابل ذکر اسلامی جماعتوں اور شخصیتوں سے ملاقاتیں اور روابط استوار کیے، جن میں جمعیت علمائے اسلام کے مولانا سمیع الحق اور مولانا فضل الرحمٰن اور جماعت اسلامی کے قاضی حسین احمد بھی شامل ہیں۔جن پاکستانی علمائے کرام سے شیخ کے قریبی روابط تھے اُن میں مفتی نظام الدین شامزئی شہیدؒ، مفتی رشید احمدؒ، مولانا شیخ

سلیم اللہ خان مدظلہ العالی، مولانا حکیم اختر دامت برکاتھم العالیہ، مولانا سید شیر علی شاہ دامت برکاتھم العالیہ، مفتی حمید اللہ جان دامت برکاتھم العالیہ اور مولانا عبداللہ شہیدؒ سمیت بیسیوں علمائے کرام شامل ہیں۔ پاکستان کے علمائے کرام نے شیخؒ کی تحریض پر تین اہم اقدام کیے:

۱۔تحفظِ حرمین محاذ کا قیام:

امریکہ کے عراق پر حملوں اور یہود و نصاریٰ کی ارض حرمین میں آمد کے خلاف 'تحفظِ حرمین محاذ' بنایا گیا، جس میں حضرت مفتی شامزئی شہیدؒ سمیت ملک کے سبھی قابل ذکر علما شامل تھے۔

۲۔امارتِ اسلامی افغانستان کی سرپرستی:

امارت اسلامیہ کے قیام کے بعد سے شیخؒ نے مسلسل کوشش کی کہ پاکستان کے علما کو امارت اسلامیہ کی پشت پر کھڑا کیا جائے، جس میں عملاً شیخؒ کو کامیابی ملی۔ بے شمار علمائے کرام نے امیر المومنین سے وفود کی شکل میں جا جا کر ملاقاتیں کیں اور نوزائیدہ امارتِ اسلامیہ سے بہت زیادہ مالی تعاون فرمایا۔

۳۔دفاعِ افغانستان کونسل کا قیام:

اسی طرح افغانستان پر امریکی حملے کے خلاف دفاع افغانستان پاکستان کونسل بنائی گئی جس کی میزبانی جامعہ حقانیہ اکوڑہ خٹک نے کی۔ یاد رہے کہ یہی دفاع افغانستان پاکستان کونسل بعد ازاں متحدہ مجلس عمل بنی۔

پاکستان کے مسلمانوں کے معاملات سے شیخؒ کو امارت اسلامی کے سقوط کے بعد بھی بہت دلچسپی رہی اور ہر اہم موقع پر مسلمانانِ پاکستان کو شیخ نے خصوصی پیغامات کے ذریعے مخاطب کیا۔ صرف پاکستانی مسلمانوں کے نام ان دس سالوں میں شیخؒ نے درج ذیل پیغامات جاری کیے۔

۱۔ اہل پاکستان کے نام 'کونوا مع الصادقین'۔
۲۔ حی علی الجہاد، ۲۰۰۷ء میں لال مسجد پر فوج گردی کے بعد۔
۳۔ سوات میں صلیبی اتحادیوں کی چڑھائی کے موقع پر۔
۴۔ سیلاب کے موقع پر ۲ بیانات۔

ان تمام پیغامات میں شیخؒ کا مسلمانوں کے لیے درد دِل سامنے آتا ہے کہ کس طرح شیخؒ ان کے غم میں اپنے آپ کو گھلا رہے تھے۔ شیخؒ کی چاہت تو یہی تھی کہ ہر ممکن طریقے سے یہ کوشش کی جائے کہ پاکستان کے مسلمان اپنے مرتد حکمرانوں اور افواج کے خلاف اٹھیں اور پاکستان میں شریعت کو نافذ کر دیں تاکہ اللہ تعالیٰ کی بے پایاں رحمتیں اس خطے کے مسلمانوں پر نازل ہوں۔

سعودی عرب:

۱۹۸۹ء میں سوویت یونین کو افغانستان میں شکست ہوتی ہے اور شیخؒ سعودی عرب لوٹتے ہیں۔ یہاں آپ اپنے کاروباری معاملات کی دیکھ بھال بھی کرتے ہیں اور عالمی سطح پر جہاد کو منظم کرنے کی منصوبہ بندی بھی شروع کرتے ہیں۔ ۱۹۹۰ء میں جب عراق نے کویت پر قبضہ کر لیا تو شیخ اسامہؒ نے سعودی عرب کے وزیر دفاع سلطان بن عبدالعزیز کو پیش کش کی تھی کہ وہ عراقی افواج کو کویت سے نکال سکتے ہیں۔ بشرطیکہ امریکہ سے کوئی مدد نہ لی جائے۔ شیخؒ نے شہزادہ سلطان کو سمجھانے کی کوشش کی کہ یہود و نصاریٰ پر کسی طور بھروسہ کرنا مناسب نہیں۔ یہ سن کر سلطان بن عبدالعزیز نے جب شیخؒ سے پوچھا کہ وہ عراقی ٹینکوں، ایئر کرافٹ، کیمیکل بموں اور خطرناک ہتھیاروں کا جواب کیسے دے پائیں گے تو انہوں نے مختصر جواب دیتے ہوئے کہا ''ہم اپنی قوت ایمانی سے انہیں شکست دیں گے''۔

شیخؒ نے امریکی آمد سے پہلے مختلف شہروں کی مساجد میں جا جا کر عامۃ المسلمین کو اس خطرے سے آگاہ کیا۔ پانچ سو علما کے دستخط سے ایک محضر نامہ تیار کیا جس میں یہ بتایا گیا کہ یہود و نصاریٰ کو جزیرۃ العرب سے نکالنے کا شرعی حکم قیامت تک کے لیے ہے۔ یہ محضر نامہ شاہ فہد کو پیش کیا گیا لیکن اس کی پاداش میں آپؒ کو نظر بند کر دیا گیا اور علمائے کرام گرفتار کر لیے گئے۔ شیخؒ نے فہد سے ملاقات میں ۳۰ ہزار مجاہدین کی خدمات ارضِ حرمین کی حفاظت کے لیے پیش کی تھیں جسے فہد نے قبول کرنے کی بجائے امریکہ کو بُلانے میں ہی عافیت جانی۔

امریکہ کے جزیرۃ العرب میں آنے کے بعد شیخؒ نے تین بڑے اقدامات کیے:

☆ امریکی افواج کی سرزمینِ حرمین میں موجودگی کے خلاف فتویٰ تیار کیا، اس فتوے کی تائید ۵۰۰ سو سے زائد علما نے کی، جن میں، مسجد نبوی کے امام شیخ علی عبدالرحمٰن، ابن عثیمین، سفر الحوالی، صالح فوزان اور دیگر کبار علما شامل تھے۔

☆ علما کی غیر سرکاری تنظیم کے قیام کو ششیں کی تاکہ یہ تنظیم عوام کے لیے مرجع بن جائے۔

☆ مختلف شہروں میں جا جا کر مساجد میں شیخ نے خطبات دیے اور شرعی طور پر اس مسئلے کو بیان کیا۔

مسجد نبوی کے سب سے بڑے امام استاد العلماء، شیخ القراء شیخ علی عبدالرحمٰن الحذیفی نے خطبۂ جمعہ میں سعودی عرب میں امریکی فوجوں کے وجود کی شدید الفاظ میں مذمت کی تھی، شیخ علی عبدالرحمٰن الحذیفی، شیخؒ کی چند پسندیدہ شخصیات میں شمار ہوتے تھے۔ اس کے بعد سعودی فرماں روا شاہ فہد کے بھائی طلال بن عبدالعزیز نے بی بی سی کی عربی سروس کو انٹرویو دیتے ہوئے کہا ''امریکہ اور برطانیہ کی یہودی و عیسائی مسلح افواج جزیرہ عرب میں سعودیہ کی خواہش کے برعکس زبردستی پنجے گاڑے ہوئے ہیں''۔ بی بی سی نے جب اس سے پوچھا کہ امریکہ و برطانیہ کی افواج جزیرہ عرب میں موجود ہیں ان افواج کو آپ کے خیال میں قیام کرنا چاہیے یا نہیں تو طلال بن عبدالعزیز نے جواب دیتے ہوئے کہا کہ ''امریکہ اور برطانیہ کی افواج کے بارے میں رائے دینے کا کوئی فائدہ نہیں کیونکہ اگر ان سے کہا جائے کہ جزیرہ عرب سے نکل جاؤ تو وہ کبھی بھی نہیں نکلیں گے اور جزیرہ عرب کے حکمران امریکہ و برطانیہ کے آگے بے بس ہیں''۔

شیخؒ نے سعودی شاہی خاندان کی مخالفت صرف اس لیے شروع کی کہ اس

خاندان کی یہود ونصاریٰ سے قربتیں بہت بڑھ گئیں حد تو یہ ہے کہ شاہ فہد نے ملکہ برطانیہ کے ساتھ ایک تقریب میں صلیب اپنے گلے میں لٹکالی اور عراق کے کویت پر حملے کے بعد ۱۹۹۰ء میں امریکی افواج کو ارضِ حرمین میں لانے کا باعث بھی یہی فہد اور اُس کے حواری بنے۔

آپ کی خواہش تھی کہ سرزمین حرمین کے حکمران ایک اللہ سے ڈریں، اُسی پر توکل کریں اور صلیبیوں کو اس مبارک سرزمین پر پنجے گاڑنے کا موقع دینے کی بجائے مجاہدین کا ساتھ دیں......جس کے نتیجے میں یہود ونصاریٰ کے مسلمانوں کے مقدسات پر قبضے کے ناپاک منصوبے بھی کامیاب نہ ہونے پاتے۔لیکن آپ کی تمام تر کاوشوں کے جواب میں آپ کا ساتھ دینے والے علمائے کرام کو قید وبند کی صعوبتوں میں ڈالا گیا اور آپ کو نظر بند کر دیا گیا۔صرف اسی پر اکتفا نہ کیا گیا بلکہ ۳ سال بعد ۷ اپریل ۱۹۹۴ء کو مصر کے صدر حسنی مبارک کی درخواست پر سعودی حکومت نے ان کی شہریت منسوخ کر دی۔آپؒ اس وقت سوڈان میں مقیم تھے۔

سوڈان:

نظر بندی کی زندگی گزارنا شیخؒ کے لیے بے حد مشکل تھا۔لہٰذا آپؒ نے ترکِ وطن کی سنت کو زندہ کیا......آپ نے سوڈان کو اپنا مستقر بنانے کا فیصلہ کیا،شیخؒ نے اپریل ۱۹۹۱ء میں سوڈان کی طرف ہجرت کی۔شیخؒ کے وہاں جانے کے بعد بہت بڑی تعداد میں مجاہدین بھی وہاں ہجرت کر کے آ گئے۔اس وقت سوڈان میں عمر البشیر کی زیر قیادت حکومت قائم تھی جو اس ملک میں شرعی نظام کے نفاذ میں سنجیدہ بھی تھی اور اس کے لیے عملی اقدامات بھی کر رہی تھی۔اسی لیے آپ کی نظرِ انتخاب اس سرزمین پر پڑی،سوڈان کی جنوبی سرحد پر عرصے سے عیسائی قبائلی بغاوت چل رہی تھی۔سوڈان کی اسلامی حکومت اس محاذ پر کامیاب ہوتی نظر آئی تو اس کی شمالی سرحد پر مصر کے ساتھ اس کے جھگڑے شروع کرا دیے گئے اور دہشت گردی کا الزام لگا کر امریکہ نے اس غریب ملک کا اقتصادی بائیکاٹ شروع کروا دیا تا کہ ملک میں بارشیں نہ ہونے سے خوراک کی جو کمی شروع ہوئی تھی وہ مکمل قحط میں بدل جائے اور اس طرح سوڈان کو ایتھوپیا کی سی کیفیت میں مبتلا کر کے اسلامی حکومت قائم کرنے کی سزا دی جائے۔شیخ اسامہؒ نے سوڈان جا کر مختلف زرعی فارم قائم کیے،زرعی فارم کامیاب ہو گئے،سوڈان خوراک میں خود کفیل ہو گیا،چینی برآمد کرنے لگا اور قحط صرف جنوب کے باغی قبائل تک محدود رہا۔

اس کے بعد شیخ اسامہؒ نے خرطوم ایئرپورٹ کو جدید تقاضوں کے مطابق مرمت کروایا۔خرطوم سے بحیرہ احمر تک پورٹ سوڈان تک ۱۲۰۰ کلومیٹر پرانی سڑک کی جگہ نئی سڑک تعمیر کی۔اس نئی شاہراہ کی تعمیر سے خرطوم سے پورٹ سوڈان کا فاصلہ صرف ۸۰۰ کلومیٹر رہ

ایک جانب تو آپ اپنی تمام تر توانائیاں اور وسائل میدانِ جہاد میں استعمال کر رہے تھے۔جب کہ دوسری جانب تو آپؒ مسلم خطوں میں علمائے کرام اور چند حکمرانوں سے ملاقاتوں اور روابط پیدا کر کے اس سعی میں بھی مصروف رہے کہ کسی ایک خطۂ زمین میں شریعت اسلامی کا غلبہ ہو جائے...... جسے بنیاد بنا کر آپ عالمی تحریک جہاد کو پوری دنیا میں پھیلا سکیں اور کفارِ عالم کے مقابل اُس خطے کو ایک مضبوط مورچے کے طور پر استعمال کر سکیں۔

گیا۔اس کام میں بھی عراق سے تعلّق رکھنے والے مجاہد انجینئر محمد سعد کا مرکزی کردار رہا۔ سوڈان میں قیام کے دوران شیخ اسامہؒ نے 'الشمال الاسلامی' نامی مالیاتی ادارہ ۵۰ ملین ڈالر کی ذاتی خطیر رقم سے قائم کیا۔اس کے علاوہ 'العتیق' کے نام سے کمپنی بھی قائم کی تھی جو سوڈان کی قیمتی معدنیات سپلائی سے متعلّق تھی۔شیخؒ نے مختلف ناموں سے پاکستان، افغانستان، یمن وغیرہ میں کاروباری اغراض کے لیے رقوم مہیا کیں،جن کا منافع جہاد کی نصرت کے لیے استعمال ہوتا۔شیخ اسامہؒ کی ان خدمات کا اعتراف کرتے ہوئے ۱۹۹۶ء میں سوڈانی حکومت نے انہیں ''قومی تمغہ'' سے نوازا۔یہ تمغہ ایک سرکاری تقریب' جس کی صدارت سوڈان کے صدر عمر البشیر نے کی' میں دیا گیا۔

شیخؒ نے سوڈان کی تباہ حال معیشت کو سہارا دینے کے لیے متعدد اقدامات کیے مثلاً شیخؒ نے الہجرۃ کنسٹرکشن اینڈ ڈویلپمنٹ کی بنیاد رکھی اور متعدد منصوبوں پر کام شروع کر دیا۔ پورٹ سوڈان میں جدید بین الاقوامی ایئرپورٹ تعمیر کیا۔اسی طرح 'الثمر المبارک' نامی کمپنی نے خرطوم کے علاوہ مشرقی سوڈان میں بھی زرعی مقاصد کے لیے اراضی کی خریداری کی۔شیخؒ نے توانائی کے بحران کی زد میں رہنے والے اس ملک کے لیے سستے نرخوں پر عالمی مارکیٹ سے تیل بھی خریدا۔

سوڈان میں شیخؒ نے پانچ سال گزارے اور وہاں حکمرانوں کے ساتھ ساتھ علمائے کرام سے بھی بہت گہرے مراسم رکھے۔اس دوران میں ان پر ایک قاتلانہ حملہ بھی ہوا جس میں وہ زخمی ہوئے۔سوڈان میں قیام کے دوران میں انہوں نے دنیا بھر کی جہادی تحریکوں کو مالی معاونت فراہم کی جیسے افغانستان، بوسنیا، چیچنیا، یمن وغیرہ۔

مجاہدین کے نیٹ ورک کو یہیں سے منظّم کرنے کی کوشش بھی کی۔امریکہ نے سوڈان کے سربراہ عمر البشیر اور فکری رہنما حسن الترابی پر دباؤ ڈالا کہ ملک میں القاعدہ نیٹ ورک منظّم ہو رہا ہے نتائج بھگتنے کے لیے سوڈان تیار رہے یا پھر القاعدہ کو اپنی سرزمین استعمال نہ کرنے دے۔ چنانچہ اسی دوران میں امریکی افواج صومالیہ میں اتاری گئیں،کہا یہ گیا کہ وہ القاعدہ کو سوڈان سے بھگا کر دم لے گی لیکن شیخؒ کی قیادت میں القاعدہ صومالیہ میں اس حد تک منظّم ہو چکی تھی کہ انہوں نے امریکی افواج کی صومالیہ آمد پر ہی ایک امریکی ہیلی کاپٹر مار گرایا اور پائلٹ کو صومالیہ کی سڑکوں پر گھسیٹا اس سارے منظر کو امریکی چینل سی این این کئی دنوں تک دکھاتا رہا جس کی وجہ سے امریکی عوام میں سخت پریشانی اور سراسیمگی پھیل گئی۔امریکی عوام نے حکومت کو اس امر پر موردِ الزام ٹھہرایا کہ اس نے امریکی افواج کو القاعدہ کے مقابلے میں صومالیہ کیوں بھیجا؟ اس پر بڑی ردوقدح ہوئی بالآخر امریکہ نے اپنی افواج کو چند ہفتوں کے اندر اندر ہی واپس بلا

لیا۔امریکی افواج کے فوری انخلاء پر تبصرہ کرتے ہوئے شیخ اسامہؒ نے فرمایا: ''امریکی تو کاغذی شیر نکلے ہیں، میں تو انہیں سخت جان حریف تصور کرتا تھا''۔

سوڈان امریکہ کا دباؤ برداشت نہ کرسکا اور اس نے شیخؒ کو سوڈان چھوڑنے کے لیے کہا۔سوڈانی قیادت اس جرأت وہمت کا مظاہرہ نہ کرسکی جو اس سے متوقع تھی۔تاہم جن دنوں شیخؒ وہاں قیام پذیر رہے، انہیں وہاں منظّم ہونے اور صومالیہ میں کام کو منظّم و مربوط کرنے کا اچھا موقع ملا اسی بنا پر آج صومالیہ مجاہدین کا اہم مرکز بن چکا ہے۔ڈاکٹر ایمن الظواہری، ابوحمزہ المہاجر، خالد شیخ محمد، ابوایوب العراقی، ابومصعب الزرقاوی جیسی لیڈرشپ اسی زمانے میں آپس میں مربوط ہوئی۔

امریکہ نے سوڈان سے اپنا سفیر واپس بلالیا اور کہا کہ جب تک شیخؒ کو نہیں نکالا جائے گا وہ سفیر واپس نہیں بھیجیں گے۔امریکی دباؤ کے نتیجے میں سوڈان کی حکومت نے شیخؒ سے کہا کہ وہ سوڈان چھوڑ دیں۔

**افغانستان:**

بالآخر آپؒ نے ۱۹۹۶ء میں سوڈان کو بھی خیرباد کہا اور افغانستان کی جانب رختِ سفر باندھا۔افغانستان میں یہ زمانہ طالبان کی اٹھان کا زمانہ تھا......اللہ تعالیٰ ایک مردِ کوہستانی (ملامحمد عمر مجاہد) کے ہاتھوں افغانستان میں امارتِ اسلامیہ کا قیام کروا رہا تھا......اسی دوران یہ بندۂ صحرائی بھی اِس مردِ کوہستانی کے ساتھ آملا...... یوں شیخ اسامہؒ کو اپنا مطلوب کامل حاصل ہوگیا...... یہ سعادت بھی اللہ تعالیٰ نے امیر المومنین ملا محمد عمر مجاہد نصرہ اللہ کے مقدر میں لکھی تھی کہ وہ کُل عالم میں توحید کا نقارہ بجانے والے مجاہدین کے پشتی بان بنیں......وہ مجاہدین جن کے پاس عالمی کفر کے لیے ذلت ورسوائی کا پیغام تھا......اُن کے قائد شیخ اسامہؒ پاکستان، سعودی عرب، سوڈان میں تہی دامن رہے لیکن اِس مردِ درویش کی صورت میں اُنہیں اپنا گوہر مقصود ہاتھ آ گیا۔

**طالبان سے تعلّق اور امیر المومنین ملا محمد عمر مجاہد سے بیعت:**

شیخؒ مشرقی جلال آباد میں مولوی یونس خالصؒ کے زیرکنٹرول علاقہ میں رہے۔ امیر المومنین خود شیخؒ سے ملنے آئے اور انہیں طالبان کا مہمان قرار دیا۔شیخؒ نے طالبان کی حکومت کے قیام میں تعاون کیا۔جب افغانستان میں امارت اسلامی قائم ہوگئی اور ملا محمد عمر مجاہد نصرہ اللہ، امیر المومنین بن گئے تو شیخؒ نے امیر المومنین کے ہاتھ پر بیعت کرلی۔انہوں نے امیر المومنین کو ایک بم پروف مکان بنوا کر تحفے میں دیا۔

امریکہ نے کئی بار اسامہ بن لادنؒ کو گرفتار کرنے کی کوشش کی مگر وہ ہر مرتبہ بری طرح ناکام رہا۔۱۹۹۶ء اور ۱۹۹۷ میں امریکی کمانڈوز اور ایف بی آئی کے ارکان جنوبی افغانستان میں اترتے رہے مگر اُنہیں ہمیشہ ناکامی کا ہی سامنا کرنا پڑا۔شیخ اسامہؒ کے خلاف ۱۹۹۶ء میں ایک بڑا آپریشن ہوا۔جسے پاکستان اور امریکہ نے خفیہ رکھا۔۱۷ امریکی کمانڈوز نے اس آپریشن میں حصّہ لیا جبکہ انہیں ۷ کے قریب ایف بی آئی کے اہل کار جدید سٹیلائٹس سسٹم کے ذریعے واچ کررہے تھے اور ہدایات دے رہے تھے۔اس آپریشن میں شیخ اسامہ کے ساتھی مجاہدین اور امریکی کمانڈوز میں شدید مڈبھیڑ ہوئی لیکن امریکہ کا یہ آپریشن بری طرح ناکام ہوا۔اس آپریشن میں ۱۲ امریکی کمانڈوز ہلاک ہوئے

شیخؒ نے افغانستان کے مانوس ماحول میں بیٹھ کر قاعدۃ الجہاد کی ازسرنو تنظیم کی اور دنیا بھر میں امریکی مفادات کو نشانہ بنانے کی کارروائیاں تیز کردیں۔شیخؒ نے اپنے جہادی معسکرات زیادہ تر جلال آباد سے قریب تورابورا میں قائم کیے۔۱۹۹۷ء میں امریکی صدر بل کلنٹن نے شیخؒ کی حوالگی کے لیے طالبان پر دباؤ ڈالا مگر طالبان نے اپنے مہمان کو امریکہ کے حوالے کرنے سے انکار کردیا، جس کے بعد طالبان اور امریکہ میں تلخی کافی بڑھ گئی۔اسی دوران مئی ۱۹۹۸ء میں کینیا اور تنزانیہ میں امریکی سفارت خانوں میں بم دھماکے ہوئے، جن میں بڑی تعداد میں امریکی مارے گئے۔ ۱۹۹۸ء میں امریکہ نے کروز میزائلوں سے افغانستان اور سوڈان پر حملہ کیا اور دعوی کیا کہ حملے میں شیخؒ کے جہادی کیمپ کو نشانہ بنایا گیا ہے، ان حملوں کا مقصد شیخؒ کی زندگی کو ختم کرنا تھا۔اللہ نے اس شر میں سے یہ خیر برآمد کیا کہ اس حملے کے بعد شیخؒ کو اسلامی دنیا میں ایک نئی شناخت ملی۔پوری دنیا میں ہر جگہ انہی کا تذکرہ ہونے لگا۔اس حملے کے بعد القاعدہ ہی پوری دنیا میں امریکی عزائم اور جارحیت کے سامنے واحد مدمقابل کے طور پر پہچانی جانے لگی۔ان حملوں کے بعد دنیا بھر کے مخلص مسلمانوں کا رخ القاعدہ کی جانب ہوگیا۔ان حملوں کے بعد شیخؒ نے زیادہ احتیاطی تدابیر اختیار کرنا شروع کردیں اور عوامی اجتماعات میں شرکت سے اجتناب برتنا شروع کردیا۔

اس وقت شیخؒ نے طالبان کو لاحق ہونے والی ممکنہ پریشانیوں کے پیش نظر افغانستان چھوڑ کر کہیں اور چلے جانے کی کوشش کی۔اس پر امیر المومنین نے کہا، ''اس کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، آپ ہم میں سے ہیں اور آپ ہمارے ہی ساتھ رہیں گے''۔

یوں مجاہدین کو ایک ایسا خطہ میسر آیا جس میں رہ کر وہ رباط وجہاد کے فرائض کو پورا کرسکتے تھے......تربیت وتدریبِ جہاد کے مراحل کو بخوبی طے کرسکتے تھے......دنیا بھر کے کفار کے مقابل اپنی صفوں کو مرتب ومنظّم کرسکتے تھے......اُنہیں مکمل یکسوئی اور اطمینانِ قلب حاصل ہوا اور وہ پوری دنیا میں پھیلے ہوئے صلیبی وصہیونی اہداف کا بغور جائزہ لینے کے بعد اُن پر ضربیں لگانے کی منصوبہ بندی کرسکتے تھے......یہ امارت اسلامیہ افغانستان ہی کا فیض تھا کہ دنیا بھر سے مجاہدین جہاد ورباط کا اجر سمیٹنے کے لیے جوق در جوق یہاں آنے لگے......پھر انہی مجاہدین کی کاوشوں اور کوششوں سے طاغوتِ اکبر امریکہ اپنی بلوں میں سے نکل کر 'سلطنتوں کے اس قبرستان' میں آوارد ہوا......اور آج وہ یہاں سے بھاگ نکلنے کے لیے جتن کررہا ہے......لیکن مجاہدین آج بھی قائم ودائم ہیں......امیر المومنین کی قیادت میں امارت اسلامیہ افغانستان کا احیا ہونے کو ہے......شیخؒ کا قافلۂ جہاد رواں دواں ہے......اس قافلے کے سامنے وہی منزل ہے جس کا تعیّن شیخؒ نے کیا تھا......یعنی سرزمین فلسطین اور مسجد اقصیٰ کی یہودیوں سے بازیابی، سرزمین حرمین سے صلیبی افواج کا اخراج......اور پوری دنیا کے طواغیت کو نیچا کرکے اللہ کی توحید اور حاکمیت کو بالفعل ساری زمین پر نافذ کرنا......

☆☆☆☆☆

# دنیا کے مسلم خطوں میں جہاد کی اٹھان میں شیخ اسامہؒ کا کردار

کاشف علی الخیری

امت مسلمہ کی تاریخ میں ایسے متعدد ادوار آئے کہ جب اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے دین کی نصرت کے لیے ایک فرد سے ایک امت کے برابر کام لیا۔ جب چہار جانب سے کفر کے لشکر امت پر حملہ آور ہوئے تو بسا اوقات اللہ تعالیٰ نے ان لشکروں کے مقابل ایک فرد کو کھڑا ہونے کی توفیق دی اور اُس ایک فرد کے جلو میں مجاہدین کے ایسے قافلے تیار ہوئے جنھوں نے کفر کی منہ زور آندھیوں کا مقابلہ کیا......دشمنان خدا کو ہر میدان میں نیچا دکھایا، امتِ توحید کو ربِ واحد کی نصرتوں پر بھروسہ کرنا سکھایا اور کفر کے مہیب اندھیروں کو مات دے کر اسلام کی روشنی سے عالم کو منور کیا۔

دورِ حاضر میں اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کی ایسی ہمہ جہت نصرت کے لیے اُس سرزمین کے فرد کا انتخاب کیا جس کے متعلق مخبرِ وحی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''ایمان یمن کا ہی اچھا ہے اور حکمت بھی یمن ہی کی (بہتر) ہے'' (صحیح مسلم)۔ شیخ اسامہ بن لادن رحمہ اللہ علیہ کو اللہ تعالیٰ نے اس منصب کے لیے چُنا اور اُن کے ذریعے کرۂ ارض کے اطراف واکناف میں جہاد کی شمعیں روشن ہوئیں......امت پر چھائی سراسیمگی، ذلت اور غلامی کا دور لَد گیا......کفار کی مضبوط ہوتی گرفت توڑ ڈالی گئی...... یہود ونصاریٰ کے لشکر، اُن کے حواریوں اور کاسہ لیسوں کی افواج شیخ اسامہؒ کے تیار کردہ مجاہدین کی مختصر سی جماعت کے سامنے بے بس ولاچار دکھائی دینے لگی......مشرق ومغرب کے مسلمانوں کو صرف ایک شخص کے اخلاص، وفا، جذبہ شہادت، عزم، ہمت، انفاق فی سبیل اللہ، جرأت، دلیری، بہادری اور استقامت نے اللہ کے باغیوں کے سامنے فاتحانہ شان سے کھڑے ہونے کا حوصلہ بخشا اور ہر قلبِ مسلم سے یہ آواز ابھر کر سامنے آئی کہ

؎ ایسی چنگاری بھی یا رب اپنی خاکستر میں تھی

دوسری جانب یہی ایک شخص دنیا بھر کے طواغیت کے لیے رعب اور دہشت کی علامت قرار پایا۔ کفار کے لشکر اُس کے خوف سے دنیا کے ہر خطے میں لرزاں رہتے، اُن کی ٹیکنالوجی اللہ کے اس بندے کے ایمان کے آگے پانی بھرتی نظر آتی، اُن کی افواجِ قاہرہ اپنی تمام تر حشر سامانیوں کے باوجود اس شخص کی برپا کی ہوئی تحریک جہاد وقتال کے مقابل عاجز اور نامراد ٹھہریں......

یہ ہیں امت مسلمہ کے قابلِ فخر سپوت، بطلِ جلیل شیخ اسامہ بن لادنؒ......جن کے ہاتھوں منظّم کی گئی مجاہدین کی صفیں اور جن کے ترتیب دیے ہوئے جہادی قافلے دنیا بھر میں اللہ کے دین کی نصرت اور اُس کے نفاذ کے لیے رواں دواں ہیں۔ ان کے جہادی منہج میں مسلمانوں کے قبلۂ اول اقصیٰ کی آزادی وراسرائیل کے ناجائز باپ امریکہ کی تباہی بنیادی نکتہ ہے اور اللہ کی نصرت سے یہی مجاہدین کفار کے لیے تباہی وبربادی کا باعث بھی بن رہے ہیں اور امت کے زمانۂ عروج وتمکین کا پتہ بھی دے رہے ہیں۔ ایسا کیوں نہ ہو جب کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے دین پر فدا ہونے والوں سے وعدہ کیا ہے:

إِنَّا لَنَنصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ آمَنُوا فِيْ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا (الغافر: ۵۱)

''ہم اپنے پیغمبروں کی اور جو لوگ ایمان لائے ہیں، ان کی دنیا کی زندگی میں بھی مدد کرتے ہیں''۔

شیخ اسامہؒ جیسی عبقری شخصیت پر شیخ عبداللہ عزامؒ کے یہ الفاظ صادق آتے ہیں:

''وہ بہت کم افراد ہیں جو اسلام کی مبادیات اٹھانے والے ہیں۔ اور وہ ان میں سے بھی تھوڑے ہیں جو ان مبادیات کی تبلیغ کے لیے دنیا بھر میں نکلتے ہیں۔ پھر ان میں سے بھی وہ بہت کم ہیں جو ان مبادیات کی تائید میں اپنا خون اور اپنی جان تک پیش کر دیتے ہیں۔ اور یہی لوگ جو قلیل میں سے قلیل افراد ہیں ان کے راستے کے سوا کسی اور راستے سے بزرگی اور شرف حاصل کرنا ممکن نہیں اور یہی عزت وفلاح کا واحد راستہ ہے''

شیخ اسامہؒ اور اُن کی فکر نے پوری دنیا میں برپا جہادی تحریکوں میں کیا کردار ادا کیا......اسی کا جائزہ آئندہ سطور میں لیا جائے گا۔

## یمن:

یمن ایک ایسا اسلامی ملک ہے جہاں زبان کے سوا باقی تمام عوامل افغانستان سے خاصے مماثلت رکھتے ہیں، جغرافیائی اور تمدنی لحاظ سے اسے افغانستان کا جڑواں ملک کہا جا سکتا ہے۔ شیخ اسامہ بن لادنؒ کا آبائی تعلّق بھی یمن ہی سے ہے۔ مجاہدین نے ۱۹۹۴ء میں یمن میں تربیت کے لیے کچھ کیمپ قائم کیے تھے۔ عدن اور زنجبار کے درمیانی علاقے میں جو عدن سے ۱۷۰ کلومیٹر فاصلے پر ہے ''جبال المراقشۃ'' میں القاعدہ کے معسکر قائم رہے۔ اسی وادی کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ علاقے میں امریکہ کو سب سے زیادہ خوف زدہ اس وادی نے کیا کیونکہ یہاں القاعدہ کے ٹریننگ کیمپ رہے ہیں ۱۹۸۹ء میں شیخ اسامہ سعودی عرب لوٹے اور وہاں جا کر انہوں نے جنوبی یمن میں جہاد کے لیے تیاری شروع کی۔

یمن کی 'جماعۃ الجہاد' نے ۱۹۹۸ء میں اپنا نام تبدیل کر کے 'جیش عدن' رکھ لیا تھا، نام کی یہ تبدیلی شیخ اسامہ کی خواہش پر ہی کی گئی تا کہ افغانستان کے علاوہ یمن کے پہاڑوں کو بھی جہاد ورباط کا مرکز بنایا جا سکے۔ یہ جماعت خطے میں امریکی مفادات کے خلاف جنگ کے لیے تیار کی گئی تا کہ یہاں سے دباؤ ڈال کر خطے میں موجود امریکی فوج کو نکلنے پر مجبُور کیا جائے۔ ۱۹۹۸ء میں اس جماعت کے بعض راہ نماؤں جن میں زین العابدین بن علی ابوبکر المحضار شامل تھے نے اعلان کیا تھا کہ ان کی جماعت میں پچاس ہزار سے زائد مجاہدین ہیں

جن کے پاس وہی اسلحہ ہے جو یمنی فوج کے استعمال میں ہے۔یمن میں جزیرہ سقوطرد، عدن شہر اور حدیدہ شہر میں امریکی فوجی اڈے قائم ہیں۔

یمن عرصہ تک دو ٹکڑوں میں بٹے رہنے کے بعد متحد ہو چکا تھا، وہاں جنوب کو جو پہلے کمیونسٹ بلاک کا حلیف تھا' شمال کے خلاف متحرک کر دیا گیا، پھر سے خانہ جنگی شروع ہوگئی اور لڑائی شدت اختیار کرتی چلی گئی۔ چنانچہ شیخ اسامہؒ کچھ عرصہ کے لیے سوڈان سے یمن یا اس کے قریب منتقل ہوگئے۔امریکہ کی بھرپور امداد کے باوجود اُنہوں نے اپنی حیران کن حکمت عملی سے شمالی یمن کے دفاع کو منظم کیا اور جنوبی یمن کی باغی فوج کو مکمل شکست دلوا دی، یمن پھر سے متحد ہو گیا۔

۱۲ اکتوبر ۲۰۰۰ء کو یمن میں مجاہدین نے امریکہ پر ایک کاری ضرب اُس وقت لگائی جب یمن کی بندرگاہ عدن میں امریکی بحریہ کے جدید ترین جنگی جہاز' یو ایس ایس کول' پر فدائی کارروائی کرکے اُسے تباہ کر دیا گیا۔اس کارروائی میں ۱۷ امریکی فوجی ہلاک ہوگئے تھے۔اس کے بعد ہی شیخ اسامہؒ نے اپنے فلسطینی بھائیوں کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا'' یمن سے آنے والی مدد و نصرت بھی ان شاء اللہ اب رکنے نہ پائے گی''۔ ۱۷ ستمبر ۲۰۰۸ء کو یمن میں مجاہدین نے دارالحکومت صنعاء میں امریکی سفارت خانے پر شہیدی حملہ کیا، جس میں سولہ افراد ہلاک ہوئے۔

امریکہ کی اندرونی سلامتی اور سرکاری امور کی کمیٹی کے چیئرمین اور امریکی ریاست کونٹیکٹ سے آزاد سینیٹر جوزف لائبرمین، جس نے اگست ۲۰۰۹ء میں یمن کا دورہ کیا تھا کا کہنا ہے کہ'' یمن اب لڑائی کا مرکز بن گیا ہے''۔سابق برطانوی وزیراعظم گورڈن براؤن نے یمن میں بڑھتی ہوئی اسلامی انتہاپسندی سے نمٹنے کے لیے عالمی اجلاس طلب کیا تھا۔ گورڈن براؤن کے دفتر کی جانب سے جاری کردہ بیان کے مطابق ۲۸ جنوری ۲۰۱۰ء کو منعقد ہونے والے اس اجلاس کو امریکہ اور یورپی یونین کی حمایت حاصل ہے۔طالبان اور القاعدہ پر عائد پابندیوں کی مانیٹرنگ سے متعلّق اقوام متحدہ کی کمیٹی کے سربراہ رچرڈ بارٹ کا کہنا ہے کہ'' اگر القاعدہ کے ارکان اور ہمدرد یمن میں آسانی سے پناہ اور تربیت پا سکتے ہیں تو افغانستان اور پاکستان میں کی جانے والی کارروائی لاحاصل ہے''۔

اب یمن میں مجاہدین پوری طرح منظّم ہو چکے ہیں......شیخ ابوبصیر ناصر الوحیشی حفظہ اللہ کی قیادت اور شیخ انور العولقی حفظہ اللہ کی فکری رہنمائی میں یہ مجاہدین' کفر کے لیے مستقل خوف کی علامت بن چکے ہیں۔شیخ ابوبصیر ناصر الوحیشی جزیرۃ العرب میں تنظیم القاعدۃ الجہاد کے ذمہ دار ہیں۔آپ افغانستان میں شیخ اسامہؒ کے ذاتی محافظ بھی رہے، اور گوانتانامو اور یمن میں 'سنتِ یوسفی' بھی ادا کرتے رہے۔فروری ۲۰۰۶ء میں آپ صنعاء کی جیل سے اپنے ۲۳ دیگر مجاہد ساتھیوں سمیت فرار ہونے میں کامیاب ہوگئے۔

گذشتہ دنوں مجاہدین کے صدارتی محل پر کیے گئے ایک حملے کے نتیجے میں یمنی صدر علی عبداللہ صالح شدید زخمی ہونے کے بعد سعودی عرب فرار ہو گیا۔مجاہدین یمن میں صوبہ ابیان اور زنجبار شہر سمیت متعدد علاقوں پر قبضہ کر چکے ہیں، ۲۱ جون ۲۰۱۱ء کو مجاہدین نے یمن کے جنوبی شہر المکلا کی مرکزی جیل توڑ کر یہاں قید چار سو سے زائد مجاہدین کو رہا کرا لیا۔ مستقبل میں اللہ تعالیٰ کی نصرت کے ساتھ خطۂ یمن مجاہدین کے مرکز کے طور پر استعمال ہوگا جہاں سے عالمی کفر کے خلاف جہاد و قتال کے لیے جیوش نکلیں گے، ان شاء اللہ۔

صومالیہ:

۱۹۹۰ میں امریکی افواج کے جزیرۃ العرب میں آنے کے بعد شیخ اسامہؒ نے سوڈان کی جانب ہجرت کی۔اس زمانے میں شیخ اسامہؒ کے ساتھ عرب مجاہدین کی بہت بڑی تعداد سوڈان میں مقیم تھی۔صومالیہ کے لیڈر فرح عدید کے سوڈان میں شیخؒ سے روابط استوار ہوئے۔سوڈان کی جنوب مشرقی سرحد پر اپوزیشن کی شورش سے صومالیہ میں خانہ جنگی کی حالت پیدا ہوئی اور امریکہ کو امن کے نام پر مداخلت کا موقع مل گیا۔امریکہ نے اقوام متحدہ کی طرف سے فوجیں اتار کر عدید کے مخالف دھڑے کو امداد فراہم کرنی شروع کر دی تاکہ بحیرہ قلزم اور بحر ہند کے سنگم پر آویزش مستقلاً برقرار رکھی جائے، یہاں امریکی فوج کی موجودگی مشرق وسطیٰ کے تیل کے گرد محاصرے کو مکمل کرسکتی تھی۔مگر یہ انتہائی ناعاقبت اندیشانہ فیصلہ تھا۔شیخ اسامہؒ اور ڈاکٹر ایمن الظواہری نے جنرل فرح عدید' جن کی فوج اس وقت سب گروپوں سے زیادہ مضبوط تھی' سے رابطہ کیا اور انہیں ہر طرح کی مدد کا یقین دلایا۔جس کے نتیجے میں صومالیہ کے گوریلوں کے ساتھ عرب مجاہدین نے مل کر امریکہ کے خلاف کارروائیاں شروع کر دیں۔یہ کارروائیاں اتنی منظّم اور موثر تھیں کہ امریکہ کو دس ماہ کے اندر اندر صومالیہ کو خالی کرنا پڑ گیا۔جنرل فرح عدید کی فوجوں نے القاعدہ مجاہدین کے ساتھ مل کر ایسی گوریلا جنگ کا آغاز کیا جس نے امریکیوں کو چکرا کر رکھ دیا۔اس جنگ میں القاعدہ نے قطعاً الیکٹرانک مواصلاتی آلات استعمال نہیں کیے تاکہ انہیں اسکین نہ کیا جاسکے۔رابطے کے لیے افریقہ کا قدیم سلسلہ مواصلات استعمال کیا گیا، یہ جانوروں کی بولیاں اور ناریل کے خالی خول سے نکالی جانے والی آوازیں تھیں۔

اس جنگ میں تین سو امریکی فوجی جہنّم واصل ہوئے، بہت سے فوجیوں کی لاشیں مقدیشو کی سڑکوں پر گھسیٹی گئیں، سی این این یہ مناظر زیادہ دیر تک اپنے عوام کو نہ دکھا سکا۔جیسے ہی لاشیں امریکہ پہنچنا شروع ہوئیں امریکہ پر فوج واپس لانے کے لیے داخلی دباؤ بڑھ گیا اور اسے ذلت کے ساتھ صومالیہ چھوڑنا پڑا، اس کے پیچھے بہت سے امریکی ہیلی کاپٹروں کا ملبہ رہ گیا......امریکہ کے خلاف یہ القاعدہ کی بہترین حکمت عملی تھی۔امریکیوں کو القاعدہ کے بازوؤں کا اندازہ ہو چکا تھا۔صومالیہ میں امریکہ کے خلاف شیخ اسامہؒ اور عرب مجاہدین کی کارروائیاں ایک الگ طویل داستان ہیں' اس کے بعد شیخ اسامہؒ امریکہ کو مطلوب'' دہشت گردوں'' میں سرفہرست آ گئے۔اس کے چند ہفتوں بعد سعودی عرب میں دہران کے امریکی اڈے کے دھماکے میں سیکڑوں امریکی فوجی ہلاک ہوگئے۔سوڈان میں قیام کے دوران عرب مجاہدین نے اقوام متحدہ کی فوج میں شامل امریکی فوجیوں پر حملے کرکے ان کو ہلاک کیا۔صومالیہ میں امریکی فوج کے خلاف کارروائیوں کے متعلّق شیخ اسامہؒ فرماتے ہیں:

'' یہ سچ ہے کہ ہمارے مجاہدین صومالیہ میں فرح عدید کے ساتھ مل کر امریکی فوج

کے خلاف لڑے۔امریکہ نے اقوام متحدہ کی آڑ میں صومالیہ میں اپنے اڈے بنانے کی کوشش کی تا کہ وہاں سے سوڈان اور یمن پر قبضہ کیا جاسکے۔ ہر خطۂ اسلام ہمارا گھر ہے،امریکہ ہمارے گھروں میں گھس آیا ہے،امریکہ نے فلسطین اور عراق میں مسلمانوں کو قتل کیا اور صومالیہ میں کہا کہ ہم مسلمانوں کو پناہ دیں گے، یہ امریکہ کے منافقت اور دوغلے پن کا بیّن ثبوت ہے۔ہم نے اس کے خلاف جہاد کیا۔ ہمارے مجاہدین نے فرح عدید کے ساتھ مل کر امریکیوں کو مارا۔ہمیں اپنے جہاد پر کوئی شرمندگی نہیں،آپ حیران ہوں گے کہ فرح عدید کے پاس صرف ۳۰۰ سپاہی تھے جبکہ ہم نے ۲۵۰ مجاہدین بھیجے تھے۔ایک دھماکے میں ۱۰۰ امریکی فوجی مارے گئے،جھڑپوں میں مزید ۱۸ امریکی مارے گئے۔ایک دن ہمارے ساتھیوں نے امریکی ہیلی کاپٹر مار گرایا، پائلٹ نے پیراشوٹ سے چھلانگ لگائی،اسے پکڑ لیا گیا اور ٹانگ میں رسی باندھ کر صومالیہ کی سڑکوں پر گھسیٹا گیا،جس کے بعد ۲۸ ہزار امریکی فوجی صومالیہ سے بھاگ گئے۔ہم نے دنیا کو بتا دیا کہ امریکہ کا نیو ورلڈ آرڈر چلنے نہیں دیں گے''۔

۱۹۹۲ءاور ۱۹۹۳ء میں شیخ ابوحفص المصری شہیدؒ جو کہ شیخ اسامہؒ کے نائب تھے' نے صومالیہ میں تعینات امریکی اور اقوام متحدہ کے فوجیوں کے خلاف کارروائیوں کی غرض سے متعدد مرتبہ صومالیہ کا دورہ کیا۔۱۹۹۳ء کے موسم بہار میں شیخ سیف العادل اور شیخ ابوحفص المصریؒ سمیت کئی ذمہ داران نے امریکہ اور اقوام متحدہ کی افواج سے لڑنے کی غرض سے صومالیہ میں قبائل کو عسکری تربیت دی۔۱۳ اور ۱۴ اکتوبر ۱۹۹۳ء کو مجاہدین نے صومالیہ میں امریکی فوجیوں پر بڑے حملے کیے،ان حملوں میں ۱۸ امریکی فوجی ہلاک ہوئے۔

آج صومالیہ میں موجود مجاہدین 'الشباب' کے پلیٹ فارم پر متحد ہو چکے ہیں۔یہ شیخ اسامہؒ کی محنتوں اور کاوشوں کا ثمر ہے کہ آج الشباب صومالیہ کے اکثریتی علاقوں پر قابض ہے اور وہاں شریعتِ اسلامیہ نافذ ہے،شریعت اسلامیہ کے اسی نفاذ کے ثمرات آنے والے دنوں میں مجاہدین سمیٹیں گے،ان شاءاللہ۔

### عراق:

شیخ ابومصعب الزرقاویؒ ،شیخ اسامہؒ کے قریبی ساتھیوں میں سے تھے،تورا بورا میں بھی شیخؒ کے ہمراہ ہی تھے۔۲۰۰۴ء میں افغانستان سے عراق گئے اور وہاں مجاہدین کو منظّم کیا۔اپریل ۲۰۰۴ میں شیخ ابومصعب الزرقاویؒ نے 'جماعت التوحید والجہاد' کے نام سے عراق میں جہادی کارروائیوں کو منظّم کیا۔جس نے عراق میں جہاد کو ایک نئی جہت دی اور فدائی حملوں کا ایک لامتناہی مبارک سلسلہ شروع کیا جس کی بنا پر شیخ زرقاویؒ کو امیر الاستشھادیین کہا جاتا ہے۔۱۷ اکتوبر ۲۰۰۴ میں شیخ زرقاویؒ نے تنظیم القاعدۃ الجہاد فی بلاد الرافدین بنانے کا اعلان کیا۔جنوری ۲۰۰۶ میں القاعدہ نے مجلس شوریٰ المجاہدین کی بنیاد رکھی،جس میں القاعدہ کے علاوہ دیگر تنظیماتِ جہاد بھی شامل تھیں۔گویا کہ یہ دولۃ العراق الاسلامیہ کے قیام کی جانب ابتدائی قدم تھا'جو شیخ زرقاویؒ نے اٹھایا۔یہی مجلس شوری المجاہدین بعد میں دولۃ العراق الاسلامیہ کی صورت میں متشکل ہوئی۔

۷ جون ۲۰۰۶ کو امریکی فضائی حملے میں شیخ زرقاویؒ شہید ہو گئے۔شیخ ابو مصعب الزرقاوی شہیدؒ کی تین سالہ امارتِ جہاد کو بیان کرنے کے لیے سیکڑوں صفحات بھی کم ہیں۔اسد الاسلام ابومصعب الزرقاویؒ کی شہادت کے بعد تنظیم القاعدہ والجہاد فی بلاد الرافدین کے امیر ابوحمزہ المہاجر بنے۔ایسوسی ایٹڈ پریس کے مطابق ابوحمزہ المہاجر'ابوایوب المصری کا اصل نام عبدالمومن البداوی تھا۔اکتوبر ۲۰۰۶ میں تنظیم القاعدہ کے امیر شیخ ابوحمزہ المہاجر نے عراق کے سنی علاقوں پر مشتمل دولۃ العراق الاسلامیہ کے قیام کا اعلان کیا۔

### الجزائر:

دنیا میں جہاں کہیں جہاد ہو رہا ہے وہاں شیخؒ نے مسلمانوں کی مدد کو اپنا شرعی فریضہ گردانتے ہوئے ہر ممکن مدد اور تعاون کیا۔الجزائر میں انتخاب جیتنے والی اسلامی جماعتوں پر جب فوج چڑھ دوڑی تو کفار کا یہی کہنا تھا کہ'' جمہوریت کا تحفظ کرنے والی بہادر الجزائری فوج کے مقابل درحقیقت اسامہ ہی ہے، وہی فوج کو الیکشن میں ہاری ہوئی جنگ بندوقوں کے ذریعے جیتنے نہیں دیتا''۔

۱۹۹۱ء میں الجزائر میں اسلامک سالویشن فرنٹ نے انتخابات میں کامیابی حاصل کی تو مغربی میڈیا چیخ اٹھا کہ'' الجزائر میں جمہوریت ہار گئی''۔چنانچہ جیسا کہ امریکہ کا وطیرہ ہے کہ وہ ہر مسلم معاشرے میں وہاں کی فوج کو پہلے ہی' گود لیے' بیٹھا ہوتا ہے اور شریعت کے غلبے یا امارت اسلامی کے قیام کے خطرے کے پیش نظر وہ اپنی غلام فوج کو حکم دیتا ہے کہ وہ آگے بڑھ کر حکومت پر قبضہ کر لے۔بعینہٖ اسی طرح الجزائر میں بھی ہوا اور وہاں کی فوج کے ہزاروں اسلام پسندوں کو گرفتار کیا،سیکڑوں کو شہید کیا اور خود اقتدار پر قابض ہوگئی۔الجزائری مسلمانوں کی ایک معتدل تعداد جہاد افغانستان میں شرکت کر چکی تھی چنانچہ انہوں نے وہاں اپنے اپنے طور پر مسلح جہاد کا آغاز کر دیا۔ان مجاہدین کا شیخؒ سے ربطہ اور تعلق تھا اور شیخؒ ان کی مالی امداد بھی کیا کرتے تھے۔یہ تمام مجموعات بعدازاں جماعۃ التوحید والقتال کے نام سے منظّم ہو گئے اور وہاں بہت مربوط انداز میں مرتدین کو نشانہ بنائے ہوئے ہیں۔یہاں تک کہ مجاہدین نے الجزائر کی پارلیمنٹ اور بہت سے وزرا پر بھی کامیاب حملے کیے ہیں۔۲۰۰۷ء میں جماعۃ التوحید والقتال نے تنظیم القاعدۃ الجہاد میں ضم ہونے کا اعلان کر دیا،اُن کے امیر شیخ ابومصعب عبدالودود حفظہ اللہ ہیں۔

### شیشان:

شیشان کے مسلمان دوسوسال سے روسی استبداد کے خلاف برسرِ پیکار ہیں،لیکن موجودہ دور میں اس خطے میں بھی جہاد کی تحریک کو افغانستان میں روسی شکست کے بعد مہمیز ملی۔شیخ اسامہؒ کے تیار کردہ مجاہدین اس میدان میں بھی پیچھے نہیں رہے بلکہ روس کو افغانستان سے مار بھگانے کے بعد اپنے شیشانی بھائیوں کی نصرت کے لیے کوہ قاف کے علاقے میں پہنچے۔شیخ خطاب شہیدؒ ۱۹۹۵ء میں اپنے ساتھیوں سمیت افغانستان سے شیشان کے لیے روانہ

ہوئے۔شیشان کو دنیا کے مشکل ترین محاذ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔عرب مجاہدین کے شیشان پہنچنے سے پہلے دسمبر ۱۹۹۴ء میں روسی افواج نے شیشان پر حملہ کر دیا۔ان مجاہدین نے روسی فوج سے دفاع کے لیے اس شدید جنگ میں بھرپور حصّہ لیا۔اگست ۱۹۹۶ء تک جاری رہنے والی اس جنگ میں روس کے سرکاری ذرائع نے ۵۵۰۰ سے زائد روسی فوجیوں کے ہلاک ہونے کی تصدیق کی جبکہ غیر جانب دار حلقے ۱۴۰۰۰ سے زائد روسی فوجیوں کے مردار ہونے کی تصدیق کرتے ہیں۔

۲۶ اگست ۱۹۹۹ء کو روس نے ایک بار پھر شیشان پر چڑھائی کر دی۔اس جنگ میں بھی مجاہدین نے روسی افواج کا ڈٹ کر مقابلہ کیا۔مئی ۲۰۰۰ء تک جاری رہنے والی اس جنگ میں Committee of Soldier's Mothers نامی تنظیم کے مطابق ۱۱۰۰۰ سے زائد روسی فوجی مردار ہوئے۔

عرب مجاہدین نے اس مشکل ترین محاذ پر روس کے خلاف کئی ایک کامیاب کارروائیاں سرانجام دیں۔ آپریشن خرتاشوئی ۱۹۹۵ء ،آپریشن شاتوئی ۱۹۹۶ء، آپریشن یشمر دے ۱۹۹۷ء اور روس کے اندر کیا جانے والا داغستان آپریشن ۱۹۹۷ء، ۱۹۹۹ء۔ان مجاہدین کی ایک انتہائی دلیرانہ کارروائی ۱۶ اپریل ۱۹۹۶ء کو کیا جانے والا آپریشن شاتوئی تھا۔ اس کارروائی میں ۵۰ مجاہدین نے داغستان سے روس جانے والے ایک فوجی قافلے پر گھات لگا کر حملہ کیا۔روسی فوجیوں کا یہ قافلہ ۵۰ گاڑیوں اور مع ساز وسامان کے واپس جا رہا تھا۔ جونہی قافلہ گھات میں آیا ، مجاہدین نے قافلے پر حملہ کر دیا اور انہوں نے ہلکے وبھاری ہتھیاروں کے ذریعے سیکڑوں روسی فوجی موت کے گھاٹ اتار دیے۔حملہ اس قدر تیز اور شدید تھا کہ کسی روسی فوجی کو سنبھلنے کا موقع نہ مل سکا اور سبھی اپنی ۵۰ کے قریب گاڑیوں سمیت جہنّم واصل ہوگئے۔ان کی لاشیں دور دور تک بکھری پڑی تھیں۔روسی فوجی ترجمان کے مطابق اس حملے میں 223 روسی فوجی مارے گئے جن میں 26 سینئر آفیسر بھی شامل تھے۔

۲۰ مارچ ۲۰۰۲ء کو شیخ خطابؒ کی شہادت کے بعد شیخ ابوالولید شہیدؒ نے شیشان میں عرب مجاہدین کی کمان سنبھالی اور روس کے خلاف جہاد کی قیادت کرتے رہے۔شیخ ابوالولید نے شیشان کی متذکرہ بالا دونوں جنگوں کے دوران متعدد مرتبہ کارہائے نمایاں سرانجام دیے۔۱۶ اپریل ۲۰۰۴ء کو شیخ ابوالولید شہید ہوئے،ان کے بعد شیخ ابوحفص الاردنی شہیدؒ نے شیشان میں موجود عرب مجاہدین کی قیادت سنبھالی۔شیخ ابوحفصؒ نومبر ۲۰۰۶ء کو روسی افواج سے مقابلے کے دوران میں شہید ہوگئے۔ان کی شہادت کے بعد شیخ ابوانس مھند عرب مجاہدین کے امیر مقرر ہوئے۔آپ کے زیر قیادت عرب مجاہدین نے شیشانی مسلمانوں کے ساتھ مل کر روس کے خلاف متعدد کامیاب کارروائیاں کیں۔جن میں ماسکو ایئر پورٹ پر حملہ، ماسکو میں تھیٹر پر حملہ اور زیر زمین ٹرینوں کو نشانہ بنانے جیسی کارروائیاں شامل ہیں۔آپ ۲۱ اپریل ۲۰۱۱ء کو روسی افواج کا مقابلہ کرتے ہوئے شہید ہوئے۔

بوسنیا:

۹۴-۱۹۹۳ء میں بلقان کے علاقے بوسنیا میں جنگ کی آگ بھڑکی، یورپ کے قلب میں مسلمانوں پر سرب عیسائیوں کے مظالم انتہا کو پہنچ چکے تھے۔اس صورت حال میں افغانستان میں موجود عرب مجاہدین کے لیے ایک نیا محاذ منتظر تھا۔وہ تو اسلام کے مجاہد تھے ان کے لیے جغرافیائی سرحدیں کوئی حیثیت نہیں رکھتیں، جہاں مسلمان پکاریں وہ دوڑتے چلے جائیں گے۔شیخؒ کی دینی فکر نے اُنہیں افغانستان میں چین سے نہ بیٹھنے دیا اور اُنہوں نے عرب مجاہدین کو بوسنیا پہنچنے کا عندیہ دے دیا۔ بے شمار عرب مجاہدین ترکی کے راستے مشرقی یورپ سے ہوتے ہوئے بوسنیا میں داخل ہوگئے،ان مجاہدین میں شیخ ابوالولید شہیدؒ بھی شامل تھے، جو بعد میں شیشان میں عرب مجاہدین کے قائد کے طور پر ابھرے۔یہ وہ دور تھا جب بوسنیا میں مسلمانوں کو گھیر کر قتل عام کا سلسلہ جاری تھا۔عرب مجاہدین کے بلقان میں پہنچتے ہی جنگ کا پانسہ مسلمانوں کے حق میں پلٹنا شروع ہوگیا۔اس غیر متوقع تبدیلی کے پیش نظر ہی امریکہ و یورپ مسلمانوں کو بدنام زمانہ ڈیٹن سمجھوتے پر مجبور کرتے رہے اور آخر کار اس دباؤ کی وجہ سے ہی بوسنیا کے صدر علی عزت بیگووچ نے ڈیٹن سمجھوتے کو کڑوی گولی سمجھ کر نگل لیا۔شیخؒ یہاں بھی امریکی عزائم کے سامنے حائل رہے،جس کی وجہ سے امریکہ اور یورپ بلقان کے علاقے میں پوری طرح مطلوبہ نتائج حاصل نہ کر سکے۔

جموں وکشمیر:

کشمیر کے مسلمان ایک طرف ہندو بنیئے کے جبر کا شکار ہیں جبکہ دوسری طرف پاکستان کی مفاد پرست طاغوتی ایجنسیاں ہیں جو اُن کی جہادی تحریک اور لازوال قربانیوں کو ہمہ وقت اپنے مقاصد کے لیے استعمال کرنے کے درپے رہتی ہیں۔ان حالات میں مخلص مجاہدین کا یہ خواب رہا ہے کہ جہادِ کشمیر کو پاکستان کی خفیہ ایجنسیوں اور اداروں کی گرفت سے آزاد کروا کر صحیح شرعی منہج کے مطابق سرانجام دیا جائے۔اس حوالے سے شیخ اسامہؒ کی سوچ بھی اسی فکر کی عکاس تھی۔

آپؒ نے ۱۹۹۷ء میں بھیس بدل کر کشمیر کا دورہ بھی کیا۔سوپور، اننت ناگ اور شوپیاں بھی گئے اور مجاہدین کے ذمہ داران سے ملاقاتیں کیں۔ان کا کہنا تھا کہ ’’ہم افغانستان سے فارغ ہو کر کشمیر کی طرف توجہ دینا چاہتے تھے لیکن پاکستان کی حکومت نے امریکی دباؤ کے تحت عرب مجاہدین کو پاکستان سے نکل جانے کا حکم دیا‘‘۔(بحوالہ بیدار ڈائجسٹ ستمبر ۱۹۹۸ء)

فلپائن:

فلپائن میں ایک عرصے سے مسلمان، متعصب عیسائیوں کے ظلم و جبر کی زد میں ہیں۔سوویت یونین کی افغانستان میں شکست کے بعد شیخؒ دنیا کے دیگر خطوں میں مظلوم اور مجبور مسلمانوں کی حالت زار کی جانب متوجہ ہوئے۔اس سلسلے میں شیخؒ نے کئی ممالک کے دورے کیے، ۱۹۹۲ء میں شیخؒ نے منیلا (فلپائن) کا دورہ کیا۔ یہاں ان کا استقبال ایک سعودی سرمایہ کار کے طور پر کیا گیا مگر انہیں کاروبار سے زیادہ آزادی کی طویل جنگ لڑنے والے مسلمانوں سے ہمدردی تھی۔

(بقیہ صفحہ ۶۱ پر)

# اسامہ بن لادنؒ اور امت مسلمہ کا فرضِ کفایہ

شاہنواز فاروقی

مسلمانوں کی گذشتہ ایک ہزار سالہ تاریخ میں صرف دو افراد ہوئے ہیں جنہوں نے وقت کی سپر پاور کو چیلنج کیا ہے: جلال الدین خوارزم اور اسامہ بن لادن شہید۔

جلال الدین خوارزم کا زمانہ چنگیز خان اور تاتاریوں کی یلغار کا زمانہ تھا۔ چنگیز خان وقت کی سپر پاور تھا۔ اس کی عسکری قوت بے پناہ تھی۔ تاتاری بہت بہادر اور ماہر سپاہی نہیں تھے، لیکن ان کی غیر معمولی عسکری قوت نے انہیں قہر الٰہی بنا دیا تھا۔ قوت اور اس کے بہیمانہ استعمال پر انحصار چنگیز کی فوجی حکمت عملی تھی۔ وہ حریفوں پر پانچ اور دس لاکھ فوج کے ساتھ یلغار کرتا اور چند گھنٹوں میں بڑے بڑے لشکروں کو کاٹ کر رکھ دیتا۔ میدانِ جنگ میں اس کا لشکر پہلے دشمن کو روندتا ہوا ایک سمت نکل جاتا اور پھر واپسی اختیار کر کے دشمن کی رہی سہی قوت کا خاتمہ کر دیتا۔ چنگیز کی اس عسکری قوت اور فوجی حکمت عملی کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس کے حریف اس سے لڑے بغیر ہی اپنی شکست تسلیم کرنے لگے۔ چنگیز خان کا لشکر آتا تو شہروں اور بستیوں کے مسلم معززین اپنے شہر اور اپنی بستیاں رضا کارانہ طور پر چنگیز کے حوالے کر دیتے۔ اس منظر نامے میں جلال الدین خوارزم پوری امتِ مسلمہ کا فرضِ کفایہ ادا کرنے کے لیے تاریخ کے افق پر نمودار ہوا۔ جلال الدین بادشاہ نہ تھا صرف خوارزم کا شہزادہ تھا۔ وہ چنگیز کی مزاحمت کے سلسلے میں حکمت عملی پر اختلاف کی وجہ سے اپنے والد سے الگ ہو گیا تھا۔ اس نے چنگیز کے مقابلے کے لیے اپنی اہلیت اور اپنے وسائل سے عسکری قوت فراہم کی اور ریاستی قوت کے بغیر چنگیز خان کو چیلنج کیا۔ اہم بات یہ ہے کہ اس نے کئی معرکوں میں چنگیز خان کو شکست دی۔ اس نے فوجی کمک کے لیے خلیفۂ بغداد سے مدد طلب کی۔ خلیفہ نے ایک لاکھ فوج فراہم کرنے کا وعدہ کیا مگر چنگیز خان کے سفیر نے خلیفہ کو چنگیز کی طاقت سے ڈرا دیا۔ چنگیز کے سفیر نے کہا کہ جلال الدین تو آج کی اصطلاح میں دہشت گرد ہے۔ اس کا کوئی ٹھور ٹھکانہ نہیں۔ وہ بغداد کو چنگیز سے لڑا کر خود بغداد کی خلافت پر قابض ہونا چاہتا ہے۔ چنانچہ خلیفۂ بغداد نے وعدے کے باوجود جلال الدین کی مدد سے انکار کر دیا۔ لیکن جلال الدین بغداد اور چنگیز خان کی یلغار کے درمیان آخری چٹان تھا۔ یہ چٹان ہٹی تو تاتاریوں نے دیکھتے ہی دیکھتے بغداد پر یلغار کر کے اور اس کی اینٹ سے اینٹ بجا دی۔

اسامہ بن لادنؒ کی اہمیّت یہ ہے کہ انہوں نے وہ بار اٹھایا جو بار حکومتیں، ریاستیں، تہذیبیں اور امتیں اٹھاتی ہیں۔ اس حوالے سے وہ جلال الدین خوارزم کے مماثل ہیں۔ مگر جلال الدین کا مقابلہ چنگیز خان سے تھا اور اسامہؒ کے مقابل امریکہ اور یورپ تھے، اور امریکہ اور یورپ کی قوت چنگیز خان کی قوت سے ہزار گنا زیادہ تھی۔ پھر چنگیز خان ایک مقامی حقیقت تھا لیکن امریکہ اور یورپ ایک عالم گیر حقیقت ہیں۔ چنگیز سے بچنا آسان تھا، امریکہ اور یورپ سے بچنا محال ہے۔ چنگیز سے چھپ کر ساری زندگی بسر کرنا سہل تھا لیکن امریکہ اور یورپ سے چھپ کر ایک سال بسر کرنا بھی ناممکن ہے۔ اس کے باوجود اسامہ بن لادنؒ نے امریکہ بلکہ مغرب کی اجتماعی طاغوتی طاقت کو چیلنج کیا اور ۲۰ سال سے زیادہ عرصہ بسر کر کے دکھا دیا۔ یہ ''کارنامہ'' عنایتِ الٰہی کے بغیر ممکن ہی نہیں۔ اسامہ بن لادنؒ نے مغرب کی طاغوتی طاقت کو چیلنج کیا تو یہ بھی ان کی ذاتی خوبی نہیں تھی۔ یہ اسلام کی شان ہے کہ وہ مومن کو کبھی باطل کی قوت سے مرعوب اور اس کے آگے سرنگوں نہیں ہونے دیتا۔

اسلام زندگی کے نارمل تجربے کو الٹ دیتا ہے۔ زندگی کا نارمل تجربہ یہ ہے کہ موت زندگی کا تعاقب کرتی ہے، لیکن اسلام زندگی کو موت کے تعاقب پر لگا دیتا ہے۔ اسامہ بن لادنؒ کی ۱۹۸۹ء سے ۲۰۱۱ء تک کی زندگی اس امر کی علامت ہے۔ اس علامت کی اہمیّت کا اندازہ اس بات سے کیا جا سکتا تھا کہ پرویز مشرف مسلم دنیا کی پہلی اور دنیا کی ساتویں ایٹمی قوت کا سربراہ تھا۔ وہ دنیا کی دوسری بڑی مسلم ریاست کا صدر تھا، وہ ۱۷ کروڑ انسانوں کا حکمران تھا، مگر اُس نے ایک ٹیلی فون کال پر پوری ریاست امریکہ کے حوالے کر دی۔ اس کے برعکس اسامہ بن لادنؒ نے ایک فرد ہو کر صرف افغانستان اور پاکستان نہیں بلکہ پوری امت مسلمہ کا فرضِ کفایہ ادا کر کے رکھ دیا۔ اس سے ثابت ہو گیا کہ اسلام کا جلال و جمال اپنے ظہور میں لازمانی ہے اور وہ اپنے اظہار کے لیے ریاست کا محتاج نہیں۔

اسامہ بن لادنؒ کی شخصیت کا ایک پہلو یہ ہے کہ انہوں نے ۲۰ ویں اور ۲۱ ویں صدی میں جہاد کو امریکی ٹھپے سے پاک کر دیا۔ افغانستان میں سوویت یونین کے خلاف جہاد ۲۰ ویں صدی کے اہم ترین واقعات میں سے ایک ہے۔ لیکن اس جہاد کے بارے میں یہ تاثر عام کیا گیا کہ یہ جہاد امریکہ کے ہتھیاروں، اس کے سرمائے اور اس کی عسکری حکمت عملی سے لڑا گیا ہے۔ اس تاثر نے جہاد کے عمل کو Americanized کر دیا۔ یہ صرف افغانستان اور پاکستان کا نہیں پوری امت مسلمہ کا ایک بڑا نقصان تھا۔ اسامہ بن لادنؒ نے امریکہ کو چیلنج کر کے جہاد کو ''امریکی ساختہ'' ہونے سے بچا لیا اور ثابت کر دیا کہ سوویت یونین کے خلاف جہاد امریکہ کی عسکری قوت اور ڈالر کا کارنامہ نہیں بلکہ مسلمانوں کے تصورِ جہاد اور شوقِ شہادت کا معجزہ تھا، اور مسلمان اس معجزے کو دہرانے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ افغانستان میں امریکہ اور اس کے اتحادیوں کی شکست اس کا ثبوت ہے۔

امریکہ نے اسامہ بن لادنؒ کے سر کی قیمت ۵ کروڑ ڈالر مقرر کی تھی۔ لیکن یہ رقم اسامہ بن لادن کے ایک بال کی قیمت بھی نہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اسامہ بن لادنؒ ۲۱ ویں صدی کی سب سے قیمتی شخصیت تھے۔ اس کا ثبوت علامہ اقبال کے اس شعر کی وہ عملی تفسیر ہے جو ملا عمر نے پیش کی۔ اقبال کا شعر ہے:

اگر ملک ہاتھوں سے جاتا ہے جائے
تو احکامِ حق سے نہ کر بے وفائی

یہ شعر اقبال کا ہے اور اقبال مصورِ پاکستان ہیں۔اس لیے اس شعر کی تفسیر بھی پاکستان میں سامنے آنی چاہیے تھی،لیکن اس شعر کی عملی تفسیر ملاعمر نے پیش کی۔انہوں نے اپنی حکومت اور اپنی ریاست کی قربانی دے دی مگر اسامہ بن لادنؒ کو امریکہ کے حوالے کرنے سے انکار کردیا۔بلاشبہ یہ عظیم کارنامہ ملاعمر نے انجام دیا لیکن اس کا مرکزی حوالہ اسامہ بن لادنؒ کی شخصیت ہے۔تجزیہ کیا جائے تو انسانی تاریخ میں ایسی کوئی شخصیت موجود نہیں جس کے لیے حکومت اور ریاست کی قربانی دی گئی ہو۔اسامہ بن لادنؒ کی قیمت کا مزید اندازہ کرنا ہو تو کہا جاسکتا ہے کہ افغانستان کوئی عام ریاست نہیں، یہ وہ ریاست ہے جس نے ۳۰ برسوں میں دو سپر پاورز کو شکست دی ہے۔ملاعمر نے حق کی پاسداری میں اسامہ کے لیے ایسی ریاست بھی قربان کردی۔ظاہر ہے یہ قیمت اسامہ کی قیمت نہیں، بلاشبہ یہ ''مومن'' کی قیمت ہے۔لیکن بلاشبہ مومن کا تشخص اسامہ کی صورت میں جلوہ گر ہوا۔

مسلم دنیا کی ایک حقیقت یہ ہے کہ اس میں جہاد ایک تصور ہے۔ایک نعرہ ہے۔ ریاست کی سرپرستی فراہم ہو تو ایک ''پارٹ ٹائم جاب'' ہے، لیکن ''طرزِ حیات'' نہیں ہے۔ اسامہ بن لادنؒ کی سعادت یہ ہے کہ انہوں نے جہاد کو ایک ''طرزِ حیات'' یا Way of Life بنا کر دکھا دیا۔بلاشبہ یہ کارنامہ انجام دینے والے وہ واحد شخص نہیں ہیں۔گلبدین حکمت یار اور ملاعمر کے لیے بھی جہاد ایک طرزِ حیات ہے، لیکن اسامہ بن لادن کا تعلّق ایک ارب پتی خاندان سے تھا،ان کے لیے امیرانہ ٹھاٹ باٹ کے ساتھ زندگی بسر کرنے کا امکان ہروقت موجود تھا۔مگر انہوں نے شعوری طور پر اس زندگی کو ترک کیا اور جہاد کو ایک طرزِ حیات کے طور پر پسند کیا۔اس کے بغیر نہ ان کی شخصیت عالمگیر ہوسکتی تھی، نہ اس کے اثرات عالمگیر ہوسکتے تھے۔

بعض حلقوں کا خیال ہے کہ ایبٹ آباد میں اسامہ بن لادن کی شہادت امریکہ کا ڈراما ہے۔امریکہ اسامہ کی شہادت کا کوئی ٹھوس ثبوت پیش کرنے سے قاصر ہے۔جن لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے آنکھیں دی ہیں انہیں مغرب کے حکمرانوں کی اجتماعی پیشانی پر ''دجال'' لکھا ہوا صاف نظر آرہا ہے، چنانچہ ان کے حوالے سے ہر طرح کے ڈرامے کی توقع کی جاسکتی ہے۔ لیکن مسئلہ یہ ہے کہ اسامہ بن لادنؒ اور ملاعمر اب افراد کے نہیں ''علامتوں'' کے نام ہیں۔اور علامتوں کے زندہ رہنے یا شہید ہوجانے سے کوئی خاص فرق نہیں پڑتا۔اسامہؒ اور ملاعمر کو افغانستان میں جو نتائج پیدا کرنے تھے وہ کرچکے۔انسان فانی ہے لیکن حق لافانی ہے۔انسان مرجاتا ہے،حق باقی رہ جاتا ہے اور اپنے اثرات مرتب کرتا رہتا ہے۔اسامہ بن لادنؒ اور ملا عمر نے حق کو جتنا بسر کیا اس کے کچھ نتائج سامنے آچکے اور مزید کچھ سامنے آنا ہیں۔یہاں اسامہؒ کے حوالے سے اقبال کے کچھ شعر یاد آرہے ہیں۔

ہو صداقت کے لیے جس دل میں مرنے کی تڑپ
پہلے اپنے پیکرِ خاکی میں جاں پیدا کرے
پھونک ڈالے یہ زمین و آسمان مستعار
اور خاکستر سے آپ اپنا جہاں پیدا کرے
زندگی کی قوتِ پنہاں کو کردے آشکار
تابہ چنگاری فروغِ جاوداں پیدا کرے
خاکِ مشرق پر چمک جائے مثالِ آفتاب
تابدخشاں پھر وہ لعلِ گراں پیدا کرے

☆☆☆☆☆

## بقیہ: دنیا کے مسلم خطوں میں جہاد کی اٹھان میں شیخ اسامہؒ کا کردار

سی آئی اے کا دعویٰ ہے کہ اس دوران ان کا رابطہ فلپائنی مجاہدین سے بھی ہوا اور انہوں نے القاعدہ کے امور پر ان سے بات چیت کی۔فلپائنی مسلمان' جنہیں مورو مسلمان کہا جاتا ہے 'جدید دور کی طویل ترین جنگ لڑ رہے ہیں۔جب تک فلپائن میں باقاعدہ امریکی فوجی اڈے موجود تھے اس وقت تک امریکی فوج ان مجاہدین کے خلاف فلپائنی فوج کے ہمراہ مصروف عمل رہی۔امریکی فوج کے جاتے ہی ان مجاہدین کے حوصلے مزید بلند ہوگئے اور انہوں نے کھل کر فلپائنی زیادتیوں کے خلاف کارروائیاں شروع کردیں۔

شامی نژاد مجاہد شیخ عمر بکری محمد' جو شیخؒ کے قریبی ساتھیوں میں سے ہیں' کے مطابق وہ البانیہ، چیچنیا، بوسنیا، نائیجریا اور الجزائر کے مجاہدین کو مالی مدد فراہم کرتے ہیں۔اُن کے اس بیان نے مغربی دنیا اور امریکہ کو خوف زدہ کردیا کہ ''ہم برطانوی اور امریکی مسلمانوں کو تربیت کے لیے اسامہ بن لادن کے کیمپوں میں بھیج رہے ہیں، یہ ایک عالمی فوج ہوگی۔ 'محمدی فوج' جو مسلم خطوں پر تسلط جمانے والی حکومتوں کے خلاف جنگ لڑے گی۔

عراق کا بچہ بچہ اس لیے صلیبیوں کی نظروں میں مجرم ہے کہ شیخ اسامہؒ نے ان بچوں کی بھوک اور بیماری کا مسئلہ کھڑا کر کے ان کا اقتصادی محاصرہ ختم کرنے کے لیے کفار کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کی۔غیرت مند کردوں کو چار ملکوں میں تقسیم کرکے انہیں ختم کرنے کے خلاف مزاحمت کرنے والے بھی شیخ اسامہ ہی تھے۔امریکہ کے اقتصادی محاصرے سے سوڈان کی معیشت تباہ ہونے لگی تو شیخ اسامہؒ وہاں پہنچ گئے۔یمن میں شمال اور جنوب کے اتحاد کے بعد پھر سے خانہ جنگی شروع کرائی گئی تو شیخ اسامہ کی فکر اور مجاہدین وہاں بھی جا پہنچے۔

شیخ عمر بکری محمد نے ان مجاہدین کو 'محمدی فوج' سے تعبیر کیا۔یقیناً اس 'محمدی فوج' کی تیاری کا سہرا شیخؒ کے سر ہے،اس امت پر شیخؒ کا یہ بڑا احسان ہے کہ انہوں نے اس کے دفاع کے لیے ایسا جری لشکر اپنے پیچھے چھوڑا ہے جو دنیا بھر میں ہر محاذ پر عالمی کفر سے نبرد آزما ہے، اُس کے مکروہ عزائم کی راہ میں سدسکندری کا کردار ادا کررہا ہے، اللہ کی مدد و نصرت سے اُس پر آئے روز ہر جگہ کاری سے کاری وار کررہا ہے......بلاشبہ مستقبل انہی مجاہدین فی سبیل اللہ کا ہے اور اس مستقبل کی نقشہ گری میں لازوال کردار کا نام شیخ اسامہ بن لادن شہید رحمہ اللہ کا ہے......ایک ایسا کردار جو اہلِ اسلام کے دلوں میں ہمیشہ زندہ رہے گا......جس کی جدوجہد آنے والے دور کی مسلمان نسلوں کے لیے مشعلِ راہ بنے گی......جس کا دین سے اخلاص ضرب المثل رہے گا......اور فتوحات کی بشارتیں تو آ ہی رہی ہیں......جب فتوحات کا دور پرنور مکمل ہوگا تو ہر مسلمان دل کی گہرائیوں سے کہے گا کہ سلام اے شیر اسلام! آپ نے ہمیں دنیا اور آخرت کی عزتوں اور سرفرازیوں کے راستے پر گامزن کیا......اللہ آپ پر اپنی کروڑ ہا رحمتیں نازل فرمائے، آمین۔

☆☆☆☆☆

# ہم اس پاکیزہ اور محترم خون کا بدلہ لے کر رہیں گے!!!

شیخ اسامہ بن لادن رحمہ اللہ

[ماہ جولائی ۲۰۱۱ء میں سانحہ لال مسجد وجامعہ حفصہ کو ۴ سال مکمل ہو گئے۔'شریعت یا شہادت' کی بنیاد پر پیش کی گئی ایسی لازوال قربانیاں تاریخ اسلام میں ممیّز اور ممتاز مقام کی حامل ہیں۔آج 'شریعت یا شہادت' کی تحریک پورے ملک میں منظّم و مربوط ہو چکی ہے اور شہدائے لال مسجد وجامعہ حفصہ کی قربانیوں کے سلسلے کو آگے بڑھا رہی ہے۔شیخ اسامہؒ کے لال مسجد وجامعہ حفصہ کی شہادت کے بعد مسلمانانِ پاکستان کے نام جاری کردہ پیغام میں سے ایک اقتباس یہاں پیش کیا جا رہا ہے۔]

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

''اے نبی! جہاد کیجیے کافروں اور منافقوں کے خلاف اور ان پر سختی کیجیے۔اور ان کا ٹھکانہ جہنّم ہے اور وہ بہت ہی بری جگہ ہے۔''(التوبۃ:۷۳)

اور رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ:

''جو مسلمان بھی کسی ایسے موقع پر دوسرے مسلمان کا ساتھ چھوڑے جہاں اس کی عزت گھٹائی جا رہی ہو اور اس کی حرمت پامال کی جا رہی ہو، تو اللہ تعالیٰ ضرور ایسے موقع پر اس کا ساتھ چھوڑ دیتے ہیں جہاں وہ چاہ رہا ہوتا ہے کہ اللہ اس کی مدد کریں۔اور جو مسلمان بھی کسی ایسے موقع پر دوسرے مسلمان کی مدد کرے جہاں اس کی عزت گھٹائی جا رہی ہو اور اس کی حرمت پامال کی جا رہی ہو تو اللہ تعالیٰ ضرور ایسے موقع پر اس کی مدد فرماتے ہیں جہاں وہ چاہ رہا ہوتا ہے کہ اللہ اس کی مدد کریں۔''(ابوداود: کتاب الادب، باب من ردعن مسلم غیبۃ)

پرویز کا شہرِ اسلام، اسلام آباد میں واقع لال مسجد پر حملہ اتنا ہی اندوہ ناک واقعہ ہے جتنا اندوہ ناک ہندوؤں کا بابری مسجد پر حملہ اور اس کو مسمار کرنے کا جرم تھا۔یہ واقعہ بہت سی اہم اور خطرناک باتوں پر دلالت کرتا ہے۔

ایسے ہی نازک مواقع لوگوں میں تمیز کرنے کا ذریعہ بنتے ہیں۔رحمان کے ساتھی اور شیطان کے ساتھی چھٹ کر علیحدہ ہو جاتے ہیں۔وہ حقیقی علمائے دین جو اولیائے رحمان ہوتے ہیں ایسے مواقع پر بھی کھل کر حق بات کہتے ہیں۔اور اگر کسی وجہ سے بے بس ہو جائیں یا کمزور پڑ جائیں تو خاموش ہو جاتے ہیں، لیکن کسی ایک بھی قول یا عمل سے باطل کا ساتھ دینے پر تیار نہیں ہوتے۔لیکن جہاں تک اولیائے شیطان کا تعلّق ہے تو پاکستان کی فوج اور خفیہ ایجنسیاں انہیں کھینچ کر قولِ باطل کہنے اور اہلِ باطل کی نصرت کرنے کی راہ پر لے آتی ہیں۔ان میں سے کوئی تو پرویز اور اس کی فوج کے ساتھ اتحاد و یکجہتی کی دعوت دیتا ہے، کوئی طاغوتی افواج کے خلاف فدائی حملوں کو حرام قرار دیتا ہے اور کوئی براہِ راست مجاہدین پر حملہ آور ہوتے ہوئے ان پر طعن و تشنیع کرتا ہے، اور بلا شبہ یہ منافقین کا ساطرزِ عمل ہے۔اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

''پھر جب خوف جاتا رہتا ہے تو تیز زبانوں کے ساتھ تمہارے بارے میں طعن و تشنیع کرنے لگتے ہیں اور یہ مال کے بڑے ہی حریص ہیں۔یہ لوگ (حقیقت میں) ایمان لائے ہی نہ تھے تو اللہ نے ان کے اعمال برباد کر دیے۔اور یہ اللہ کے لیے نہایت آسان تھا۔''(الاحزاب:۱۹)

جو کوئی بھی ہمارے امام، مولانا عبدالرشید غازی کی نصرت سے ہاتھ کھینچ کر بیٹھا رہا تو اس کا شمار اللہ کے یہاں بھی ''قاعدین''(بیٹھے رہنے والوں) ہی میں ہوگا۔اور جو کوئی اس سے بھی آگے بڑھا اور پرویز کا ساتھ دیتے ہوئے اس نے آپ کی مخالفت کی، یہ دعویٰ کیا کہ اسلام ایسے قتال کا قائل ہی نہیں، قتال فی سبیل اللہ کی مذمت کرتے ہوئے اسے دہشت گردی قرار دیا اور یہ کہا کہ اصل راستہ تو پر امن مظاہروں اور جمہوری ذرائع کو اختیار کرنے کا راستہ ہے تو ایسا شخص یقیناً گمراہ ہے اور درحقیقت اس نے منافقین کا راستہ اختیار کیا ہے۔

جس طرح آج سے تقریباً دو دہائیاں قبل پاکستان کی سرزمین نے ائمۂ اسلام میں سے ایک عظیم امام، بطلِ جہاد امام عبداللہ عزام رحمہ اللہ علیہ کی شہادت دیکھی تھی اور یہاں کی مٹی ان کے پاکیزہ خون سے سیراب ہوئی تھی، اسی طرح آج ایک مرتبہ پھر ہمیں اسی سرزمین پر ایک اور عظیم امام دیکھنے کا شرف حاصل ہوا ہے، جو محض اہلِ پاکستان ہی کے لیے نہیں بلکہ پوری امتِ مسلمہ کے لیے ایک امام کی حیثیت رکھتے ہیں۔یہ امام مولانا عبدالرشید غازی رحمہ اللہ ہیں۔آپ نے، آپ کے ساتھیوں اور طلبا نے اور جامعہ حفصہ کی طالبات نے شریعتِ اسلامیہ کے نفاذ کا مطالبہ کیا کیونکہ ہماری تخلیق کا مقصد ہی یہ ہے کہ ہم اللہ کے عطا کردہ دین اسلام کے مطابق اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں۔بلا شبہ یہ سب لوگ درحقیقت اسی عظیم مقصد کی خاطر قتل ہوئے۔اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

''اور میں نے جنوں اور انسانوں کو اسی لیے پیدا کیا ہے کہ وہ میری عبادت کریں۔''(الذاریات:۵۶)

انہوں نے اپنی سب سے قیمتی متاع اس راہ میں لٹا دی اور اپنا دین بچانے کی خاطر اپنی جانیں قربان کر ڈالیں۔میں اللہ سے دعا کرتا ہوں کہ وہ ان سب کی شہادتیں قبول فرمائے!

بلا شبہ لال مسجد کے ان شہدا کو بدعہدی اور خیانت سے قتل کیا گیا۔مرتد وکافر پرویز اور اس کے ساتھیوں نے ان شہدا کے لہو سے ہاتھ رنگے، حالاں کہ ان کا دعویٰ تھا کہ اس فوج کا مقصد تو کافروں کے مقابلے میں مسلمانوں کی حفاظت کرنا ہے۔لیکن یہاں اس کے بالکل برعکس اسی فوج نے مسلمانوں کے قتلِ عام میں کفار کے مددگار اور آلۂ کار کا کردار ادا کیا۔اسی پرویز نے مسئلۂ کشمیر کو دریا برد کر دیا اور ہندوؤں اور عیسائیوں کو راضی کرنے کے لیے آزادی کشمیر کی خاطر لڑنے والے مقاتلین پر ہر طرح کی پابندیاں لگا دیں۔پھر اسی پرویز نے اپنے فوجی اور ہوائی اڈے امریکہ کے لیے کھول دیے تاکہ وہ افغانستان کے مسلمانوں پر حملہ آور ہو سکے۔پھر یہ سب بھی آپ لوگوں نے دیکھا کہ اس فوج نے اہلِ سوات پر چڑھائی کی کیونکہ وہ

شخص جو اس واقعے سے متاثر ہو کر اسلام کی طرف راغب ہوا......اور پھر قیامت تک ''گیارہ ستمبر'' کو یاد کر کے جس جس مومن کے لبوں پر مسکراہٹ کھیلے گی اور اس کے دل میں خوشی کی لہر دوڑے گی......اور جس جس کافر کے دل میں خوف و دہشت اور غم وغصہ انگڑائی لے گا......اس کا اجر اس کارروائی کے فدائی شرکا اور شہید منصوبہ ساز اسامہؒ بن لادن کے نامۂ اعمال میں نیکی بن کر لکھا جاتا رہے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

کتنے ہی طویل سال اس عظیم مجاہد نے اپنی امت کے کل پر قربان کیے، برف پوش پہاڑوں پر پگھلا دیے۔ اپنی عمرِ عزیز کے کتنے ہی تر وتازہ روز وشب اس نے اہلِ ایمان کی سربلندی، خلافت علی منہاج النبوۃ کے قیام، اور اہلِ کفر وشرک کی سیادت کے خاتمے کے لیے منصوبہ بندی کرتے گزار دیے۔ کتنے ہی نوجوانانِ امت کو راہ دکھلائی، کتنے ہی سوئے ہوئے مسلمانوں کو تحریضِ جہاد وقتال دلائی۔ جن کارہائے نمایاں سے بڑے بڑے ملک اپنے لاؤ لشکر سمیت عاجز رہے، ایسی کتنی ہی ضربیں اس نے اپنے رب سے مدد مانگ مانگ کر مٹی کے کمروں میں بیٹھے بیٹھے کفر پر لگائیں۔ کتنے ہی مومنوں کے سینے ٹھنڈے کیے، کتنے ہی کافروں کو خون کے آنسو رلائے! ظاہر ہے کہ عالمِ کفر نے یہ سب کچھ ٹھنڈے پیٹوں برداشت نہ کیا، اور اس مجاہد گروہ اور اس کے قائد وسالار کے درپے ہو گئے۔ ایسا عظیم کردار اس امت نے پچھلے کئی سو سال میں دیکھا، نہ ہی امریکہ ویورپ کی تاریخ میں اس سے بڑا کوئی نام گزرا ہوگا۔ جیسا کہ شیخ اسامہؒ کی شہادت کے دن انٹرنیٹ پر کسی کافر کا تبصرہ پڑھنے کو ملا:

> "His place in American history was relatively short, but even so he left a very violent stain upon it."
>
> ''امریکہ کی تاریخ میں اس شخص کا زمانہ نسبتاً مختصر تھا، مگر پھر بھی وہ اس پر ایک شدید نشان چھوڑ گیا''۔

یہ مبصر کیا جانے کہ شیخ اسامہؒ کا کارنامہ امریکی سلطنت کے قلعے میں محض نقب لگانا نہیں ہے، بلکہ یہ کارنامہ شرکی قوتوں کے اس قلعے اور اس کی تمام تر بیرونی ''چیک پوسٹوں'' کی بنیادوں کو ہر سمت سے کھوکھلا کر کے اس کے انہدام کا پیش خیمہ فراہم کر جانا ہے۔ اور یہ حقیقت ہر ناظر وشاہد پر اُس وقت اپنی پوری آب وتاب کے ساتھ عیاں ہو جائے گی، جب اسامہؒ کی تیار کردہ نسل امریکہ کو سات سمندر پار تاریخ کے کچرا دان میں پھینک آئے گی۔

کیا آپ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا یہ قول نہیں پڑھا: ''حق کو پہچاننا ہو تو دیکھو باطل کے تیروں کا رخ کس طرف ہے''۔ لوگو! کیا دیکھتے نہیں کہ دنیا کی کافر طاقتوں کی اس مسلط کردہ جنگ میں تمہاری طرف کے مورچے کون سنبھالے ہوئے تھا؟ باطل کے تیروں کا رخ کس کی طرف رہا؟ کون ان تیروں کو تمغوں کی طرح اپنے سینے پر سجاتا گیا، اور اسی حال میں اپنے رب سے جا ملا......!!؟

........................

پھر آسمان نے وہ دن بھی دیکھا جب ان پے در پے ضربوں سے تنگ آ کر امریکہ نے افغانستان پر حملہ کر ڈالا، اور امارتِ اسلامیہ کو بظاہر گرا ڈالا۔ یہ وہ امارت تھی، جس کے سالارِ اعظم، امیر المومنین ملا محمد عمر (نصرہ اللہ) شیخ اسامہؒ کے معاملے میں کچھ اس طرح غیرتِ ایمانی سے سرشار تھے:

> ''جب تک ہمارے اندر خون کا ایک قطرہ بھی باقی ہے، ہم شیخ اسامہ کی حفاظت کریں گے، خواہ افغانستان کے سب گھر تباہ ہو جائیں، پہاڑ ریزہ ریزہ ہو جائیں اور لوہا پگھل جائے، ہم پھر بھی اسامہ کو کسی حوالے نہیں کریں گے۔''

یہ ہے محبت میں سرشاری کا نمونہ، جو اس پیاری شخصیت کے لیے اللہ نے ایمان والوں کے دلوں میں ڈالی تھی۔

سرزمینِ افغانستان پر امریکی حملے کو تین ماہ ہی گزرے تھے......قیامت کا منظر تھا، سب کچھ ہاتھوں سے جاتا دکھائی دیتا تھا، ایک سلطنت چھنتی نظر آتی تھی......اور ایسے میں ہر سمت سے دباؤ کا سامنا تھا......اسامہ نے امارتِ اسلامیہ ختم کروا دی......نائن الیون جیسی کارروائی کا وقت مناسب نہیں تھا......بہت سے اپنوں کے بھی قدم ڈگمگا رہے تھے......اس موقع پر آہن وآتش کی بارش میں بیٹھ کر اس مردِ خدا مست نے پینتیس منٹ کا ایک بیان ریکارڈ کروایا تھا، جو اول تا آخر ایک نورانی وایمانی گفتگو کا نمونہ ہے، لیکن اس کے یہ الفاظ بالخصوص شیخ کی مومنانہ فراست اور بے مثال استقامت کی دلیل ہیں:

> ''اللہ نے چاہا تو امریکہ کا خاتمہ قریب ہی آ لگا ہے۔ اور اس کا خاتمہ اس بندۂ فقیر کے وجود کے ساتھ مشروط نہیں......کہ اسامہ مارا گیا یا باقی رہا......کیوں کہ اللہ کے فضل سے اب بیداری کی لہر اٹھ کھڑی ہوئی ہے......''

امریکہ کی بربادی کی یہ پیشین گوئی وہ بندۂ مومن اس وقت کر رہا تھا، جب اس سپر پاور کی قوت وشوکت اپنے جوبن پر تھی، جب اس نے اپنے قہر سے سرزمینِ افغانستان پر قیامت بپا کر رکھی تھی، اور جب ایک عالم اس کی دہشت سے تھرا رہا تھا۔ ایسے میں اس بے مثال سپہ سالار کی عبقری فراست کئی سال آگے کا مشاہدہ کر رہی تھی، جب امریکہ افغانستان اور اس کے علاوہ بھی کئی محاذوں کے بھنور میں پھنسا غرقاب ہو رہا ہوگا، اور جب اس کے مالی وجانی زخموں سے

> کفر کی نفرت اور ملتِ کفر سے عداوت شیخ اسامہؒ کی رگ وپے میں بسی ہوئی تھی۔ جب آپ کافر اقوام سے خطاب کرتے تو یوں محسوس ہوتا گویا الفاظ نہیں، بلکہ آگ کے بگولے اور زہر میں بجھائے گئے کچھ تیر ہیں جو ان پر برس رہے ہیں۔ کیوں کہ ان کے الفاظ محض کھوکھلی باتیں نہیں تھے، بلکہ اپنے اقوال کو افعال سے سچ کر دکھانا ان کا شیوہ تھا، لہٰذا ان کی ہر بات کافر کان کھول کر سنتے، اور ان کی ہر دھمکی کے آگے یوں سہمے نظر آتے گویا انہیں دامنِ کوہ میں بیٹھا کوئی بندۂ صحرائی نہیں، بلکہ ایک لشکرِ جرار رکھنے والا کوئی جابر بادشاہ للکار رہا ہو۔

خون رس رس کر اسے ایک تکلیف دہ موت کی طرف گھسیٹ رہا ہوگا۔

آپ نے سچ کہا تھا اے اسامہ!......آپ کی دعائے نیم شب سے، اور آپ کی ان تھک کوشش اور جہادِ مسلسل ہی سے یہ بیداری پروان چڑھی......اور اپنے اصولوں پر استقامت دکھا کر آپ نے اس امت کو بڑی طویل نیند سے جگا دیا۔ افغانستان کے جن کوہ و دمن کو آپ نے اپنا مسکن بنایا اور جہاں پر باغی کافر آپ کی بندوق سے برستی گولیوں کے نشانے پر رہے......وہاں سے یہ نور پھوٹا، تو اس نے عدن کے پانیوں اور افریقہ کے صحراؤں تک امریکیوں کو خاک وخون میں ملا دیا، اور نیویارک اور واشنگٹن جیسے مراکزِ کفر وفساد جس نور کی تاب نہ لا کر لرز اٹھے......اور آخر کار یہ امت، جسے آپ نے جھنجھوڑ جھنجھوڑ کر جگایا تھا، اور انگلی پکڑ کر چلنا سکھایا تھا، اپنے جہاد میں اسامہ کی محتاج نہ رہی۔ اب مسئلہ یہ نہ رہا تھا کہ اسامہ مارا گیا یا باقی رہا، بلکہ مسئلہ یہ تھا اسامہ کی پھیلائی ہوئی دعوتِ جہاد اب روکی جائے تو کیونکر؟!......اے دشمنو! خود پہ روتے رہو، کیوں کہ یہ دعوت اسامہ کی دعوت نہیں، بلکہ یہ محمدِ عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت ہے...... یہ نور القاعدہ کا نور نہیں، بلکہ یہ وہ نور ہے جس کے منہ کی پھونکوں سے نہ بجھنے کا وعدہ اللہ رب العالمین نے کر رکھا ہے......

اسی بیان میں شیخ اسامہ نے ایمان ویقین کے یہ گوہر بھی بکھیرے تھے:

''فتح صرف لوگوں کے ذہنوں میں موجود تصور کے مطابق ظاہری جیت اور کسبِ مادی کا نام نہیں، بلکہ فتح دراصل اپنے اصول ومبادی پر ڈٹ جانے کا نام ہے۔ اصحابِ اخدود کا ذکر اللہ تعالیٰ نے خود فرمایا، اور ان کے تذکرے اور تعریف کو ہمیشہ کے لیے محفوظ کر دیا۔ وہ ایمان پر ثابت قدم رہے تھے۔ انہیں ایمان چھوڑ دینے اور آگ میں پھینکے جانے کے درمیان اختیار دیا گیا، تو وہ آگ میں تو کود گئے، لیکن اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے ساتھ کفر کرنے پر راضی نہ ہوئے۔''

اے اسامہ! اے اپنے الفاظ کو اپنے خون سے جلا بخشنے والے! اے اپنے افعال سے اقوال کی تصدیق کرنے والے! آپ نے اصحاب الاخدود کی سنت کو زندہ کر دیا۔ سالہا سال آپ کو ڈرایا، دھمکایا جاتا رہا......عالمِ کفر نے ایک ہو کر آپ کو بھی وہی اختیار دیا جو آپ سے پہلے اصحاب الاخدود کو دیا گیا تھا......ایمان چن لو یا آتش و آہن چن لو......سو آپ نے جان تو دے دی، لیکن اپنا ایمان بچا لے گئے......اور اس امت کے ایمان کو جلا دے گئے۔ پس اللہ آپ کو وہ بہترین جزا دے، جو کسی بھی امت کی طرف سے اس کے سپہ سالار کو دی گئی ہو۔

کفر کی نفرت اور ملتِ کفر سے عداوت شیخ اسامہؒ کی رگ و پے میں بسی ہوئی تھی۔ جب آپ کافر اقوام سے خطاب کرتے تو یوں محسوس ہوتا گویا الفاظ نہیں، بلکہ آگ کے بگولے اور زہر میں بجھائے گئے کچھ تیر ہیں جو ان پر برس رہے ہیں۔ کیوں کہ ان کے الفاظ محض کھوکھلی باتیں نہیں تھے، بلکہ اپنے اقوال کو افعال سے سچ کر دکھانا ان کا شیوہ تھا، لہٰذا ان کی ہر بات کافر کان کھول کر سنتے، اور ان کی ہر دھمکی کے آگے یوں سہمے نظر آتے گویا انہیں دامنِ کوہ میں بیٹھا کوئی بندۂ صحرائی نہیں، بلکہ ایک لشکرِ جرار رکھنے والا کوئی جابر بادشاہ للکار رہا ہو۔

جہاں ملتِ کفر کے مقابل یہ مضبوطی اور شدت تھی، وہیں اہلِ ایمان کے سامنے شیخ اسامہؒ اپنے کاندھے جھکائے، رحمت کے پر بچھائے نظر آتے تھے۔ راہِ ہجرت اور اس کے راہیوں کا ذکر بالخصوص ان کی آواز کو رندھا دیتا اور آنکھوں کو نم کر دیتا تھا۔ اہلِ ایمان کی حالتِ زار کا تذکرہ ان کا جگر پارہ پارہ کیے دیتا تھا۔ کتنے ہی مواقع پر وہ ان باتوں کا ذکر کر کے رو پڑے، یہ جانتے ہوئے کہ ایک دنیا آپ کا کلام سن رہی ہوگی......لیکن یہ رونا کمزوری نہیں، سراسر رحمت اور سلامتِ قلبی کی دلیل تھی۔

........................

شیخؒ کا یہی وہ منصبِ قیادت وسیادت تھا، جن کی وجہ سے کافر قومیں ان کے خلاف غیظ وغضب سے بھر گئیں......اور تم کیا جانو کہ یہ غیظ وغضب کیا ہے......اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَلَا يَطَـُٔونَ مَوْطِئًا يَغِيظُ الْكُفَّارَ وَلَا يَنَالُونَ مِنْ عَدُوٍّ نَيْلًا إِلَّا كُتِبَ لَهُم بِهِ عَمَلٌ صَالِحٌ (سورة التوبة: ١٢٠)

''وہ نہیں چلتے ہیں ایسی جگہ پر جس سے کہ کافروں کو غصہ آئے یا دشمنوں سے کوئی چیز لیتے ہیں تو ہر بات پر ان کے لیے عمل صالح لکھا جاتا ہے''۔

عقل حیران ہے اور حساب کتاب کرنے والے اس اجر کو گننے سے عاجز آ چکے ہیں......اللہ سے دعا ہے کہ وہ ہر ہر کافر کی سرد آہ کو، پیاروں سے بچھڑنے پر ان کے رونے کو، اپنے فوجیوں کے مرثیے پڑھنے کو، اور دل میں مجاہدین کے خلاف غصے کو......اور ہاں، ان تمام تبصروں، تجزیوں، تحریروں اور تصویروں کو جو کفر کے اہلِ صحافت نے شیخؒ کی ذات پر ناپاک حملے کرنے کے لیے شائع کیے......کفر کی آئندہ آنے والی نسلوں تک میں اسامہ کے نام کی جو ہیبت اور رعب پایا جائے گا......اس سب کو ان کے نامۂ اعمال میں نیکیوں کی صورت میں ثبت کرتا چلا جائے...... یہاں تک کہ روزِ قیامت یہ نیکی کے دفاتر پہاڑوں کی صورت میں لائے جائیں......اور ان لوگوں کے لیے شرمندگی کا باعث ہوں، جو اسلام کو مسخ کر کے یوں پیش کرتے رہے تھے گویا اس میں معاداتِ کفار اور برأتِ مشرکین کا کوئی تصور ہی نہ ہو، اور عالمِ کفر کے سامنے اسلام کی کوئی ایسی انوکھی دعوت پیش کرنے کے قائل تھے، جس کو سن کر کسی کافر کے ماتھے پر بل تک نہ پڑے......حالانکہ دینِ حق کی دعوت تو وہ دعوت تھی، جسے سن کر ورقہ بن نوفل نے ابتدائی زمانۂ نبوت میں یہ کہا تھا: ''کاش میں اس وقت زندہ ہوتا جب آپ کی قوم آپ کو نکال دے گی!''

جی ہاں......! نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی جلاوطنی ان نام نہاد دانش وروں کے منہ پر زوردار تھپڑ ہے، جو آج اسامہ کے پاس کسی ملک کی 'شہریت' نہ ہونے پر طنز کرتے نظر آتے ہیں۔ جب صادق وامین اور اپنی قوم کے چہیتے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی اس دعوت کو لے کر اٹھنے پر مکہ سے نکال دیا گیا، تو آج اسی پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کے سپہ سالار اسامہؒ کا اپنے وطن سے نکالا جانا کوئی اچنبھے کی بات نہیں۔

اگر سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے سر کی قیمت سو سرخ اونٹ مقرر ہوئی تھی، تو آج اسامہ بن لادن کا عالمِ کفر کو مطلوب ترین فرد ہونا، اور ان کے سر کی قیمت کروڑوں ڈالر مقرر ہونا باعثِ ذلت نہیں، بلکہ باعثِ فخر و شرف ہے۔

اگر رحمت للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کو مکہ میں گلا گھونٹ کر مارنے کی ناپاک کوشش کی گئی، اور گھر کے گرد گھیرا ڈال کر تہہ تیغ کرنے کی سازش کی گئی......اور پھر مدینہ میں قلعۂ بنی نضیر کی دیوار تلے پتھر سے کچلنے کا منصوبہ بنا، اور زہر آلود گوشت کے ذریعے اس محسنِ انسانیت پر قاتلانہ حملہ کیا گیا......تو شیخؒ کو شہید کرنے کے لیے کلنٹن کے داغے ہوئے کروز میزائل اور تورہ بورہ میں برسائے گے سات سات ہزار کلو وزنی بم کوئی 'بدعت' نہیں، بلکہ اتباعِ سنتِ سرورِ رُسل صلی اللہ علیہ وسلم کا عکس ہے۔

اگر سردارِ انبیاء علیہ الصلوۃ والسلام کو (نعوذ باللہ) شاعر و کاہن اور صابی و مجنون کہا گیا، تو اس زمانے میں امتِ محمدیہ (علی صاحبها الصلوۃ و السلام) کے قائد اسامہؒ بن لادن کو دہشت گرد وارہابی اور بے دین و تکفیری کے القابات سے نوازا جانا ان کی عظمت و شوکت میں تنکا برابر بھی کمی نہیں کر سکتا......

سلطنتِ روما سے ٹکر لینے کے لیے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی سوئے تبوک روانگی پر اگر منافقینِ مدینہ کو یہ 'خوش آئند' خیالات آنے لگے تھے کہ شاید رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اب کبھی اپنے گھر واپس نہیں لوٹ سکیں گے، تو آج جب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کے ایک ادنیٰ سپاہی اسامہؒ بن لادن نے امریکہ جیسی 'سپر پاور' کے خلاف اعلانِ جہاد کیا، تو منافقینِ عرب و عجم کا اس اقدام کو خودکشی اور بے وقوفی بتلانا ایک پرانی منافقانہ خصلت ہی کا تسلسل ہے۔

اور ہاں! اگر میدانِ احد میں حبیبِ رب العالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی افواہِ شہادت پر آپ کی اپنی قوم یعنی قریشِ مکہ خوشی سے اچھل پڑے تھے، تو آج فرزندانِ ابو رغال، آلِ سعود کا عربوں کے سر کے تاج شیخؒ کی شہادت پر سکھ کا سانس لینا کوئی عجیب بات نہیں۔ اُس موقع پر بھی کفار نے جشن منایا تھا، اور دنیا گواہ ہے کہ آج شیخؒ کی شہادت پر امریکہ کے فاسق و فاجر مرد اور شرابی وزانی عورتیں خوشی سے بے قابو ہو کر سڑکوں پر ناچنے گانے نکل کھڑے ہوئے۔

غرض کتنی ہی سنتیں ہیں جو شیخ اسامہؒ زندہ کر گئے۔ اتباعِ سنت کا وہ کیا جذبہ ہوگا جس کی بدولت شیخ اسامہؒ کو ان سنتوں پر عمل بھی نصیب ہو گیا، جن پر قدرتِ عمل خود ان کے ہاتھ میں نہیں، بلکہ ان کے دشمنوں کے ہاتھ میں تھیں۔ جلاوطنی، سر کی قیمت، قاتلانہ حملے، بدنما القابات اور شہادت پر جشن منایا جانا......سبھی تو اس مجاہدِ ملت کے حصے میں آ گیا! سبحان اللہ و بحمدہ، اے رب! یہ غازی، یہ تیرے پراسرار بندے کس شان کے ہوا کرتے ہیں!!

جہاں تک ان کی اپنی زندگی کا تعلّق ہے، تو وہ بلا شبہ اتباعِ نبوی کا نمونہ نظر آتی ہے۔ جنہوں نے بھی شیخ کے ساتھ وقت گزارا، وہ اس بات کی گواہی دیتے ہیں۔ طویل سکوت اختیار کرنا، بولنا تو مختصر اور جامع بات کرنا، گفتگو میں دھیما پن لیکن خطبہ دیتے ہوئے آواز کا بلند ہو جانا اور جذبات کا گرما جانا، بات سمجھانے کے لیے ہاتھ کے اشارے سے مدد لینا، غایتِ حیا سے نظر بھر کر کسی کو نہ دیکھ پانا بلکہ کن انکھیوں سے دیکھنا، بہت زیادہ مسکرانا لیکن کبھی قہقہہ نہ مارنا، کھانے کے لیے فرش پر ہیئتِ مسنونہ سے بیٹھنا، حلیہ میں اتباعِ نبوی کی رعایت کرنا، دولت کو بے دریغ اللہ کے رستے میں لٹانا، اور پھر ہجرت کے راستے کا راہی ہونا، جہاد فی سبیل اللہ میں جان گھلانا، امت کے بارے میں فکر مند رہنا، اہلِ ایمان کو نصیحت اور کفار کو دعوت الی اللہ دینے سے کبھی ہاتھ نہ کھینچنا.........غرضیکہ ایک سمندر تھا جو شیخ اسامہؒ نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے نقشِ پا کی پیروی کر کے اپنی ذات میں بسا لیا تھا۔ ہم ان کی خیر و خوبی کا احاطہ کرنے سے اپنے آپ کو عاجز جانتے ہیں۔

یہ تو وہ اوصاف تھے جو ذرائع ابلاغ کے ذریعے ہر خاص و عام تک پہنچ گئے۔ ارضِ ہجرت و جہاد میں اقامت کے دوران شیخ اسامہ کے جن قریبی ساتھیوں سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا، ان کی سنائی ہوئی باتوں کو تحریر میں ڈھالنے کے لیے ایک مستقل مضمون درکار ہے۔

.........................

شیخ ابوالحسن الصعیدیؒ سے جب پوچھا گیا کہ وہ جہاد میں اپنے منصبِ قیادت کے باوجود فدائی حملے کے لیے اس قدر کیوں بے تاب ہیں، تو انہیں نے یہ الفاظ کہے تھے:

> ''میں کہتا ہوں کہ جہاد اور اس کے میدان ایک میلے اور بازار کی مانند ہیں، جو ابھی کھلا ہے......ہم ڈرتے ہیں کہ ہم کوئی نفع بخش تجارت کر ہی نہ پائیں اور یہ بازار بند ہو جائے۔ تو بات یہی ہے کہ ''اے رب میں نے تیری طرف جلدی کی تا کہ تو راضی ہو جائے......''

شاید شیخ اسامہ بھی یہی کچھ سوچتے تھے۔ جس کاروبارِ جہاد کو انہوں نے دن رات ایک کر کے گرمایا تھا، کہیں وہ ان کا مطلب پورا ہونے سے پہلے (یعنی شہادت ملنے سے قبل) ہی سرد نہ پڑ جائے! یعنی فتح و نصرت آ جاتی، اسلامی امارت قائم ہو جاتی، حکومت کی باگ ڈور مجاہدینِ ملت کے ہاتھ آ جاتی، خوف امن سے اور شہادتیں ولایتوں سے بدل جاتیں۔ بالآخر تو ہر ایک نے فرداً فرداً رب کے حضور اپنا حساب چکانا ہے......شیخؒ کے چاہنے والے کتنے ہی ہوں، ان کے گرد کتنے ہی اہلِ ایمان کا مجمع ہو، حساب تو بالآخر انہوں نے بھی اکیلے ہی چکانا تھا......وہ یہ کیسے گوارا کر سکتے تھے کہ ان کے سپاہی یکے بعد دیگرے شہید ہوتے جائیں، کامیاب ٹھہرتے جائیں، اور وہ ان سے پیچھے رہ جائیں! وہ امت کی سر بلند عمارت کو کھڑا کرنے کا خواب دل میں بسائے، اس کی بنیادوں میں اپنا خون ڈالتے گئے، اور فتح کا چہرہ دیکھے بغیر ہی رخصت ہو گئے......ان کا رب انہیں فتوحات وسلطنت کے فتنوں سے بچا لے گیا......اس نے انہیں اپنے پاس بلا لیا......! یہ الفاظ مجھے رلائے جاتے ہیں اور میرا جگر پارہ پارہ کیے جاتے ہیں۔

دل خون کے آنسو روتا ہوا چیخ رہا ہے کہ اے میری امت! یہ تیرا بیٹا تھا، کیا تو نے نہ جانا کہ یہ تیری ہی عزت کی خاطر لڑتا رہا......اے امت محبُوبہ! المؤمن والمہیمن کے بعد

تیرے سوا اس کا اور کون تھا؟......وہ تیرے خشک وتر کی چوکیداری کرتا رہا، تیری خاطر روز مرتا، روز جیتا رہا......اس کی موت کے لیے ہر مشرک وکافر امڈا امڈا آتا تھا۔اس کا شوقِ جہاد جوش مارتا ہوا ایک آتش فشاں تھا، وہ تیرے زخم پر مرہم رکھنے کے لیے اپنی آخری سانسوں تک ان خوابوں کی تعبیر تلاش کرتا رہا...... تیری خاطر اپنے گھر سے بے گھر کیا گیا، عالمِ شباب ہی میں ہر در سے ٹھکرایا گیا، اس کا جسم پاش پاش ہوا...... یہ سب تیرے ہی لیے تو تھا! تیری فضاؤں میں گونجنے والے کسی خوفناک دھماکے نے جب کبھی اسے متوجہ کیا، وہ اپنے گھوڑے کی پیٹھ پر سوار ہوا اور تیرے دشمن کو اپنی رمیٔ پیہم میں مشغول کر دیا!......کیسے یہ شیر تیری فتح ونصرت کا متمنی رہا......اگر تو نے اس کی قدر کی، تو یہ تیری عظمتِ رفتہ کا پیش خیمہ بنے گا......!!

........................

اپنی عمر اطاعتِ رب میں کاٹ کر......خشیتِ الٰہی کے آنسوؤں سے بھیگی کتنی ہی سرد راتوں کے بعد...... راہِ جہاد کے کتنے ہی موڑ اپنے خون کے چھینٹوں سے رنگین چھوڑ کر...... خیر البشر صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کی قیادت وسیادت کا منصب بحسن وخوبی نبھانے کے بعد...... کتنی ہی بار جبینِ نیاز سجدوں میں رگڑ کر، اپنے نفیس ترین اموال دین وملت پر لٹا کر......رو رو کر رب سے اپنا خون قبول کیے جانے کی دعائیں مانگنے کے بعد............آخر وہ شام آ ہی گئی جس کا انتظار وصالِ محبُوب کے شائقین کو دیوانہ کیے جاتا تھا۔ادائے عاشقی کا وقت قریب آ لگا......دعائیں مستجاب ٹھہریں، آنسو مشکور ہوئے......محبت کے قرینوں میں سے رتبۂ اولی پا جانے کا لمحہ آن پہنچا......گویا میں دیکھ رہا ہوں کہ اسامہ دیدارِ رب کے لیے بے تاب دشمن کی صفیں چیر رہے ہیں...... جو فرزانہ خرد کی گتھیاں بہت سلجھا چکا، وہ اب دیوانہ بن کر ایبٹ آباد کی پہاڑیوں کے پرے مشکِ جنت کی خوشبو پا رہا ہے......آخر اس نے قیدِ دنیا پر وسعتِ فردوس کو ترجیح دے دی، اس کا خون اچھلا، بکھرا، رب کو پسند آیا......اور وہ رہتی دنیا تک ایک پرنور ستارہ، ایک لامتناہی کہکشاں ہو گیا...... میں اس کو مردہ کہوں تو کیونکر، کہ راہِ حق میں وہ خوں بہا کر، جو میٹھی سی نیند سو گیا ہے......ابد تلک زندہ ہو گیا ہے، أحسبه كذالك والله حسيبه:

قبائے نور سے سج کر، لہو سے با وضو ہو کر
وہ پہنچے بارگاہِ حق میں کتنے سرخرو ہو کر

........................

آخر میں محبُوبِ جاں کے کہے ہوئے بعض اشعار پیشِ خدمت ہے، اور اس سے بھی پہلے میں شیخ عبداللہ عزامؒ کے یہ الفاظ نقل کرنا مناسب سمجھتا ہوں، جن کی تصدیق لا الہ پر کٹنے والا ہر دیوانہ کرتا رہا......اور آج نرگسِ ملت کا لاڈلا دیدہ ور، شیخؒ جن کا مصداق ٹھہرا ہے:

''ہمارے الفاظ بے جان ہی رہتے ہیں......شمع کی ٹمٹماتی لو کی مانند، بے سود و بے اثر...... یہاں تک کہ جب ہم ان کی خاطر مر مٹتے ہیں......تو یہ الفاظ جی اٹھتے ہیں، اور زندوں کے درمیان امر ہو جاتے ہیں۔''

ہاں!...... یہ باتیں کرنے والا دنیائے فانی سے تو کوچ کر گیا، لیکن اس کے الفاظ قیامت تک ہر زندہ دل کو گرماتے رہیں گے......امر ہو کر غافلوں کو جگاتے رہیں گے۔

یہ اشعار شیخ اسامہ بن لادن نے افغانستان پر صلیبی حملے کے شدید ترین اور قیامت خیز مرحلے کے دوران آتش وآہن کی بارش میں بیٹھ کر معرکۂ گیارہ ستمبر کے شہدا کے لیے کہے تھے، اس حال میں کہ ان کے غمِ فراق سے آپ کی آواز رندھائی ہوئی تھی۔اور آج پوری امت زبان حال سے یہی اشعار شیخؒ کے لیے دہرا رہی ہے:

انی لاشهد أنهم من كل بتار أحد
يا طال ما خاضوا الصعاب و طال ما صالوا و شدوا
شتان بين الذين لربهم باعوا النفوس
الباسمين الى الردا و السيف يرمقهم عبوسا
الناصبين صدورهم من دون دعوتهم تروسا
ان أطبقت سدف الظلام و عضنا ناب أكول
و ديارنا تفحت دمًا و مضى بها الباغى يصول
و من الميادين اختفت لمع الأسنة و الخيول
و علت على الأنات أنغام المعازف و الطبول
حبت عواصفهم تدك صروحه و له تقول
لن نوقف الغارات حتى عن مرابعنا تزول

میں گواہی دیتا ہوں کہ وہ ہر کاٹنے والی تلوار سے تیز تر تھے
کیسے کیسے مصائب میں وہ کودے، کہاں کہاں کمر کس کے جھپٹے
بہت فرق ہے ان میں، جنہوں نے اپنے رب کو جانیں بیچ ڈالیں
جو موت کو مسکرا کر دیکھتے تھے، جب تلواریں ان پر ترش ہوتیں
جو اپنی دعوت کے دفاع میں سینوں کو ڈھال بناتے تھے
اندھیرے ہر سو چھائے تھے، ہمیں درندے بھنبھوڑے ڈالتے تھے
ہمارے گھروں میں بس خون تھا، اور ہر باغی وسرکش ان میں دندناتا تھا
اور میدانِ معرکہ نیزوں کی جھنکار، گھوڑوں کی ٹاپ سے خالی تھا
ہماری آہیں، سسکیاں ڈھول باجوں کے ساز تلے دب گئی تھیں
ایسے میں تم آندھی بن کر اٹھے، دشمن کے مضبوط قلعوں کو پاش پاش کر ڈالا، اور اسے بتلا دیا
ہم تم سے یونہی ٹکراتے رہیں گے، یہاں تک کہ تم ہماری زمینوں سے نکل نہ بھاگو

☆☆☆☆☆

# شیخ اسامہؒ کے نقش قدم پر

شیخ ابی منذر الشنقیطی

شیخ اسامہؒ امت مسلمہ کی ایسی آواز تھی جو اس کی تکالیف اور پریشانیوں کی ترجمانی کرتی تھی۔ ہمیں اُن کی غم ناک آواز میں ہر زخمی کی آواز، ہر مجروح کی آہ، ہر گمشدہ بچے کی ماں کا رونا اور ہر طفلِ معصوم کی چیخ و پکار کی گونج سنائی دیتی ہے۔

ہم ظالموں اور سرکشوں کے ہاتھوں ذلیل و مقہور امت مسلمہ کے آنسو اُن کی آنکھوں سے ٹپکتے دیکھتے تھے۔ اُن کے نظریات اور اُن کے افعال امت کی نبض اور اس کے جذبات کے آئینہ دار اور اس کی تمناؤں اور مرادوں کے حقیقی ترجمان تھے۔ اور ان کے کلمات لاکھوں مسلمانوں کے دلوں میں اٹھنے والی اُمنگوں کی تعبیر تھے۔

تیس سال سے شیخ اسامہؒ جہاد کا پرچم تھامے اپنے دین اور اپنی امت کا دفاع کر رہے تھے۔ اسی لیے تو اللہ تعالیٰ نے پوری امت کے دلوں میں اُن کے لیے قبولیت و محبت اور کفار کے دلوں میں اُن کی ہیبت ڈال دی۔

اُن کے پرسکون کلمات کی گونج آفاق میں پھیلتی اور سینوں اور دلوں پر راج کرتی تھی جو دوستوں کو جوش دلاتی اور دشمنوں کے دلوں میں رعب طاری کرتی۔ اور ان کا جہاد اللہ تعالیٰ کے اس فرمان کے مطابق تھا کہ:

أَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ أَعِزَّةٍ عَلَى الْكَافِرِينَ (المائدة: ۵۴)

''مومنوں کے لیے نرم اور کفار کے لیے سخت''۔

کتنے ہی مومن اُن کی تعلیمات اور اُن کی پکار سن کر سکون محسوس کرتے تھے۔ اور کتنے ہی کفار کے جمگھٹے ایسے تھے کہ جو اُن کی دھمکیوں اور وعیدوں کو سُن کر بے سکون رہتے تھے۔

فبأس يذوب الصخر من حر ناره...... ولطف له بالماء ينبجسُ الصَّخر

''وہ ایسا طاقت ور خوف ہے کہ جس کی حرارت سے پتھر بھی پگھل جاتے ہیں۔ اور وہ اتنا نرم و لطیف ہے کہ جیسے پتھر سے پانی کا چشمہ پھوٹ نکلے''۔

انہوں نے اپنے دین اور اپنی امت کی نصرت کی راہ میں اپنا سب کچھ لٹا دیا اور ہر محبوب چیز کو چھوڑا۔ اُنہوں نے مال و جان لٹائی اور اپنے اہل و عیال اور وطن کو چھوڑا۔ انہوں نے دیا تو ہے مانگا کچھ نہیں اور قربانی دی جب کہ لیا کچھ نہیں۔ بے شک یہی سچے، مخلص اللہ تعالیٰ سے اجر کے امیدوار بندوں کا طریقہ ہے۔

اگرچہ انہوں نے اپنا سب کچھ اللہ کی راہ میں لٹایا اور یہ تمام قربانیاں دیں مگر دلوں کے مریض لوگ پھر بھی ابھی تک اُن کی قدر و قیمت اور مقام و مرتبہ کو کم کرنے کی کوشش میں ہیں۔ کیسی عجب بات ہے کہ جہاد سے پیچھے بیٹھ رہنے والے فساق و فجار اتنے بڑے مجاہدوں کے خلاف جرأت کر رہے ہیں! وہ جہاد سے پیچھے بیٹھ رہنے کے گناہ کے مرتکب تو تھے ہی اس کے ساتھ انہوں نے مجاہدین کی عزتوں پر حملے کرنے کے گناہ کو بھی شامل کر لیا!

هو البطل الشهم الأغر السميدع...... الهمام السريّ الأكرم المتكرِّم

وقد جحدت قوم عظيم مقامه ...... وقالوا بما قالوا ضَلالاً وأبهموا

وما أنكرت أعداؤه عن جهالة...... مناقبَه العظمى ولكنَّهم عَمُوا

''وہ تو بہادر، ذکی، شریف اور فیاض سردار ہے۔ دلیر، صاحب مروت و سخی سردار، کریم اور متکرم ہے۔ اور یہ قوم اس کے عظیم مقام سے تنگ آ گئی۔ اور انہوں نے اُس کے متعلّق گمراہی پر بنی جو بات کہنی تھی کہہ دی اور پھر شش و پنج میں پڑ گئے۔ اس کے دشمنوں نے اس کے عظیم مناقب کا جہالت سے انکار نہیں کیا بلکہ وہ تو (اس کی دشمنی میں) اندھے ہو گئے''۔

ہمارے شیخ اسامہؒ عزت و وقار کے ساتھ کھڑے ہوئے، امت کے دشمنوں کے سامنے اس ذلت و منافقت کے دور میں ڈٹ گئے اور ہمارے لیے شجاعت و خودداری کی مثال بن گئے۔ انہوں نے پوری دنیا کے کفار کے لشکروں اور ان کے متکبر و جابر آئمہ کو چیلنج کیا۔ ان سب نے بہت کمینگی ساتھ اُن کے خلاف اپنی تمام تر سازشوں اور مکر و فریب کے بڑے جال بُنے۔ مگر کیا مجال ہے شیخؒ نے پوری زندگی میں لحہ بھر کے لیے بھی بزدلی کو اپنے قریب بھی پھٹکنے دیا ہو اور وہ تا دمِ آخر ذلت و رسوائی سے رہنے پر راضی نہیں ہوئے۔

قالت فَلا كذبَت شَجاعَته ......أقدِم فنَفسكَ مَا لهَا أجَل

فَهُوَ النّهَايَةُ ان جَرَى مَثَل...... أو قيلَ يَومَ وَغىً مَنِ البَطَل

''بہادری و شجاعت نے کہا آگے بڑھ کیوں کہ تیری جان کی تقدیر لکھی جا چکی ہے۔ یہ ایسا خاتمہ ہو گا کہ جس کی مثال دی جائے گی یا پھر جنگ کے روز پوچھا جائے گا کہ بہادر کون ہے!''

میں گواہی دیتا ہوں اے ابوعبداللہ! کہ آپ نے ہمارے اندر ہمارے آباؤ اجداد کی دلیری کو زندہ کر دیا اور ہمیں عزت و عظمت اور نصرت و کامیابیوں کے زمانے کی یاد تازہ کرا دی۔ لہٰذا ہمارے سر فخر سے بلند ہو گئے اور اپنا اسلحہ اٹھا کر جہاد کے میدانوں کی طرف چل نکلے! اور ہم نے اپنے بہادروں خالدؓ، سعدؓ، مثنیؓ اور مقدادؓ کی اقتدا کی!

میں گواہی دیتا ہوں اے ابوعبداللہ! بلاشبہ اللہ نے آپ کے ذریعے دین کی نصرت کی اور آپ کے ذریعے مسلمانوں میں جہاد پھیلایا۔ آپ ہی کے ذریعے کفار کو ذلیل کیا۔ لہٰذا آپ نے متکبر امریکیوں کی اکڑی ہوئی گردنوں کو توڑا۔ آپ نے ان پر، ان کے محفوظ ٹھکانے پر حملہ ایسے وقت کیا کہ جب وہ ہر قسم کے حملے سے محفوظ اور قلعہ بند تھے۔ آپ نے ہمیشہ کے لیے اُن کی رسوائی و خواری کی تاریخ لکھ ڈالی۔

میں گواہی دیتا ہوں اے ابوعبداللہ! اگر حق بات کہنے اور دین کا اظہار کرنے میں اجر ہے تو وہ آپ کو اپنے رب کے ہاں مل کر رہے گا کیوں کہ آپ نے حق بات پوری بے باکی اور

جرأت سے کہی اور دین کا اظہار جوان مردی سے کیا۔ اگر دشمنوں کی ناک کو مٹی میں رگڑنے میں اجر ہے تو وہ آپ کو رب کریم سے ضرور ملے گا کیوں کہ آپ نے کفار کو ناک سے لکیریں نکالنے پر مجبور کیا۔ اگر کفر کو غیض وغضب میں مبتلا کرنے میں اجر ہے تو وہ آپ کو بارگاہِ الٰہی سے ملے گا کیوں کہ آپ نے ساری عمر کفار کو غضب ناک کیے رکھا۔ اگر ہجرت کرنے میں اجر ہے تو وہ آپ کو ربِ دو جہاں کے دربار سے عطا ہوگا کیوں کہ آپ نے اُسی کی راہ میں ہجرت کی۔ اگر جہاد میں اجر ہے تو وہ اجر مالک کائنات کے ہاں آپ کے لیے ثابت ہو چکا کیوں کہ آپ نے جہاد فی سبیل اللہ ہی کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنائے رکھا۔ اگر اللہ کی راہ میں مال خرچ کرنے میں اجر ہے تو اللہ تعالیٰ آپ کو اس اجر سے محروم نہیں رکھے گا کیوں کہ آپ نے اُس کی راہ میں اپنا سارا مال خرچ کیا۔

**الست الذی ما زال کھلأویافعاً...... لہ المکرمات الغر والنائل الغمر**

''کیا آپ وہی نہیں جواب بھی مضبوط وتوانا ہیں......جن کے اوصاف حمیدہ یہ ہیں کہ وہ بہت زیادہ خرچ کرتے ہیں''۔

میں گواہی دیتا ہوں اے ابوعبداللہ! بلاشبہ آپ نے ہم طالب علموں اور مجاہدین کے درمیان ابن المبارکؒ کا مقام حاصل کیا اور جابر حکمرانوں کے سامنے ابن حنبلؒ کا کردار ادا کیا۔ اور خوں خوار جنگ جوؤں کے سامنے ابن تیمیہؒ کا سا مقام حاصل کیا۔ اور صلیبی لشکروں کے سامنے صلاح الدینؒ کا کردار ادا کیا۔

میں گواہی دیتا ہوں اے ابوعبداللہ۔! بلاشبہ آپ کی تعریف کرنے والے خواہ کتنی ہی نظمیں اور قصیدے اور نثر وبیان کا اہتمام کریں مگر وہ آپ کو آپ کے شایان شان مقام نہیں دے سکتے اور نہ ہی آپ کا انتقام لینے والوں کا غصہ کبھی ٹھنڈا ہوگا خواہ وہ کتنے ہی صلیبی پجاریوں کو قتل کریں۔ بلاشبہ رونے والے آپ کا حق ہرگز ادا نہ کرسکیں گے خواہ ان کا رونا کتنا ہی لمبا ہو جائے اور غم وحزن کتنا ہی کیا جائے۔

مجھے سمجھ نہیں آتی کہ میں آپ کی رحلت پر روؤں یا اُن علما کی حالت پر روؤں کہ جو جہاد میں آپ کے کے خلاف رکاوٹ بنے اور آپ کے دشمن امریکیوں اور ان کے آلہ کار حکمرانوں کی صف میں جا کھڑے ہوئے۔

سمجھ نہیں آتی کہ میں آپ کی رحلت پر آنسو بہاؤں یا مسلمانوں کی حالت پر آنسو بہاؤں کہ جو اکثر اوقات اپنے دوستوں اور دشمنوں میں فرق تمیز نہیں کر سکتے۔ اسی لیے ہم دیکھتے ہیں کہ کسی زندیق کو تو آنکھوں کا تارا بنایا جاتا ہے جب کہ کسی انتہائی شفیق ناصح کو تنقید و تشنیع کے وار سہنے پڑتے ہیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ یہاں دشمن کے دوستوں کو تو عزت واکرام سے نوازا جاتا ہے جب کہ مسلمانوں کا دفاع کرنے والے اور ان کے مقدسات کی حفاظت کی خاطر سب کچھ داؤ پر لگا دینے والوں کی ناقدری کی جاتی ہے۔ اسی بارے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان صادق آتا ہے:

''عن قریب لوگوں پر ایسے جھوٹے سال بھی آئیں گے کہ جب جھوٹے کو سچّا اور سچّے کو جھوٹا سمجھا جائے گا، امین کو خائن اور خائن کو امین سمجھا جائے گا''۔ (ابن ماجہ)

اگر چہ ہم اپنے شیخؒ کی جدائی پر غمگین ہیں مگر ساتھ ہی ان کی کامیابیوں پر خوش بھی ہیں۔ ہمارے ہاں کامیابی کے پیمانے وہ نہیں کہ جو ہمارے دشمن کے ہیں۔ بلاشبہ ہمارے شیخؒ کی یہ بھی کامیابی ہے کہ انہوں ہجرت وجہاد کا راستہ اختیار کیا، وہ کامیاب ہوئے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں صلیبیوں اور ان کے مددگاروں کے خلاف جہاد کی چنگاری بھڑکانے کی توفیق دی اور وہ اُس چنگاری کو بھڑکتے ہوئے الاؤ کی صورت میں چھوڑ گئے۔ اُن کی روح قفس عنصری سے پرواز کرنے کے بعد یہ الاؤ اسی طرح بھڑکتا رہے گا، ان شاء اللہ۔

**قد قدحت العزّ زنداً غیر کاب ...... وَلَبِستَ المَجدَ برداً غَیرَ بَالی**

''بلاشبہ آپ نے نہ بجھنے والا شعلہ بھڑکا دیا اور عزت وعظمت سے مزین، بوسیدہ نہ ہونے والا لباس پہنا''۔

انہوں نے کامیابی حاصل کی، اللہ نے انہیں چنا اور وہ شہادت کی منزل کو پہنچے کہ جس کی وہ تمنا کرتے تھے۔ وہ کامیاب رہے کیوں کہ وہ بہادروں کی طرح، عزت کے ساتھ میدان میں آگے بڑھتے ہوئے اور پیٹھ پھیرے بغیر لیلائے شہادت سے ہم آغوش ہوئے۔

**وأمَّا القائِلونَ قَتیل طَعنٍ...... فذلک مصرع البطل الجلید**

''کہنے والے تو کہتے ہیں کہ وہ نیزہ کھا کر قتل ہوا حقیقت یہ ہے کہ یہی کسی بہادر، صابر کی موت ہوتی ہے''۔

انہوں نے کامیابی حاصل کی کیوں کہ ان کی موت بھی (دوسروں کے لیے) نمونہ بن گئی جیسا کہ ان کی زندگی ایک نمونہ تھی۔ اور ان کی کامیابی کی تکمیل یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں اتنی عمر دی کہ جس میں مجاہدین کی کامیابیوں اور صلیبیوں کی ہزیمتوں اور طاغوتوں کے گرنے اور جہادی جماعتوں کے پھیلنے سے ان کی آنکھوں کو ٹھنڈک حاصل ہوئی۔ گویا کہ یہ کامیابیاں ان کے لیے ایک خوش خبری تھیں کیوں کہ مہم سر ہو چکی۔ سو اب اُن کے لیے سخت محنت اور مشقت وتھکاوٹ کا وقت ختم ہو چکا ہے اور اب راحت اور اجر وبدلے کا وقت آ گیا!!!

اس امت کے دشمن یہ گمان کرتے ہیں کہ وہ جہادی قیادت اور اس کے لیڈروں کو قتل کر کے جہاد کا خاتمہ کر دیں گے۔ ہرگز نہیں!!! وہ ایک اہم حقیقت کو بھول رہے ہیں اور وہ یہ کہ بہادروں کی اپنے نظریات وعقائد کی راہ میں موت بذات خود ان عقائد ونظریات کے پھیلاؤ اور لوگوں کا ان کے لیے قائل ہونے کا سبب بنتی ہے۔ جی ہاں...... ہمارے قائدین کا خون، دشمن کے قدموں میں لگنے والی آگ کو مزید بھڑکانے والا ایندھن بنے گا۔

**یا عصبة الشرک ماأعلی جدودکم ...... لقد ظفرتم برب النصر والظفر**

**لقد ظفرتم بمن ما ھزّ منصلہ......لا تَحکم فی الھامات والقَصَر**

''اے مشرکو! تمہارے نصیب کے کیا ہی کہنے، کیوں کہ تم نے بہت بڑی کامیابی حاصل کر لی۔ تم نے اُسے (شہید کر کے) کامیابی حاصل کی کہ جب بھی وہ تلوار لہراتا تو کھوپڑیاں اڑا دیتا''۔

شیخ اسامہؒ کی شہادت سے ہمارا اتحاد ختم ہوگا نہ ہی ہمارا جہاد کمزور ہوگا، ان شاء اللہ۔ خبردار! اگر آج تم نے ایک اسامہؒ کو قتل کیا تو کل تم پر لاکھوں اسامہ حملہ آور ہوں گے......

خبردار! جان لو کہ بلاشبہ اسامہؒ ایک امت کا نام ہے اور بلاشبہ یہ امت ہی اسامہ ہے۔خبردار! جان لو کہ تم کسی ایک شخص سے نہیں لڑ رہے بلکہ تمہاری لڑائی ایک امت سے ہے۔

اذا مات منا سید قام بعده......نظیر له یغنی غناه ویخلف

''اگر ہم میں ایک سردار مارا گیا تو اس کے بعد اس کی مانند اور اُٹھ کھڑا ہو گا جو اس سے بے پرواہ کر دے گا اور اس کی جگہ پر کرے گا''۔

یاد رکھو! بلاشبہ مجاہدین اللہ کی راہ میں لڑتے ہیں نہ کہ اسامہؒ کی راہ میں۔اور بلاشبہ ان کا جہاد قیامت تک جاری رہے گا تو لہٰذا تیار رہو! جنگ کے لیے اور بہادروں کا مقابلہ کرنے اور خوف ناک ترین حالات کے لیے......

اے مسلمانو......! ہم ایک ایسی زخمی امت ہیں کہ جسے دشمن نوچ رہے ہیں لہٰذا ہمارے پاس رونے دھونے کا وقت نہیں۔اور نہ تعزیت کی کوئی جگہ۔ہماری تعزیت ایک ہی ہے اور وہ ہے دشمنوں سے جنگ لڑنا!

اللہ تعالیٰ سے عہد کرو کہ آج کے بعد مسلم ملکوں میں امریکیوں کا جھنڈا بلند نہ ہونے دو گے۔اور اپنے دلیر شیخؒ کے نقش قدم پر چلو گے، کمزوری، سستی اور کفار کے سامنے تسلیم ہونے کی بجائے جہاد کا پرچم اٹھا کر ان کا انتقام لو اور دشمنوں پر اس طاقت اور شدت سے حملہ کرو کہ جو انہیں ان کی خوشیاں بھلا دے اور جو ان کے لیے غم و اندوہ لائے۔اس راہ میں اپنی کوششوں کو دوگنا کر دو، اللہ تعالیٰ تمہارے اجر و ثواب کو دوگنا کر دے گا۔جو کوئی اس غزوہ سے باہر تھا تو اسے آج ہی اس کے لیے نکلنا چاہیے اور ذرہ بھر تاخیر نہیں کرنی چاہیے۔اور جو کوئی دس (مجاہدوں) کو تیار کرتا تھا اسے بیس تیار کرنے چاہئیں۔اور جو کوئی سو کافروں سے لڑتا تھا اسے دو سو سے لڑنا چاہیے۔

یاد رکھو......! بلاشبہ جنگ میں شکست و فتح بدلتی رہتی ہے اور دن ایک جیسے نہیں رہتے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

إِن يَمْسَسْكُمْ قَرْحٌ فَقَدْ مَسَّ الْقَوْمَ قَرْحٌ مِّثْلُهُ وَتِلْكَ الأيَّامُ نُدَاوِلُهَا بَيْنَ النَّاسِ وَلِيَعْلَمَ اللّهُ الَّذِينَ آمَنُوا وَيَتَّخِذَ مِنكُمْ شُهَدَاء وَاللّهُ لاَ يُحِبُّ الظَّالِمِينَ(آل عمران: ۱۴۰)

''اگر تمہیں زخم (شکست) لگا ہے تو ان لوگوں کو بھی ایسا زخم لگ چکا ہے اور یہ دن ہیں کہ ہم ان کو لوگوں میں بدلتے رہتے ہیں اور اس سے یہ بھی مقصود تھا کہ اللہ ایمان والوں کو ممیّز کر دے اور تم میں سے گواہ بنائے اور اللہ ظالموں کو پسند نہیں کرتا''۔

اور اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

وَلاَ تَهِنُواْ فِي ابْتِغَاء الْقَوْمِ إِن تَكُونُوا تَأْلَمُونَ فَإِنَّهُمْ يَأْلَمُونَ كَمَا تَأْلَمونَ وَتَرْجُونَ مِنَ اللّهِ مَا لاَ يَرْجُونَ وَكَانَ اللّهُ عَلِيماً حَكِيماً (النساء: ۱۰۴)

''اور کفار کا پیچھا کرنے میں سستی نہ کرنا اگر تم بے آرام ہوتے ہو تو تمہیں تکلیف پہنچتی ہے تو انہیں بھی تکلیف پہنچتی ہے جس طرح تمہیں تکلیف پہنچتی ہے اور تم اللہ سے ایسی ایسی امیدیں رکھتے ہو جو وہ نہیں رکھ سکتے اور اللہ سب کچھ جانتا اور (بڑی) حکمت والا ہے''۔

اور حقیقی کامیابی اس کی ہوتی ہے کہ دونوں فریقوں میں سے جو زیادہ صبر کرنے والا زیادہ عزم و حوصلہ رکھنے والا ہو جیسا کہ شاعر نے کہا:

سَقَيناهم كاساً سَقَونَا بمِثلهَا...... وَلَكِنّهُم كَانوا عَلَى المَوتِ اصبَرَا

''ہم نے انہیں (غم و تکالیف کا) ایسا پیالہ پلایا جیسا کہ انہوں نے ہمیں پلایا لیکن وہ موت پر ہم سے زیادہ صبر کرنے والے نکلے''۔

اور اللہ کی پناہ! کہ دین کے دشمن ہم سے زیادہ صبر والے، زیادہ عزیمت والے اور زیادہ خودداروغیرت والے ہوں۔لہٰذا صبر کیجیے اپنے جہاد پر اور اپنے دشمنوں کے ساتھ لڑنے میں......اور اپنی سرحدوں پر رہو۔اور یاد رکھو! کہ بلاشبہ دشمن کا مقصد قیادت کو نشانہ بنا کر صرف اتحاد کو پارہ پارہ کرنا اور اختلاف کو ہوا دینا ہے۔لہٰذا یکجہتی اور اپنے امیروں کی سمع و طاعت لازم پکڑے رہو۔اور خوش خبری حاصل کرو اللہ کی اُس نصرت کی کہ جس کا اس نے آپ سے وعدہ کیا ہے۔

اور اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

وَإِنَّ جُندَنَا لَهُمُ الْغَالِبُونَ (الصافات: ۱۷۳)

''اور بے شک ہماری فوج ہی کامیاب ہوگی''۔

اور اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

وَمَن يَتَوَلَّ اللّهَ وَرَسُولَهُ وَالَّذِينَ آمَنُواْ فَإِنَّ حِزْبَ اللّهِ هُمُ الْغَالِبُونَ(المائدۃ: ۵۶)

''اور جو اللہ اور اس کے رسول کو دوست بنائے گا اور مومنوں کو تو یقیناً اللہ کے گروہ والے ہی غالب آنے والے ہیں''۔

اور اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

إِنَّا لَنَنصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِينَ آمَنُوا(الغافر: ۵۱)

''بے شک ہم اپنے رسولوں اور ایمان والوں کی ضرور مدد کرتے ہیں''۔

اور اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِن تَنصُرُوا اللَّهَ يَنصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ أَقْدَامَكُمْ

''اے ایمان والوں اگر اللہ کی مدد کرو گے اللہ تمہاری مدد کرے گا اور تمہارے قدم جما دے گا''۔

یہ اللہ تعالیٰ کا یقینی وعدہ ہے لہٰذا خوش ہو جاؤ، اللہ کے وعدوں پر کامل یقین رکھو اور جہاد کے راستے پر چلتے رہو۔یا اللہ! امت کے اس شہید کو قبول فرما اور ان کے اہل خانہ اور امت کو اُن کا نعم البدل عطا فرما۔اور اُن کی شہادت اُن کے دشمنوں کے لیے آگ بن جائے جب کہ یہ اسے مجاہدین فی سبیل اللہ کے لیے ایسی روشنی کی مانند ہو جو ان کی اس راہ کو منور کر دے۔آمین

☆☆☆☆☆

# صورتِ خورشید جیتے ہیں!

محترمہ عامرہ احسان

شیخ اسامہ بن لادن رحمہ اللہ......احیائے اسلام، احیائے خلافت، احیائے جہاد فی سبیل اللہ کا آفتابِ جہاں تاب، ہمارے افق سے غروب ہو کر افقِ جاوداں پر طلوع ہو گیا! اقبال کے اشعار کو انسانی پیکر میں ڈھلتا دیکھنا ہو تو عشق بلا خیز کے قافلۂ سخت جاں کا سرخیل دیکھیے۔ انگشت بدنداں دیکھیے! تمام اشعار اس قامت پر راست (فِٹ) آئیں گے اور کم و بیش اس قافلے کے ہر سپاہی پر۔!

خاکی و نوری نہاد بندۂ مولیٰ صفات
ہر دو جہاں سے غنی اس کا دل بے نیاز
اس کی امیدیں قلیل اس کے مقاصد جلیل
اس کی ادا دل فریب اس کی نگہ دل نواز
نرم دمِ گفتگو گرم دمِ جستجو
رزم ہو یا بزم ہو پاک دل و پاک باز

وہ جس کی زبان سے قرآن و حدیث، بہتے شفاف چشموں اور پھوٹتے جھرنوں کا حُسن اور نرمی لیے ہوئے، جس کی آواز پر پہرے بٹھائے گئے تھے، جاتے ہوئے بلند آہنگ ضربِ کلیمی کا پیغام دے گیا!

ہزار چشمہ ترے سنگِ راہ سے پھوٹے
خودی میں ڈوب کے ضربِ کلیم پیدا کر

جابجا اسامہ بن لادن رحمہ اللہ کی 'طلسماتی شخصیت' کے تذکرے رہے۔ ایسی شخصیت جو اپنے گرد اسرار کا ایک ہالہ لیے ہوئے ہے۔ آخر کیوں نہ ہو۔ وہ وہی تو تھے:

یہ غازی یہ تیرے پُراسرار بندے
جنہیں تو نے بخشا ہے ذوقِ خدائی
دو نیم ان کی ٹھوکر سے صحرا و دریا
سمٹ کر پہاڑ ان کی ہیبت سے رائی

ڈالروں، ریالوں، پاؤنڈوں سے چندھیائی عبدالدینار و عبدالدرھم نما انسانوں کی آنکھیں، اُس شخص کو دیکھ کر حیرت سے دنگ کیوں نہ ہوں جس کے قدموں تلے دنیا رُلتی رہی اور اُس نے اُسے جوتے کی نوک پر رکھا ہو۔ سیدنا عثمان غنیؓ اور سیدنا عبدالرحمان بن عوفؓ کے راستے کے راہی۔ ساری دولت تمام اسباب و وسائل جنت خریدنے میں لگا دیے۔

۱۹۷۹ء میں جب یکایک افغانستان کے پہاڑوں سے اُحد کے پہاڑوں جیسی جنت کی خوشبو پھوٹنے لگی۔ حضرت انسؓ بن نضر کے وارث نوجوان دیوانہ وار اس خوشبو کی طرف لپکے۔ روسی ٹینکوں، توپوں سے اُگلتے شعلے، راکٹوں میزائلوں کی گھن گرج اس موسیقی کا ذوق رکھنے والوں کو کھینچ لائے۔

صدائیں کرب و بلا کی گھاٹی سے گھن گرج کی جو آ رہی ہیں
یہ نغمۂ حورِ جناں ہے یہ ساز تم کو بلا رہا ہے

ہر وہ پاکیزہ نوجوان جس کی قوتِ شامہ، باربی کیو، نسوانی خوشبوؤں کے پیچھے لپکتے شل نہ ہوئی تھی جس نے اپنے کانوں کو پاپ اور راک موسیقی سے بچا بچا کر رکھا تھا وہ شوقِ جہاد، شوقِ شہادت کی دیوانگی میں لپکا۔ انہی قدسی نفوس میں سے ایک نوجوان اسامہؒ بن لادن تھے۔ وہ جو منہ میں سونے کا چمچہ لے کر پیدا ہوا تھا اس عظیم تر تجارت کا سوداگر بن کر نکلا۔ **ھل ادلکم علی تجارۃ**......(الصّف) لوگ دنیا کے دُکھوں عذابوں سے بچنے کے لیے قطرے برابر دنیا میں ٹائی ٹینک (Titanic) بھر مال مہیا کرتے ہیں (پوری امت مسلمہ الا ماشاء اللہ......اسی دیوانگی میں گرفتار ہے) اور آخرت کے سمندر میں اترنے کے لیے کاغذ کی ناؤ بھی پاس نہیں ہوتی! شیخ اسامہؒ کے قبیلے کے لوگوں نے موت میں زندگی تلاش کی۔ ۲ مئی کو انہوں نے زندگی پالی جس کے تعاقب کا طویل سفر انہوں نے افغانستان کے پہاڑوں چٹانوں، برف پوش وادیوں، غاروں سے شروع کیا۔ ان کے روئیں روئیں نے اس راہ کی صعوبتیں اپنی جان پر لیں۔ اس کی راہ میں ہجرت، گھروں سے نکالا جانا (شہریت سے محرومی) اس راہ کی آبلہ پائی کے دُکھ اور تکلیفیں، اپنوں کی بے وفائیاں، مارِ ہائے آستین مسلمانوں کا ڈسنا، وہ معالج جو اپنے مریض کے ہتڑ کھاتا جاتا ہے اور علاج سے ہاتھ نہیں اُٹھاتا۔ دورِ اول کو زندہ کرنے میں جو لازوال بے مثال قربانیاں شیخ اسامہؒ نے دیں وہ احیائے جہاد کے باب کے زرّیں اوراق ہیں۔ ہر سنت کا احیا انہوں نے کیا۔ ان کے خاندان، بیویوں، بچوں نے بھی کیا۔ جہادِ افغانستانِ اول تو آسان تھا۔ ساری دنیا ہم نوا تھی۔ روس کافر تھا۔ مجاہدین تو خالص تھے۔ (پشت پناہی کے لیے میدان میں بعد ازاں اترنے والے اداکاروں نے جہاد کے ثمرات لوٹنے کی کوشش کی۔) جب ثمراتِ جہاد امارت اسلامیہ افغانستان کا روپ دھار گئے تو کافروں، منافقوں کی سٹی گم ہونے لگی۔ خلافت اسلامیہ کا احیا 'امن عالم' کے لیے بہت بڑے خطرے کی علامت تھا! اصل امتحان کا وقت اب تھا۔ شجرۂ طیبہ پر بہار آنے کے امکانات روشن ہوئے تو دنیا لرز اُٹھی۔ جہادِ افغانستان دوئم کا منظر عجب تھا۔ وہی افغانستان تھا۔ جنت کی خوشبو تیز تر تھی۔ لیکن سفر ہلکا اور فائدہ سہل الحصول نہ تھا! (**عرضاً قریباً و سفراً قاصداً**......) ساری دنیا چھٹ گئی۔ جہاں سے طیارے بھر بھر کے مجاہدین کے آتے تھے، جس مسلم دنیا میں ترغیباتِ جہاد کے خطبے جاری ہوتے تھے، وہاں جہاد بحکمِ امریکہ دہشت گردی قرار پا گیا۔ مجاہدین کے لیے دعا کرنا، قنوت نازلہ پڑھنا مسلم دنیا کی مساجد میں ممنوعات میں سے ہو گیا۔ وہ تاریک، ہیبت ناک رات جب امارت اسلامیہ کے ذبیحے کے لیے امریکی فوجیں

افغانستان میں اتریں۔ امت پر چھا جانے والی طویل سیاہ رات میں پہلے سے ریکارڈ شدہ پیغامِ زندگی، پیغامِ انقلاب، پیغامِ جہاد کس کا تھا.....؟ آزادئ اظہار کے ڈھنڈورچیوں نے اس پیغام کو نشر کرنے اور تصویر کا دوسرا رخ دکھانے پر فوراً 'الجزیرہ' پر بمباری کر ڈالی، افغانستان میں اور بعد ازاں عراق میں بھی۔

پہاڑوں کے سنگلاخ پس منظر میں آہنی عزم رکھنے والے شیخ اسامہ رحمہ اللہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ کفر کی مہیب قوتوں کے ساتھ ٹکرا جانے کا حوصلہ دے رہے تھے۔ گزشتہ دس سالوں میں امت پر چھائے سناٹے میں پوری دنیائے کفر کو للکارنے والی وہ ایک بے خوف آواز کس کی تھی؟ جب مسلم ممالک کی قیادت دور دور تک ڈیڑھ ارب مسلمانوں کو لیے ویٹی کن اور چرچ آف انگلینڈ کی مسیحی خلافت کی صلیبی فوجوں کے شانہ بشانہ 'مسلمانوں' ہی کا شکار کھیل رہی تھی۔ (دہشت گردی' جہاد کا دوسرا نام تھا۔ دہشت گرد' مجاہد' ہی تھا)۔ ایسے میں ظالم، بدمعاش، عیاش، خونخوار درندوں کے اُس غول کے جو افغانستان اور عراق پر پوری دنیا کا موجود اسلحہ لے کر ٹوٹ پڑا تھا، مقابل کون آیا؟ ابو مصعب زرقاوی رحمہ اللہ کون تھا؟ اسامہ بن لادن رحمہ اللہ کون تھا؟ پوری دنیا کو مطلوب دہشت گرد؟ عراق اور افغانستان میں اتنی بھاری بھرکم عسکری شان و شوکت والی قوتوں کو شکست فاش کس نے دی؟ اس سوال کا جواب کوئی نہیں دیتا، نہ کوئی میڈیا، نہ کوئی سیاست دان، نہ دانش ور، نہ عالم! یہ وہ جہاد ہے جس میں ایک نئی نرالی نسبت قائم ہوئی ہے۔ وہ ایک اور دس کی بھی نہیں۔ ایک اور ۳۳ (جنگ موتہ) کی بھی نہیں۔ وہ مٹھی بھر طالبان اور مجاہدین صورتِ ابابیل ہاتھیوں کے لشکر کا بھوسہ بنانے والے ہیں! ملاّ عمر کے ہاتھ پر بیعت کرنے والا مجاہدین کا سرخیل، اسامہؒ بن لادن!!!

حضرت مصعبؓ بن عمیر کی سنت پر عیش و راحت تج کر نکلنے والا، حضرت خبیبؓ کی طرح گھیر کر شہید کیا گیا۔ وہ (خبیبؓ) بلیع الارض تھے۔ صحابہؓ جب ان کا جسد خاکی مشرکین کی دست برد سے نکال لے جانے کو آئے تو زمین حیرت انگیز طور پر انہیں نگل گئی۔ اسامہؒ 'بلیع البحر' ہو گئے۔ آفتاب سمندر میں ہی ڈوبا کرتا ہے۔! انہوں نے 'قومیت' 'عربیت' 'جمہوریت' پہ لڑتے جان نہیں دی۔ انہوں نے معرکۂ بدر الثانی میں حیاتِ جاوداں پائی ہے۔

میڈیا نے مسلم دنیا کو گمراہ کرنے، شہادت سے گرم ہوتے لہو کو سرد کرنے کو ابھی بہت غلغلے اٹھانے ہیں۔ جھوٹ کے طومار باندھنے ہیں۔ عین اسی پیرائے میں جس کی منظر کشی قرآن نے کر رکھی ہے۔

وَاسۡتَفۡزِزۡ مَنِ اسۡتَطَعۡتَ مِنۡهُمۡ بِصَوۡتِكَ وَأَجۡلِبۡ عَلَيۡهِم بِخَيۡلِكَ وَرَجِلِكَ (بنی اسرائیل: ٦٤)

''ان میں سے تو جسے بھی اپنی آواز سے بہکا سکے بہکا لے اور ان پر اپنے سوار اور پیادے چڑھا لا''۔

لہٰذا ابلیسی میڈیا من مانی منتخب تصاویر من گھڑت بیانات، آواز کی گھن گرج، اینکرز کے لاؤ لشکر (یاد کیجیے عراق پر حملے سے قبل اسی 'آواز' کے واویلے۔ بعد ازاں مکمل جھوٹ ثابت ہوا) دجل و فریب، منہ میں الفاظ ڈال کر سیاق و سباق کی ہیرا پھیری (لال مسجد، سوات آپریشن کی تیاری میں میڈیا کی یلغار۔ ویڈیو سوات کا جھوٹا پلندہ) یہ سب ہو گا۔ شروع ہو چکا۔ 'اسامہ بن لادنؒ اور ایمن الظواہری کے درمیان پیسے پر تنازعہ، جھگڑا'.....سبحان اللہ! عباد الدینار' اور عباد الدراھم کو چہار جانب پیسہ ہی پیسہ اور جھگڑا ہی جھگڑا نظر آتا ہے۔ ہر آئینے میں اپنی ہی صورت دکھتی ہے! لہٰذا اب جھوٹ اور ڈس انفارمیشن کے نئے طومار بندھنے کو ہیں۔ قرآن کھول لیجیے۔ ٹیلی ویژن کے دہانے بند کر دیجیے۔ یہ وقت سجدوں کی طوالت اور اللہ کا دامن تھام لینے کا ہے۔ امت اُس دور میں داخل ہو گئی ہے جب فیصلہ کن جنگیں شروع ہونے کو ہیں۔ سبھی کچھ داؤ پر لگے گا۔ صرف اقصیٰ نہیں۔ صرف ایٹمی پاکستان نہیں۔ حرمین شریفین بھی۔ اللہ کو طیب و خبیث کو تو الگ کرنا ہی ہے۔ چھلنیاں لگ چکیں۔ شارٹ لسٹنگ ہو رہی ہے۔ اپنے مقام کا تعین کرنا ہے۔ ایمان و کفر، کعبہ و کلیسا میں سے یعنی دنیا و آخرت میں سے انتخاب کرنا ہو گا۔ آخرت کوچ کر چکی اور آ رہی ہے۔ دنیا کوچ کر چکی اور جا رہی ہے۔ اپنی قوتیں، صلاحیتیں، اموال اسباب تیار کر لیجیے۔ قطرے کے طلب گار ہیں (دنیا)؟ یا سمندر کے؟ (آخرت!)

تاہم دنیائے کفر شیخ اسامہؒ کی شہادت پر زیادہ بغلیں نہ بجائے۔ اُسے یہ یاد ہو گا (کیوں کہ گورا مسلمانوں سے زیادہ قرآن اور تاریخ پڑھتا ہے!) کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال سے بڑا کوئی غم مسلمانوں پر نہیں ٹوٹ سکتا تھا۔ جس دن سینے میں دل ہانڈیوں کی طرح پک رہے تھے۔ وقتی طور پر شدتِ غم سے مسلمان ہوش کھو بیٹھے تھے لیکن پھر تمہارے رومی اجداد نے دانتوں تلے انگلی دبا کر یہ دیکھا کہ انہیں دو خبریں اکٹھی ملیں۔ وصال نبوی اور لشکر اسامہ بن زیدؓ کی شام کی طرف رومیوں سے جنگ کے لیے روانگی! اور رومی مقابلے پر آنے کی ہمت نہ کر سکے۔ لشکر اسامہ رضی اللہ عنہ غنائم سے لدا سلامتی سے لوٹا! سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کے انتقال پر اسی طرح سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے فوری لشکر مثنیٰ رحمہ اللہ عراق روانہ کر دیا تھا۔ ہمارے قافلے شہادتوں' رحلتوں سے رُکا نہیں کرتے۔ تیز تر ہو جاتے ہیں۔ شیخ اسامہ رحمہ اللہ کے لشکر بھی تھمے نہیں رُکے نہیں۔ افغانستان کا ہر مجاہد کفر کے لیے موت کا پیغام ہے۔ اور اب تو یہ موت عین ان کے درمیان (افغان پائلٹ کی صورت) یوں پھوٹتی ہے کہ ہوش لینے نہیں ملتے۔ شیخ اسامہ رحمہ اللہ نے جہاد فی سبیل اللہ کو جس طرح منظم کر دیا وہ رواں دواں ہے۔

**اب ایمان کا کمزور ترین درجہ ہم سے تقاضا کرتا ہے کہ شیخ اسامہ رحمہ اللہ کے خاندان کا تحفظ ہمارا فریضۂ اولین ہے۔ عرب کی ناز و نعم میں پلی شہزادیاں جنہوں نے مصعبؓ بن عمیر کے نقش قدم پر چلنے والے شوہر کا ساتھ دینے کے لیے، حضرت عمرؒ بن عبدالعزیز کی شہزادی بیوی حضرت فاطمہؒ کا سا کردار اپنایا۔ انہیں تحفظ فراہم کیا جائے۔**

وَمَا مُحَمَّدٌ إِلَّا رَسُولٌ قَدۡ خَلَتۡ مِن قَبۡلِهِ الرُّسُلُ أَفَإِن مَّاتَ أَوۡ قُتِلَ

انقَلَبْتُمْ عَلَى أَعْقَابِكُمْ وَمَن يَنقَلِبْ عَلَىَ عَقِبَيْهِ فَلَن يَضُرَّ اللّهَ شَيْئاً وَسَيَجْزِي اللّهُ الشَّاكِرِينَOوَمَا كَانَ لِنَفْسٍ أَنْ تَمُوتَ إِلاَّ بِإِذْنِ الله كِتَاباً مُّؤَجَّلاً(آل عمران ۱۴۴، ۱۴۵)

''محمد صلی اللہ علیہ وسلم صرف رسول ہی ہیں ان سے پہلے بہت سے رسول ہو چکے ہیں۔کیا اگر ان کا انتقال ہو جائے یا یہ شہید کردیئے جائیں تو تم اسلام سے الٹے پاؤں پھر جاؤ گے؟ اور جو کوئی پھر جائے اپنی ایڑیوں پر تو ہرگز اللہ کا کچھ نہیں بگاڑے گا' عن قریب اللہ شکرگزاروں کو نیک بدلہ دے گا بغیر اللہ کے حکم کے کوئی جان دار نہیں مر سکتا' مقرر شدہ وقت لکھا ہوا ہے''۔

ہمارا قرآنی میڈیا ہمیں لحہ لحہ رہنمائی دیتا ہے۔جس دن کی تمنا میں وہ جیے وہ لمحہ اللہ کے حکم سے آن پہنچا۔خدائی کے لہجے میں'امریکہ کرتا ہے جو کچھ چاہتا ہے' کا دعویٰ کرنے والا اوباما...... ۱۲ سال سر پٹختا رہا امریکہ اور اس کے حواری؟ سارے سیٹلائیٹ، یوری سی آئی اے، اللہ کے مقرر شدہ وقت سے پہلے'فعال لما یرید' (عیاذاً باللہ) کیوں نہ بن پائی! اب شیخ رحمہ اللہ جس دنیا میں ہیں وہاں ہمارے تمہارے اینکر پرسنز اور گماشتوں سے پوچھ کر مقام کا تعین نہیں ہوتا۔وہ استقبال(ان شاء اللّٰہ۔ نحن نحسبه كذلك والله حسيبه ولانزكي على الله احدا) ہمارے دل کی آنکھیں دیکھ رہی ہیں۔

يَا أَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُOارْجِعِي إِلَى رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةًOفَادْخُلِي فِي عِبَادِيOوَادْخُلِي جَنَّتِيO(الفجر: ۲۷۔۳۰)

''اے نفس مطمئنہ لوٹ چل اپنے رب کی طرف اس طرح کہ تو اس سے راضی اور وہ تجھ سے خوش۔بس داخل ہو جا میرے خاص بندوں میں اور جا جنت میں''۔

اللہ نے مومن کے لیے پوری روئے زمین مسجد بنادی۔اسے عملاً مسجد بنانا ہمارے ذمے تھا۔یہی شیخ رحمہ اللہ کا مشن تھا!

أَلاَ لَهُ الْخَلْقُ وَالأَمْرُ(الاعراف: ۵۴)

''دیکھو سب مخلوق بھی اسی کی ہے اور حکم بھی اسی کا ہے''۔

إِنِ الْحُكْمُ إِلاَّ لِلّهِ(الانعام: ۵۷)

''حکم اللہ ہی کے اختیار میں ہے''۔

هُوَ الَّذِي أَرْسَلَ رَسُولَهُ بِالْهُدَى وَدِينِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُونَ (الصف: ۹)

''وہی تو ہے جس نے اپنے پیغمبر کو ہدایت اور دین حق دے کر بھیجا تاکہ اسے اور سب دینوں پر غالب کرے خواہ مشرکوں کو برا ہی لگے''۔

قَاتِلُواالَّذِينَ لاَ يُؤْمِنُونَ بِاللّهِ وَلاَ بِالْيَوْمِ الآخِرِ وَلاَ يُحَرِّمُونَ مَا حَرَّمَ اللّهُ وَرَسُولُهُ وَلاَ يَدِينُونَ دِينَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِينَ أُوتُواالْكِتَابَ حَتَّى يُعْطُواالْجِزْيَةَ عَن يَدٍ وَهُمْ صَاغِرُونَ(التوبة: ۲۹)

''جو لوگ اہل کتاب میں سے خدا پر ایمان نہیں لاتے اور نہ روز آخرت پر (یقین رکھتے ہیں) اور نہ ان چیزوں کو حرام سمجھتے ہیں جو خدا اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے حرام کی ہیں اور نہ دین حق کو قبول کرتے ہیں ان سے جنگ کرو۔یہاں تک کہ ذلیل ہو کر اپنے ہاتھ سے جزیہ دیں''۔

**الا له الخلق والامر...... ان الحكم الا لله...... هو الذی ارسل رسوله بالهدىٰ۔ حتىٰ لا تكون فتنة...... حتىٰ يعطوا الجزية عن يدوهم صاغرون......** ان آیات پر دنیا کو قائم کرنے کے لیے جینے والے اور اسی پر جان دینے والے سے بڑھ کر بھی کوئی خوش نصیبی ان گھور اندھیروں میں ممکن ہے۔؟**فالذين هاجروا و اخرجوا من ديارهم و اوذوا فی سبیلی** کا حرف حرف جن پر صادق آتا ہو اُن سے بڑا ہیرو (وہن کی ماری اس امت کو) نصیب ہوا ہے۔؟

اب ایمان کا کمزور ترین درجہ ہم سے تقاضا کرتا ہے کہ شیخ اسامہ رحمہ اللہ کے خاندان کا تحفظ ہمارا فریضہ اولین ہے۔عرب کی نازونعم میں پلی شہزادیاں جنہوں نے مصعبؓ بن عمیر کے نقش قدم پر چلنے والے شوہر کا ساتھ دینے کے لیے، حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز کی شہزادی بیوی حضرت فاطمہؒ کا سا کردار اپنایا۔انہیں تحفظ فراہم کیا جائے۔

حضرت بریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا'' مجاہدین کی خواتین کی حرمت جہاد سے پیچھے رہنے والوں کے لیے ایسی ہے جیسی ان کی ماؤں کی حرمت۔اور جو شخص جہاد سے پیچھے رہ کر مجاہدین کے اہل وعیال کی خبر گیری کرے اور پھر اس میں خیانت کرے تو وہ قیامت کے دن اللہ کے سامنے کھڑا کیا جائے گا اور مجاہد اس کے عمل سے جو چاہے گا لے لے گا۔پس تمہارا کیا خیال ہے؟''۔(مسلم)

اسامہ بن لادن رحمہ اللہ شہادت کے بعد امریکہ کے لیے اور بھی خطرناک ہو چکے۔ایبٹ آباد' اسامہ آباد اور بلال ٹاؤن، بن لادن ٹاؤن بننے کو ہے۔مقامِ شہادت۔مقامِ عقیدت بننے چلا ہے۔مارے خوف کے جسدِ خاکی سمندر میں بہا دیا۔گھر مسمار کرنے، گرا دینے کو ہیں! مگر جو دلوں میں گھر کر جائے' دماغوں میں بس جائے اس کا کیا علاج ہو۔؟ تاہم عقیدتوں کا عملی اظہار مشن سے وابستگی اور خاندان کے تحفظ کے ذریعے کیجیے۔

ابابیلیں ہیں ہم بس اس قدر ہی فرض ہے ہم پر
کوئی پتھر کوئی کنکر
ذرا ان ہاتھیوں کے لشکروں پر پھینک دیں اور پھر
افق کے پار جا پہنچیں جہاں ساروں کو جانا ہے
ہمیں لیکن محض زخم جگر اپنا دکھانا ہے
پھر اس کے بعد کی دنیا کا ہر منظر سہانا ہے

☆☆☆☆☆

# شیخ اُسامہؒ کی شہادت؛ کس نے کیا کھویا۔ کیا پایا؟؟

محمد لوط خراسانی

سمجھ میں نہیں آ رہا کہ کل کے برصغیر کے مشرقی حصّے اور آج کے خطۂ پاکستان کے نام سے موسوم کرۂ خاکی کے اس ٹکڑے کو اس کی بے وفائی اور بے دید ہونے کی دشنام دوں یا اس کی خوش نصیبی پر مبارک باد پیش کروں۔ یہ خطۂ خاک وسعتِ داماں بھی رکھتا ہے اور کبھی تنگیٔ داماں کی بھی تمام ہی شرائط کو پورا کر دیتا ہے...... نہال ہونے کو آئے تو اپنی گہرائیوں اور وسعتوں کی پیائش تک نہ ہونے دے اور دنیا کے کونے کونے سے آئے مہاجرین کے لیے ماں کی گود کا رُوپ دھار لے اور اگر اپنی وسعت کی طنابیں کھینچنے لگے تو آئے روز روح کی گہرائی تک اترنے والے اک نئے زخم کا تمغہ عنائت کر دے......! یا تو اس خطے کی روحانی زرخیزی میں اضافے کا یہ الٰہی انتظام ہے یا پھر یہ ہے ہی انتہائی بے مروّت کہ ہمیشہ سے پاک طینت نفوس کے لہو کا پیاسا رہا ہے...... نجانے اِس کی یہ پیاس کب بجھے گی......؟؟

سید احمد شہیدؒ، شاہ اسماعیل شہیدؒ، عبداللہ عزّام شہیدؒ، غازی عبدالرشید شہیدؒ اور اب اِس راہ کا ایک اور ستارہ اُسامہ بن لادن شہید (علیہم الرحمۃ) جو اس خطے میں طلوع ہوا، عرصہ دراز تک کٹھن سے کٹھن حالات میں بھی اہلِ دل کی رہنمائی کے لیے پوری آب و تاب کے ساتھ چمکتا رہا اور ظاہر بین نگاہوں کے سامنے تو بُجھ گیا مگر راہِ حق کے مُتلاشیوں کے لیے جذبوں کی مہمیز کے ساتھ راستے کی راہ نمائی کا بھی مستقل نشان چھوڑ گیا۔

کاغذ کے یہ چند حقیر ٹکڑے اور ان پر ہم ایسوں کی الفاظ کی مینا کاری، اسالیبِ بیان یا مقفٰی اور مسجع عبارتیں اُس شخص کی داستان حیات، اِرادوں، عزائم، حاصل شُدہ مقاصد اور ذلّت وخواری کے بوجھ تلے پستی اُمت پر اس کے احسانات کو کیسے احاطۂ بیان میں لا سکتے ہیں کیوں کہ وہ تو تکلف اور تصنع سے پاک سادہ سے الفاظ پر مشتمل مصمم ارادوں اور عمیق معانی کے حامل چند جملے بولتا تھا جو کفر وارتداد کے مراکز کو ہلا کر رکھ دیتے تھے اور اُن کے بڑے بڑے منصوبہ ساز اپنے منصوبوں کو خاک میں ملتا دیکھتے تھے...... اتنے جاوداں اور جان دار کردار کی تصویر کشی کے لیے تخیّل، قلب اور نوکِ قلم کا فاصلہ کم ترین بھی ہو جائے تو صفحات میں وسعت مفقود ہے......!

زندگی اور موت کی حقیقت سے ناواقف انسان نما جان دار کامیابی و کامرانی یا نقصان کی کنہ تک کیسے پہنچ سکتے ہیں؟؟ گفتار کو کردار کے قالب میں ڈھالنا یا دعوؤں کو جذبۂ عمل سے سچ ثابت کر دکھانا ان کے بس کی بات ہی نہیں......!

دنیا کی تنگنائیوں کی طرف کھینچنے والی عقل کو عشق کے جذبے سے زیر کرنے کا لمحوں یا ساعتوں، دنوں یا مہینوں اور برسوں نہیں بلکہ دہائیوں پر محیط سفر ختم ہوا اور ربِّ باری کی بے کنار رحمتوں کی حامل جنت کا طالب عازمِ سفر ہوا......

ہجرت کے راہیوں کی نصرت کا یہ سفر خود
جس شام کے لیے ہی میں نے بھی طے کیا تھا
وہ شام آ گئی تو پھر انتظار کیسا
جنت ہے منتظر گر اُس سے فرار کیسا
پرواز کے لیے ہیں تیار بال و پر بھی
اللہ کے راستے میں حاضر ہے میرا سر بھی

دکھ کرب اور شکستگی کی وقتی کیفیت کے بعد ’الحمدللہ‘ ”قدّر الله ما شاء“ کے جامع کلمات نے جذبۂ عمل کو مہمیز بخشی ہے اور وما تخفی صدورھم اکبر (جو ان کے سینوں میں پوشیدہ ہے وہ بہت بڑا ہے) کی قرآنی حقیقت نے ان اتحادی خبثاء کے بغض و عناد کی انتہاؤں کی تشریح فرما دی ہے...... اب قلب پُرسکون ہے کہ پُرنور راہوں کا مسافر اپنی منزل پر پہنچ کر وہاں کی نہروں میں غسل سے اپنی تھکن اتار رہا ہوگا (ان شاءاللہ)۔ لہٰذا کل اگر کوئی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عبادت نہیں کرتا تھا اور فتح کسی خالد بن ولیدؓ پر موقوف نہیں تھی تو آج کا جہاد بھی کسی شیخ اسامہؒ پر منحصر نہیں ہے۔ یہ جہاد چلتا رہا ہے اور چلتا رہے گا (ان شاءاللہ) کیوں کہ مخبر صادق ومصدوق حضرت محمد علیہ الصلوۃ والسّلام کا فرمان مبارک ہے ”الجهادُ ماضٍ إلى يومِ القيامه“ (جہاد قیامت تک جاری رہے گا)۔

دنیا کی تمام تر آسائشوں سے اپنا ہاتھ کھینچ کر اور سہولیات وتعیّشات کی خاردار جھاڑیوں سے اپنے دامن کو سمیٹتے ہوئے بچا لینے والا یہ زندہ دل مردِ درویش مہینوں یا برسوں کے چلّے نہیں بلکہ دہائیوں تک سنگلاخ چٹانوں، گھنے جنگلوں اور برف زاروں میں اس خیر امت کے عروج واقبال اور عزت وآبرو کی بحالی کی داستان لکھنے میں مصروف رہا۔ یہ گوشہ نشین روحانی طبیب اپنے آخری ایام میں بھی کسی ماہر نباض کی طرح بیمار امت کی نبض پر ہاتھ رکھے جسدِ واحد کے نبوی تصور کے تحت امت کے جسم میں جہاں سے بھی کسی بہتری کا امکان پیدا ہوا اس سے باخبر بھی رہا اور مستقبل کے لیے بھی بروقت نسخہ تجویز کرتا رہا۔ عرب دنیا کے تلپٹ ہوتے حالات ہوں، افریقی خطے کی بے چینی ہو یا ایشیا کے سیاسی کھیل تماشے وہ آخری دم تک ان تمام احوال وواقعات سے اپنے آپ کو اس طرح متعلّق سمجھتا تھا جیسے آنکھ بند ہوتے ہی حضورِ باری اسے ان تمام مسائل اور معاملات پر جواب دہ ہونا ہے۔ دل کا ایسا روگ پالنا جو جسم وجاں کو گھلا کر رکھ دے‘ اسی کے بس کی بات تھی وگرنہ باقی ”قائدینِ امت“ کے بس سے باہر ہے کہ وہ ان معاملات میں ٹانگ اڑائیں۔ اس سالک کی روحانیت اتنی قوی تھی کہ یہ تمام دل کے روگ اس کو نہ تو زیر کر سکے اور نہ اس کے کام سے روک سکے۔ جعلی روحانی اطباء پر فدا ہونے والی پاکستانی عوام کو اگر اس گوہرِ نایاب کی حقیقی پہچان ہو جاتی تو شاید یہ اس شخص کو زمین پر پاؤں بھی نہ رکھنے دیتی اور اسے اپنے کندھوں پر اٹھائے پھرتی۔ حق کے متلاشیوں کے لیے وہ مرجع خلائق بنا رہا۔ جس طرح شمع پر پروانے اکٹھے ہوتے ہیں اسی طرح ماضی

قریب میں شاید ہی کوئی ایسی ہستی اسلامی تاریخ میں گزری ہو جس کے قول و عمل سے متاثر ہو کر امت کے مرد و زن صرف اور صرف ایک اللہ ہی کی خاطر دنیا کے کونے کونے اور مختلف قومیتوں سے اکٹھے ہو کر اس کے ہاتھ پر بیعت کر کے جان دینے کے لیے بنیانِ مرصوص بنے ہوں۔ اس روحانی طبیب نے امت کی تصویر میں جہاں کہیں کجی دیکھی اس کی درستی میں دل کو گھلاتا رہا۔ اس کے سامنے تو اس ذاتِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا اسوہ حسنہ تھا جو راتوں کو جاگ کر سجدے میں سر رکھے اس خیر امت کے لیے دعائیں مانگتی تھی پھر بھلا اس امتی کے سر پر امت کے غم کے علاوہ کوئی دوسری دُھن کیسے سوار ہو سکتی تھی......؟؟ کیسا سچّا امتی تھا کہ کتنے ہی لوگوں کو تو اس نے دعوت بھی نہ دی اور وہ اس کے کردار کے خلاف کفار کے پروپیگنڈے سے ہی حق کو تلاش کر کے اور غائبانہ تعارف سے اس کے پاس آ گئے۔

کفر کے اہم ترین ہتھیار آج کے دجالی میڈیا کے جو نمائندے بھی اس شخص سے ملے وہ اس کے افکار پر ''تنقیدی'' تبصرے تو کرتے رہے مگر اس کی شخصیت میں اخلاق و مروت کے منافی کوئی عنصر ڈھونڈنے میں ناکام ہی رہے۔ انھی نمائندوں نے کہا وہ شخص بہت کم گو تھا مگر امت مسلمہ کے مسائل، مصائب اور مشکلات کا موضوع چھڑتا تو وہ شخص پوری اخلاقی جرأت، صراحت اور کوئی لگی لپٹی رکھے بغیر کسی جھول سے پاک اپنی پوری بات کہہ دیتا۔ وہ نرم دمِ گفتگو اور گرم دمِ جستجو کی حقیقی تصویر تھا۔

مجمعوں، جلسوں اور اجتماعات تو کیا......وہ تو بھری مجالس سے بھی دور بھاگتا تھا اور گمنامی کی زندگی کو ترجیح دیتا تھا مگر اشتہاری مہمات چلا کر اپنے اپنے خطوں میں شہرت و ناموری کے بھوکے آج کے مصلحین، داعیان اور قائدین کی نسبت اس کی ذات اور ارادے پوری دنیا میں اپنوں اور غیروں کی نشستوں کے لیے Burning Issues میں سے ہوتے تھے (سننے میں آیا ہے کہ اس بطلِ جلیل کی شہادت کے بعد بھی صرف چوبیس گھنٹے کے اندر مختلف مقامات پر ذرائع ابلاغ میں پندرہ کروڑ مضامین شائع ہوئے)۔ قاعدہ ہے کہ **الاشیاءُ تعرف باضدادِھا** (اشیا اپنی اضداد سے پہچانی جاتی ہیں یعنی سردی کی پہچان کے لیے گرمی، نرمی کے لیے سختی اور محبت کے لیے نفرت کی مثال ہے) اسی طرح آج امتِ مسلمہ کے حقیقی خیر خواہوں کی پہچان کے لیے بھی واحد پیمانہ کفار کا ان کے ساتھ برتاؤ اور ان سے نفرت و عداوت کی شدت پر منحصر ہے۔ لہٰذا خوف اور بُزدلی کے لبادے میں لپٹی پیٹ سے سوچنے والی عقل کے علاوہ جس کے پاس بھی عقلِ سلیم ہے وہ مذکورہ بالا پیمانے کو سامنے رکھ کر اس سامنے کی حقیقت کو بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ کفار اور مرتدین کی اس مردِ درویش کی شہادت پر خوشیاں کیا معنی رکھتی ہیں؟؟ امتِ مسلمہ کے اتنے نام نہاد قائدین کے ہوتے ہوئے؛ جو سب ہی اسلام کی بالادستی کے دعوے دار ہیں؛ ان کی نسبت کفار و مرتدین اس شخص کو ہی اپنے راستے کی سب سے بڑی رکاوٹ کیوں سمجھتے تھے؟؟؟

رہی شیخ کی شہادت کے بدلے کی بات؛ تو یہ ایک حد تک درست ہے۔ کیوں کہ وہ تو **مـن قـضـىٰ نحبه** (کچھ اپنی نظر پوری کر چکے) اور **مـن ينتظر** (کچھ منتظر ہیں) میں سے پہلے طبقے میں شامل ہو گئے۔ دوسری طرف ہمارے پاس تو بدلوں کی پوری فردِ جرم ہے۔ ہم دشمن کو بھی یاد رکھتے ہیں اور اس کے جرائم کو بھی نہیں بھولتے! بھلا ہم اپنے شیوخ کی شہادتوں کے بدلوں کو منشور کیوں بنائیں گے؟ مانا کہ ہم کڑی دھوپ کے اندر چھاؤں کی مانند کھڑے اک شخص سے محروم ہو گئے! بجا کہ ہم سے ایک مرّبی کی راہ نمائی چھن گئی! حق ہے کہ ہم ایک مشفق ہستی کو کھو بیٹھے! مگر یہ سب کچھ ظاہراً ہوا ہے ورنہ اس نے تو خاکہ بنا کر ہمیں تھما دیا ہے اور اس خاکے کے اندر رنگ بھرے بھی ہیں اور بھرنے سکھا بھی دیے ہیں...... ہمارے لیے تو یہ شہادتیں روح کی سرشاری کا باعث ہوتی ہیں! ہمیں تو ان سے اپنے اخلاص کو پرکھنے کا موقع ملتا ہے۔ ایسے واقعات ہمارے لیے تو اپنی کجیوں کی درستی کا سامان ہوتے ہیں۔ ہاں وقتی طور پر غم کو ہلکا کرنے کے لیے بدلا اتارنے کی یہ تعبیر درست ہو سکتی ہے......وگرنہ تو شیخ اسامہؒ سے پہلے بھی ایسے ایسے قدسی نفوس ان کفار و مرتدین کے ہاتھوں اس دنیا سے رخصت ہو گئے کہ ان میں سے کسی ایک ہی کے بدلے کے طور پر اُن سب کو تہہ تیغ کر دیا جائے تو بھی بدلہ پورا نہ ہو؛ تو پھر شیخ اسامہ کی شہادت پر ان چند حملوں سے کیا بدلہ لیا جا سکتا ہے؟؟ ہاں خطۂ پاکستان میں نفاذِ شریعت کی منزل کے حصول پر ہم ان شاءاللہ کہہ سکیں گے کہ ہم نے کچھ بدلے اتار دیے ہیں!!

اگر ہم بدلہ لیں گے تو پھر ہمارے پاس واقعی ایک لمبی فردِ جرم ہے......اگر تکوینیات میں اس امت کی آزمائش کی طوالت کا فیصلہ لکھا جا چکا ہے تو پھر بھی ہم ان بدلوں کو اتارنے میں بقدر وسعت اور طاقت اپنے آپ کو کھپا دیں گے۔ اگر ہم کمزوری کی انتہاؤں پر بھی پہنچ گئے تو دامے، درمے، سخنے......لڑکھڑاتے قدموں اور شل ہوتے ہاتھوں کے ساتھ بھی ان بدلوں کو اتارنے کے لیے ہم اس جبّار و قہّار ذات کا عذاب بن کر ان پر ٹوٹ پڑنے میں کوئی کسر اُٹھا نہ رکھیں گے، ان شاءاللہ!! ہاں ہم ان مرتدین سے بدلہ لیں گے اور ضرور لیں گے (ان شاءاللہ)۔

☆ عفت مآب بہن ڈاکٹر عافیہ صدیقی فک اللہ اسرھا کی کفار کو حوالگی کا بدلہ لیں گے۔۔!!

☆ جامعہ حفصہ کے اندر جو معصوم بہنیں شہید کی گئیں اور جن کی بے حرمتی کی گئی......اپنی ان بہنوں کی جانوں اور عصمتوں کا بدلہ لیں گے۔!!

☆ مجاہدین کی گرفتاری کی خاطر ان کے گھروں پر چھاپے مار کر چادر اور چار دیواری کا تقدس پامال کرنے کا بدلہ لیں گے!!

☆ اپنے مجاہد بھائی عمر پاتک فک اللہ اسرہٗ کی اہلیہ کی بے حرمتی کا بدلہ لیں گے۔۔!!

☆ شیخ اسامہؒ کی شہادت کے بعد اس گھر سے عورتوں کو گھسیٹ گھسیٹ کر نکالنے کا بدلہ لیں گے!!

آخر میں اخبارات، رسائل و جرائد، انٹرنیٹ، ٹی وی اور ریڈیو پر strategic issues پر تجزیوں اور تبصروں کی جگالی کرنے والے کھوکھلی عقلوں کے حامل ''عالی دماغوں'' سے شیخ اسامہ کی شہادت سے خوش ہونے اور کچھ ''نتائج'' کے حصول پر چند سوالات ہیں:

☆ شیخ اسامہ بن لادنؒ کی شہادت سے............

(بقیہ صفحہ ۱۰۲ پر)

# القاعدہ قیادت کی شہادت......یہی سُنّت ودستور ہے

ابوسعد العاملی

تمام تعریفیں اللہ کے لیے کہ جس کی نعمت سے نیکیوں کی تکمیل ہوتی ہے، مصیبتیں اور آزمائشیں دُور ہوتی ہیں......اور درود وسلامتی ہو امام المجاہدین صلی اللہ علیہ وسلم پر جنھوں نے فرمایا:

''میں چاہتا ہوں کہ میں جہاد کروں پھر قتل کیا جاؤں پھر جہاد کروں پھر قتل کیا جاؤں، پھر جہاد کروں پھر قتل کیا جاؤں اللہ کے ہاں شہید کا درجہ حاصل کرنے کے لیے''۔

امّا بعد:

بلاشبہ اللہ عزوجل نے مخلوق کو اپنی عبادت کے لیے پیدا کیا اور اُن کے لیے اس عبادت کو مکمل خوبصورتی اور کامل اخلاص، صفائی اور خوبی سے ادا کرنے کے کئی وسائل اور ذرائع بنائے ہیں۔ اُس نے اِس عبدیت کے تقاضوں کو کما حقہ پورا کرنے اور ان فرائض کی ادائیگی میں حائل رکاوٹوں کو ختم کرنے کے لیے اپنے بندوں پر عبادتِ جہاد کو فرض کیا۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

وَقَاتِلُوهُمْ حَتَّى لاَ تَكُونَ فِتْنَةٌ وَيَكُونَ الدِّيْنُ كُلُّهُ لِلّه(الانفال: ۳۹)

''اور ان لوگوں سے لڑتے رہو یہاں تک کہ فتنہ (یعنی کفر کا فساد) باقی نہ رہے اور دین سب اللہ ہی کا ہو جائے''۔

اللہ نے اپنے دین کی نصرت کے لیے لڑائی شروع کرنے کا حکم بھی دیا۔ اسی کو اقدامی جہاد کہا جاتا ہے اور اللہ کے ہاں دفاعی جہاد کو کافی ہرگز نہیں سمجھا گیا جو اسلام اور مسلمانوں کی حُرمتوں کے دفاع کے لیے ہوتا ہے۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوا قَاتِلُوا الَّذِيْنَ يَلُونَكُم مِّنَ الْكُفَّارِ وَلْيَجِدُوا فِيْكُمْ غِلْظَةً(التوبة: ۱۲۳)

''اے اہل ایمان! اپنے نزدیک کے (رہنے والے) کافروں سے جنگ کرو۔ اور چاہیے کہ وہ تم میں سختی (یعنی محنت وقوت جنگ) معلوم کریں''۔

كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ وَهُوَ كُرْهٌ لَّكُم(البقرة: ۲۱۶)

''(مسلمانو!) تم پر (اللہ کے راستے میں) لڑنا فرض کر دیا گیا ہے وہ تمہیں ناگوار تو ہوگا''۔

جی ہاں......لڑائی نفس کے لیے ناپسندیدہ چیز ہے کیوں کہ اس میں قتل مقاتلہ ہوتا ہے اور نفس تو چاہتا ہے کہ اُسے زندہ رہنے کے لیے ہزار سال عمر دی جائے۔ لہٰذا نفس اسی پر ابھارتا ہے کہ وہ زندہ رہنا پسند کرے۔ زیادہ سے زیادہ زندہ رہنے کے لیے نفس اس طرح کے بہانے بھی تراشتا ہے کہ ''زندہ رہو گے تو اصلاح کرو گے اور لوگوں کے درمیان بھلائی کو پھیلاؤ گے'' وغیرہ وغیرہ۔ نفسِ انسانی موت کے تذکرے سے دور بھاگتا ہے......اُسے خوف لاحق رہتا ہے کہ موت کا ذکر خوش حال اور پُرامن زندگی کو بے چینی کی نذر کر دے گا۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے قتال کا ذکر کرتے وقت اس حقیقت کی وضاحت کی ہے کیوں کہ وہ نفوس کا خالق اور ان سے باخبر ذات ہے:

أَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ (الملک: ۱۴)

''بھلا جس نے پیدا کیا وہ بے خبر ہے؟ وہ تو پوشیدہ باتوں کا جاننے والا اور ہر چیز سے آگاہ ہے''۔

موت ہی وہ چیز ہے جس سے نفس سب سے زیادہ ڈرتا ہے۔ انسان کے لیے ہر طرح کے مصائب ومشکلات (ایک حد تک) برداشت کرنا سہل ہے بشرطیکہ اُسے کامل اطمینان ہو کہ ان مصائب کی بدولت وہ موت کے منہ میں نہیں جائے گا۔ لیکن غافل انسان یہ نہیں سمجھتا کہ جہادی کارروائی میں آنے والی موت اُس موت کی مانند نہیں کہ جو اس کی عام زندگی میں آتی ہے۔ بلکہ میدان جہاد میں آنے والی موت تو جنت میں ہمیشگی کے لیے رہنے کا دروازہ ہے اور ایسا پُل ہے کہ جس سے گذر کر مومن ایسا اَجر وثواب حاصل کرتا ہے جو دیگر عبادات کے ذریعے حاصل کرنا ممکن نہیں۔ شہادت فی سبیل اللہ تو ایسی موت ہے کہ جس کی تمنا انبیاء اور رسولوں نے کی ہے، جن میں سرِ فہرست رسولوں کے سردار محمدؐ بن عبداللہ ہیں اُن پر بہترین درود وسلام ہو۔

اُمّت پر جہاد وقتال فرض ہے خواہ وہ ادنیٰ مجاہد کی حیثیت سے جہاد کرنے کے قابل ہوں یا قیادت کی صورت میں جہاد کی راہنمائی کرنے والے ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے اہل ایمان پر کفار سے لڑنا فرض کیا ہے تاکہ وہ اپنے دین کی حفاظت کریں اور اللہ کی طرف سے عطا کردہ شریعت مطہرہ کو پھیلائیں۔ پھر یہ جہاد وقتال محض مسلمانوں کی جانوں، عزتوں اور اموال کے دفاع کے لیے نہیں جیسا کہ بعض کم فہم لوگ آج سمجھ رہے ہیں، اُن کی اس سوچ نے جہاد کو ایک تنگ مفہوم میں محصور کر دیا یعنی فقط دفاعی جہاد کا نظریہ اور یہ کتاب وسُنّت کے دلائل کے خلاف ہے۔ بلاشبہ دین دفاعی جہاد پر زور دیتا ہے لیکن دین اسلام میں جہاد کا تصور محض دفاعی جہاد تک محدود نہیں ہے بلکہ جہاد تو اقدامی بھی ہے اور دفاعی بھی......جیسا کہ اقدامی جہاد پر ابھارتے ہوئے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں

وَقَاتِلُوهُمْ حَتَّى لاَ تَكُونَ فِتْنَةٌ وَيَكُونَ الدِّيْنُ كُلُّهُ لِلّه(الانفال: ۳۹)

''اور ان لوگوں سے لڑتے رہو یہاں تک کہ فتنہ (یعنی کفر کا فساد) باقی نہ رہے اور دین سب اللہ ہی کا ہو جائے''۔

یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ موجودہ دور میں امت مسلمہ ایسی کیفیت سے دوچار ہے کہ دنیا کے کسی بھی خطے میں اقدامی جہاد نہیں ہو رہا......ہر جگہ اور ہر خطے میں مسلمان دفاعی جہاد میں مصروف ہیں......پھر یہ ناقص العقل لوگ جہاد کا نام آتے ہی کیوں چیں بچیں ہونے لگتے ہیں؟ اللہ تعالیٰ نے اہل ایمان کے ساتھ جو وعدے کیے ہیں اُن پر دنیا کے رسیا لوگ یقین کریں یا نہ کریں لیکن مجاہدین فی سبیل اللہ اُن وعدوں پر مکمل یقین رکھتے ہیں......

إِنَّ اللّٰهَ اشْتَرَى مِنَ الْمُؤْمِنِينَ أَنفُسَهُمْ وَأَمْوَالَهُم بِأَنَّ لَهُمُ الجَنَّةَ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ اللّهِ فَيَقْتُلُونَ وَيُقْتَلُونَ وَعْداً عَلَيْهِ حَقّاً فِي التَّوْرَاةِ وَالإِنجِيلِ وَالْقُرْآنِ وَمَنْ أَوْفَى بِعَهْدِهِ مِنَ اللّهِ فَاسْتَبْشِرُوا بِبَيْعِكُمُ الَّذِي بَايَعْتُم بِهِ وَذَلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ (التوبة: ۱۱۱)

''اللہ نے مومنوں سے ان کی جانیں اور ان کے مال خرید لیے ہیں (اور اس کے) عوض میں ان کے لیے بہشت (تیار کی) ہے۔ یہ لوگ اللہ کی راہ میں لڑتے ہیں تو مارتے بھی ہیں اور مارے جاتے بھی ہیں۔ یہ تورات اور انجیل اور قرآن میں سچّا وعدہ ہے جس کا پورا کرنا اسے ضرور ہے اور اللہ سے زیادہ وعدہ پورا کرنے والا کون ہے؟ تو جو سودا تم نے اس سے کیا ہے اس سے خوش رہو اور یہی بڑی کامیابی ہے''۔

اللہ تعالیٰ نے ہم پر جہاد کو شرعاً فرض کیا ہے اور زمینی حقائق کے لحاظ سے بھی دیکھیں تو اس وقت ہم پر جہاد فرض عین ہے۔ وہ اس طرح کہ ہمارے دُشمن ہمارے دروازوں پر ہیں، وہ ہماری سرزمینوں پر فساد برپا کیے ہوئے ہیں، انہوں ہمارے اہل وعیال کو ذلت ورسوائی کے عذاب میں مبتلا کر رکھا ہے۔ لہٰذا یہ ممکن ہی نہیں کہ اللہ، اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور آخرت کے دن پر ایمان لانے والے اپنے ہاتھ اور زبان روکے بیٹھے رہیں اور کفر کا یہ سارا تماشا اپنے گرد ہوتا دیکھتے رہیں، کم سے کم واجب یہ ہے کہ وہ اپنے رب کی اس پکار پر لبیک کہتے ہوئے اُٹھ کھڑے ہوں۔

انفِرُوا خِفَافاً وَثِقَالاً وَجَاهِدُوا بِأَمْوَالِكُمْ وَأَنفُسِكُمْ فِي سَبِيلِ اللّهِ ذَلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ (التوبة: ۴۱)

''تم سبکبار ہو یا گراں بار (یعنی مال واسباب تھوڑا رکھتے ہو یا بہت گھروں سے) نکل آؤ اور اللہ کے راستے میں مال اور جان سے لڑو۔ یہی تمہارے حق میں بہتر ہے بشرطیکہ سمجھو!''۔

اور اپنے رب جل جلالہ کی اس تنبیہ کی زد میں آنے سے بھی ڈریں کہ:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا مَا لَكُمْ إِذَا قِيلَ لَكُمُ انفِرُوا فِي سَبِيلِ اللّهِ اثَّاقَلْتُمْ إِلَى الأَرْضِ أَرَضِيتُم بِالْحَيَاةِ الدُّنْيَا مِنَ الآخِرَةِ فَمَا مَتَاعُ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا فِي الآخِرَةِ إِلاَّ قَلِيلٌ (التوبة: ۳۸)

''مومنو! تمہیں کیا ہوا ہے کہ جب تم سے کہا جاتا ہے کہ اللہ کی راہ میں (جہاد کے لیے) نکلو تو تم (کاہلی کے سبب سے) زمین پر گرے جاتے ہو؟ یعنی گھروں سے نکلنا نہیں چاہتے کیا تم آخرت کی نعمتوں کو چھوڑ کر دنیا کی زندگی پر خوش ہو بیٹھے ہو دنیا کی زندگی کے فائدے تو آخرت کے مقابل بہت ہی کم ہیں''۔

### شہادت سب سے اعلیٰ مقصد:

بھائیو! جلد یا بدیر سب ہی کو مر جانا ہے۔ ہر کسی کی موت کے اسباب مختلف ہوتے ہیں، یہ ایک ایسا ذائقہ ہے جو ہر ذی روح کو چکھنا ہے اور اس سے فرار ممکن ہی نہیں۔ لیکن ہم اس سے غافل ہو جاتے ہیں اسے صرف وہی سمجھتا ہے جس پر اللہ کا رحم وکرم ہو۔ اسی لیے آپ دیکھیں گے کہ وہ لوگ جو موت کی حقیقت کو سمجھتے ہیں وہ اسی حرص میں ہوتے ہیں کہ ان کی موت منفرد اور بے مثال ہو۔ لہٰذا وہ چاہتے ہیں کہ (ان کی موت) دنیا و آخرت میں عزّت وعظمت اور رفعت کا باب وعنوان ہو۔ مومن اپنے دین کے لیے نصرت و فتح اور غلبہ چاہتا ہے اور یہ تمنّا کرتا ہے کہ وہ خلافتِ اسلامیہ کے سائے میں زندگی گذارے کہ جو رحمٰن کی شریعت کو نافذ کرتی ہو اور اگر اُسے یہ حاصل نہ ہو تو اُس کی دوسری تمنّا یہ ہوتی ہے کہ وہ اللہ کی راہ میں شہادت پائے یہ دلیل اُس کی پہلی نیت کی وضاحت کرتی ہے اور اسی بنا پر وہ آخرت میں اللہ تعالیٰ کی ایسی رضا اور ثواب پاتا ہے کہ جو شہیدوں کے علاوہ دوسروں کو نہیں ملتا۔

### قائدین بھی قائدین سے پہلے عام مجاہد ہیں:

مومن تو بنیادی طور پر اپنے رب کی رضامندی کے حصول کی کوشش کرتا ہے لہٰذا وہ اُن اعمال کو اوّلیت دیتا ہے کہ جو اُسے اللہ تعالیٰ سے قریب کرنے کا باعث بنتے ہیں، ممنوعہ اور حرام کاموں سے بچنے کی کوشش کرتا ہے۔ اسے اس بات کی پرواہ نہیں ہوتی کہ اس سب کی اُسے کیا قیمت چکانا پڑتی ہے، اُس کے لیے اتنا ہی کافی ہوتا ہے کہ وہ اُس جگہ ہو جہاں اُسے اللہ نے حکم دیا ہے اور وہاں نہ ہو جہاں سے اُسے اللہ تعالیٰ نے منع کیا ہو۔ اس نکتے سے ہی رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضون اللہ علیہم اجمعین کو خود فراموشی اور نفس کے دُنیاوی مال و متاع، ریاکاری اور شہرت سے محبت کے مادے کو ختم کرنے کی تربیت کی۔ چنانچہ ہم اپنے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے تربیت یافتہ صحابہؓ کے اعمال میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تربیت کے اثرات کو واضح طور پر جھلکتا دیکھ سکتے ہیں کہ ان کے اعمال خالص اللہ کی رضا اور اس کے ہاں اجر وثواب حاصل کرنے لیے ہوا کرتے تھے......

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تربیت کا یہ انداز تھا کہ کبھی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کسی صحابیؓ کو کسی مہم، غزوے یا معرکے کا قائد متعین کرتے جبکہ کئی مرتبہ اُسے کسی دوسرے صحابیؓ کے ماتحت عام مجاہد کی حیثیت سے رکھتے اور دوسرے صحابہؓ کے ساتھ بھی یہی طرزِ عمل اختیار فرماتے تاکہ انہیں اخلاص کی اور عُہدوں سے محبت نہ رکھنے کی تعلیم دیں۔

جب کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی حالت یہ ہوتی تھی کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے احکامات پر کامل اطاعت وفرمانبرداری سے عمل کرتے بلکہ وہ تو کسی بھی طرح کی ذمہ داری (عہدے) سے بھاگتے تھے اور اسے اپنے سروں پر مصیبت سمجھتے تھے۔ آج کے زمانے کی جہادی جماعتوں 'جن میں سرفہرست قاعدۃ الجہاد ہے' میں یہ بے مثال صفات ہمیں ملتی ہیں آپ دیکھیں گے کہ مجاہد بھائی ہر قسم کی ریاکاری اور شہرت سے دور رہتے ہوئے قائدین کے احکامات پر لبیک کہنے میں ایک دوسرے سے بازی لے جانے کی کوشش کرتے ہیں۔ حتیٰ کہ ذمہ داران (اُمرا) کی اپنے نفوس کی خواہشات کو دبا دینے اور انکساری اور شدّت تواضع کی وجہ سے آپ کو ان کے اور میدانِ جہاد میں موجود اُن کے بھائیوں کے درمیان کوئی فرق نظر نہ آئے گا اور آپ اُنہیں پہچان بھی نہ پائیں گے۔

قائدین اپنے ماتحتوں کی نسبت دُشمن کے زیادہ قریب ہوتے ہیں یہ ایک مسلمہ اسلامی قاعدہ ہے کہ جو جاہلیّت کے دوسرے قاعدوں سے مختلف ہے اور اس قاعدے کا تعلّق

قائدین (لیڈروں) کا اپنے ماتحتوں سے برتاؤ اور جنگ و امن کے زمانے ان کی حرکات و سکنات سے ہے۔ لہٰذا اب جبکہ ہم دیکھتے ہیں کہ جاہل اور مادہ پرست لیڈر اور عہد یدار سنگین حفاظتی حصار میں محصور ہوتے ہیں اور اُنہوں نے خوف و ہیبت کا ایک مصنوعی ماحول بنایا ہوتا ہے تا کہ اُن کے پیروکاروں کی آنکھوں اور ان کے دُشمنوں کی آنکھوں میں اُن کا ایک بلند و اعلیٰ مقام قائم رہے حالانکہ ان کی حقیقت اور قدر و قیمت اس سے بہت کم تر ہوتی ہے جس کے اظہار کی وہ کوشش کرتے ہیں۔ اس لیے وہ معرکوں کے میدانوں اور ہر قسم کے خطرات سے دُور ہی رہتے ہیں...... جب کہ ایمانی اور خاص طور پر جہادی معاشروں کا دستور اس کے برعکس ہے مسلمان قائدین اگلی صفوں میں رہنے کو ترجیح دیتے ہیں اور وہ دین کی نصرت کے لیے جان و مال اور وقت وغیرہ کی قربانی دینے میں سبقت حاصل کرتے ہیں۔

اور یہ سنت، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے لے کر قیامت تک کے لیے تمام ایمانی معاشروں میں قائم رہے گی کہ قائدین اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرتے ہیں اور کوشش کرتے ہیں کہ اپنے ماتحتوں سے زیادہ ان کی خدمت کریں۔

لہٰذا ضروری ہے کہ قائدین اپنے پیروکاروں کے لیے نمونہ بنیں اور ہر مشکل اور آسانی میں آگے آگے رہیں تا کہ عام مجاہد اُن کی زیادہ اطاعت کریں اور زیادہ قربانی دینے کے لیے تیار ہوں۔ موجودہ زمانے کے ایک قائد شیخ ابوانس الشامی شہید رحمہ اللہ کا ایک قول مشہور ہے" میرے آگے رہیے میرے اِمام بن جایئے"۔ اس لیے ضروری ہے کہ قائدین سب سے پہلے خود اپنے احکامات پر عمل کرنے والے ہوں۔

يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوا لِمَ تَقُولُونَ مَا لَا تَفْعَلُونَ(الصف: ۲)

"اے ایمان والو! تم وہ بات کیوں کہتے ہو جو کرتے نہیں"۔

وَإِذْ يَمْكُرُ بِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوا لِيُثْبِتُوكَ أَوْ يَقْتُلُوكَ أَوْ يُخْرِجُوكَ وَيَمْكُرُونَ وَيَمْكُرُ اللّٰهُ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمَاكِرِيْنَ (الانفال: ۳۰)

"اور (اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! اس وقت کو یاد کرو) جب کافر لوگ تمہارے بارے میں چال چل رہے تھے کہ تم کو قید کر دیں یا جان سے مار ڈالیں یا (وطن سے) نکال دیں تو (ادھر تو) وہ چال چل رہے تھے اور (ادھر) اللہ چال چل رہا تھا اور اللہ سب سے بہتر چال چلنے والا ہے"۔

یہ ایسی قرآنی حقیقت ہے کہ جس کی تطبیق ہمیں زمینی حالات پر اس طرح ملتی ہے کہ ہمارا دُشمن ہماری قیادت کے خاتمے یا اسے قید کرنے کی بھر پور کوشش کرتا اور ہر طرح کے وسائل اختیار کرتا ہے۔ ہمارے اور ہمارے اور دُشمن کے درمیان بپا ہونے والے معرکے کے اِس مرحلے میں ہر جگہ جہادی قیادت کی یہی حالت ہے۔ کیوں کہ ہم ابھی تک اسلامی امارت یا خلافتِ اسلامیہ کی بنیادیں رکھنے کے مرحلے سے گذر رہے ہیں اور یہ ایک فطری بات ہے کہ قیادت اور اسی طرح عام مجاہد ظاہری طور پر اِس مشکل صورتِ حال سے دوچار ہوتے ہیں مگر یہی چیز جہاد کے مستقبل کے لیے بہت مثبت چیز ہے کیوں کہ یہی حالت مجاہدین کو مکمل بیدار و چوکنا رہنے اور تمام احتیاطی تدابیر اختیار کرنے پر ابھارتی ہے۔ آسودہ حالت کے برعکس جس میں ہم بہت کمزور پڑ جاتے ہیں اور احتیاط کرنے کا درجہ سب سے نچلی سطح تک گر جاتا ہے۔ اور اس طرح دشمنوں کے لیے وار کرنا آسان ہو جاتا ہے۔ لہٰذا شدت، حصار اور تنگی مجاہدین پر اللہ کی نعمتوں میں سے ہیں تا کہ وہ بیدار رہیں، اُن کی ہمتیں بلند رہیں، ہر پل مستعد اور چوکنا رہیں، یہ تمام امور نصرت اور کامیابی کے اسباب میں سے ہے۔ کفار کے لیے اصل ہدف ہماری قیادت ہی ہے۔ اسی لیے مجاہدین کی قیادت اس امر سے بخوبی آگاہ و خبردار ہے، اس کو مدنظر رکھ کر وہ نقل و حرکت کرتی ہے، طاقت و قوت کے تمام اسباب کو اختیار کرتی، بے احتیاطی کی ہر دراڑ کو ختم کرتی ہے اور اصل میں تو یہ سب اللہ تعالیٰ کے قرب کے حصول کے لیے ہے۔ لہٰذا یہ تمام تدابیر اختیار کرنے کے بعد بھی اگر کوئی آزمائش آتی ہے تو یہ یقیناً اللہ کی طرف سے لکھی ہوئی تقدیر ہوگی جس پر ایمان لانا اور اسے قبول کرنا بلکہ اس پر راضی ہونا ضروری ہے۔

## قیادت کی شہادت جہاد کی طاقت ہوتی ہے:

اس مقام پر اس دین کے لیے قیمت ادا کرنے اور اللہ کی راہ میں مالوں اور جانوں کے خرچ کرنے میں اللہ تعالیٰ کی حکمت ہمارے لیے روزِ روشن کی طرح عیاں ہوتی ہے اور کوئی مومن اپنے رب کی بارگاہ میں جو قیمتی ترین متاع پیش کر سکتا ہے وہ اُس کی اپنی جان ہے اور اسی کے ذریعے وہ اعلیٰ درجات اور ارفع مقام حاصل کر سکتا ہے۔

لَن تَنَالُوا الْبِرَّ حَتَّى تُنفِقُوا مِمَّا تُحِبُّونَ وَمَا تُنفِقُوا مِن شَيْءٍ فَإِنَّ اللّٰهَ بِهِ عَلِيْمٌ(آل عمران: ۹۲)

"(مومنو!) جب تک تم ان چیزوں میں سے جو تمہیں عزیز ہیں (راہ اللہ) میں خرچ نہ کرو گے کبھی نیکی حاصل نہ کر سکو گے اور جو چیز تم خرچ کرو گے اللہ اس کو جانتا ہے"۔

چنانچہ اکیلا مجاہد ہو یا کوئی مجاہد جماعت سب کے لیے قربانی دینا بہت ضروری ہے تا کہ ایک طرف سے یہ ایمان کی صداقت پر دلیل بنے جبکہ دوسری طرف سے اُس جزا اور اجر و ثواب کو حاصل کریں کہ جو ہمارے لیے تیار کیا گیا۔

يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوبَكُمْ وَيُدْخِلْكُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِيْ مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ وَمَسَاكِنَ طَيِّبَةً فِيْ جَنَّاتِ عَدْنٍ ذَلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُOوَأُخْرَى تُحِبُّونَهَا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ (الصف: ۱۲۔۱۳)

"اللہ تعالیٰ تمہارے گناہ معاف فرما دے گا اور تمہیں ان جنتوں میں پہنچائے گا جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی اور صاف ستھرے گھروں میں جو جنت عدن میں ہوں گے، یہ بہت بڑی کامیابی ہے اور تمہیں ایک دوسری (نعمت) بھی دے گا جسے تم چاہتے ہو وہ اللہ کی مدد اور جلد فتح یابی ہے، مومنین کو خوش خبری دے دو"۔

بلاشبہ نصرِ مبین اور فتح قریب کہ جس کے مومن منتظر ہوتے ہیں وہ بغیر شہادت حاصل نہیں ہو سکتی اور خاص طور پر قیادت کی شہادت کے بغیر۔ اور یہ چیز عقل کے بھی خلاف ہے کہ یہ کیسے ممکن ہے کہ نصر (کامیابی) کی بات ایسی قیادت کی عدم موجودگی میں کی جائے کہ جو مجاہد جماعت کو نصر اور اس کے بعد کے نتائج کے حصول کی طرف چلاتی ہو۔ لیکن جہاد کے ماحول میں یہ

قاعدہ (اُصول) مختلف ہوتا ہے۔لہٰذا موجودہ قیادتیں تو صرف ایک ایسے پُل کا کام دیتی ہیں کہ جن کو اوپر سے حق کے لشکر اور اُن کا ساز وسامان گزرتا ہے لہٰذا یہ ضروری ہے کہ بہت جلد نئی قیادتوں کا ظہور ہو جو کہ سابقہ قیادتوں سے زیادہ بہادر اور زیادہ علم والی ہوں۔کیوں کہ انہوں نے اپنے پیش روؤں کے علم و تجربے کو اپنے علم و تجربے کے ساتھ شامل کرلیا اور اس میں کوئی شک نہیں کہ یہی جہادی اجتماعیت کی قوت اور جہادی قافلے کے چلتے رہنے کی ضمانت ہے۔

اس طرح اُن شہدا کا مقصد حاصل ہو جاتا ہے جو اپنا حق ادا کر گئے کہ اُنہوں نے جس چیز کے لیے جہاد کیا اُسے پالیا اور وہ تھی شہادت۔جب کہ عین اسی لمحے جہادی گروہوں کو طاقت و قوت اور مستقل مزاجی حاصل ہوتی ہے اور دُشمنوں کے وہ خواب شرمندۂ تعبیر نہیں ہو پاتے جن کا اُنہیں ان قائدین جہاد کی شہادت کے نتیجے میں انتظار تھا۔اس لیے کہ جہادی مجموعات کو تجربہ اور طاقت حاصل ہوئی اور قیادت کے فقدان سے اُنہیں کچھ نقصان نہ ہوا۔

اللہ تعالیٰ کے میزان میں شہادت کی یہ حقیقت ہے اور یہ مجاہدین کی ایک ایسی عجیب طاقت ہے جسے وہ اپنے قائدین کے آخرت کی طرف انتقال کر جانے سے حاصل کرتے ہیں کیوں کہ وہ اپنے پیچھے اخروی تجارت کے ایسے خزانے چھوڑ جاتے ہیں کہ جو اُن کے بعد والوں کے لیے راستہ روشن کرتے ہیں اور اُن کے دُشمنوں کے دلوں کو جلا کر رکھ دیتے ہیں۔

### اس کے بعد:

اب ہمیں یہ خبریں مل رہی ہیں کہ ہمارے قائد شیخ اُسامہ بن لادن اعلیٰ علیین کے رتبے پر پہنچ چکے ہیں اس دنیا میں اُن کا جہادی کردار پورا ہو گیا ہے۔یہ جہادی کردار اس وقت پورا ہوا جب انہوں نے دشمنوں کو طویل عرصہ تک قتل کیا اور اپنے بھائیوں کے لیے ہدایات و متواتر تربیت کا بے پناہ ذخیرہ چھوڑا اور اپنا مال اس قدر خرچ کیا کہ جس کی موجودہ تاریخ میں کوئی مثال نہیں ملتی۔شیخؒ نے کسی ایسی چیز کو اللہ کی راہ میں خرچ کرنے سے بخل نہیں کیا کہ جو ان کی ملکیت تھی خواہ وہ اُن کا مال تھا یا عیش و راحت کی زندگی تھی یا اہل وعیال۔اور پھر یہ بے مثال عمل و جہادی کردار یوں حسنِ انجام تک پہنچا کہ اُنہوں نے اپنی محبوب ترین چیز اپنی جان کو اللہ عزوجل کی راہ میں اس کے دین کی نصرت کے لیے پیش کر دیا۔عمل کا یہ درخت کٹنے سے پہلے ایک جنگل آباد کر گیا ہے۔

اس موقع پر ہم یہی بات کہتے ہیں جو غم کے ایک موقع پر رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی تھی۔ہم صرف وہ بات کہیں گے کہ جس سے اللہ راضی ہو اور بلاشبہ اے اَبوعبداللہ! ہم آپ کی جدائی پر غمگین ہیں۔لیکن ہم خود اپنے آپ کو اور اپنی اُمت کو اور قاعدۃ الجہاد کی قیادت کو مبارک باد دیتے ہیں کہ بلاشبہ ہمارے شیخ نے اپنا وہ مقصد و ہدف حاصل کرلیا جس کی وہ کتنے ہی عشروں سے جہاد و قربانی کے معرکوں میں تمنا کرتے رہے تھے۔

تمام تعریفیں اُس اللہ کے لیے جس نے اُنہیں شہادت کا یہ بلند رُتبہ عطا کیا اور اُنہیں ہمارے جہادی قافلے کے لیے منارۂ نور بنایا، اس شہادت کی برکت سے جہادی قافلے کو مزید بہتر قیادت میسر آئے گی، جو اس کی قوت و طاقت میں بڑھوتری کا سبب بنے گی۔

اے شیخ اُسامہؒ! ہم اپنے ہاتھ پیر باندھ کر نہ روئیں گے اور نہ نوحے کریں گے جیسا کہ عورتیں نوحے کرتی ہیں اور نہ اُس مہم کو بھولیں گے کہ جس کے لیے ہم نے آپ کی بیعت کی تھی۔بلکہ ہم وہی کہیں گے کہ جو کچھ صحابہ رضی اللہ عنہم نے اُحد کے دن اُس وقت کہا کہ جب اُنہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شہادت کی افواہ پہنچائی گئی''چلو اُسی چیز کے لیے مرو کہ جس کی خاطر نبی صلی اللہ علیہ وسلم چلے گئے''۔آج ہم بھی یہی کہیں گے جو صحابہ نے کہا تھا کہ اُٹھو اور اُس مقصد کے لیے مرو کہ جس کے لیے ہمارا شیخ اُسامہ بن لادن شہید ہوئے۔

یہ قافلہ کبھی بھی نہیں تھمے گا جب تک ہمارے جسموں کی رگیں پھڑک رہی ہیں اور خون چل رہا ہے اور یہ عہد ہے کہ جسے ہم ہرگز اللہ کے حکم سے نہیں توڑیں گے۔کیوں کہ یہ اللہ کے ساتھ عہد اور بیعت ہے اور ہمارا ایمان اسے پورا کیے بغیر صحیح نہیں ہوگا۔جب تک زمین و آسمان باقی ہے نہ تو یہ سُنّت رکے گی اور نہ تبدیل ہوگی۔اور جب تک حق و باطل کا معرکہ جاری ہے۔

وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلَىٰ أَمْرِهِ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ

(یوسف: ۲۱)

''اللہ اپنے ارادے پر غالب ہے لیکن اکثر لوگ علم نہیں رکھتے ہیں''۔

☆☆☆☆☆

## بقیہ: شیخ اُسامہؒ کی شہادت؛ کس نے کیا کھویا۔کیا پایا؟؟

☆ کیا القاعدہ ختم ہوگئی؟...........نہیں۔

☆ کیا القاعدہ کی قیادت ختم ہوگئی؟...........نہیں۔

☆ کیا عالمی جہاد رک جائے گا؟...........نہیں۔

☆ کیا کفر کی اتحادی مرتد پاکستانی حکومت اور فوج کی جاں بخشی ہو جائے گی؟...........نہیں۔

☆ کیا پاکستان میں نفاذِ شریعت کی تحریک ختم ہو جائے گی؟...........نہیں۔

☆ کیا مجاہدین دلبرداشتہ ہو کر ہتھیار پھینک دیں گے؟...........نہیں۔

☆ کیا القاعدہ میں گروہ بندیاں ہو جائیں گی؟...........نہیں۔

اسی طرح کے مزید بیسیوں سوالات ہیں جن کے جواب میں کفار و مرتدین کی مجالسِ فکر (Think Tanks) سے تعلق رکھنے والے شہ دماغوں، قومی سلامتی اور عالمی امن کے نام نہاد محافظ، حکومتی اور غیر حکومتی بزرجمہروں کے سرنفی میں ہلیں گے اور پریشانی کے باعث چہروں کے تناؤ میں اضافہ ہو جائے گا۔تو پھر ان سب سے ایک سوال ہے کہ امریکہ میں عوام کے رقص و سرود اور شراب و شباب کی محفلوں، اوبامہ کے ''انصاف ہو جانے'' کے نعرے اور مرتدین کے ''بڑی کامیابی'' کے دعوے کا کیا فائدہ۔؟؟؟ ان سب کو کیا ملا؟؟ جواب وہی پہلے جواب میں ہلکی سی ترمیم کے ساتھ کہ 'کچھ بھی تو نہیں'۔پھر بھی اگر کوئی بددماغ کم عقل اس کو کوئی موثر کامیابی سمجھتا ہے تو اس کے لیے بادلِ نخواستہ، غالب کی زبانی یہ کہا جاسکتا ہے کہ

؎ دل کے بہلانے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

☆☆☆☆☆

# کہ خاک راہ کو میں نے بتایا راز الوندی......صلہ شہید کیا ہے تب وتاب جاودانہ

ارشاد احمد عارف

؎جن سے ہم دشت نوردوں کا بھرم قائم تھا

اب وہ چشمے بھی سمندر کے حوالے ہوئے ہیں

کوثر وتسنیم سے دھلی زبان اور نرم وملائم لہجے والے افتخار عارف کا یہ خوبصورت شعر گزشتہ شب اچانک میرے حافظے کے ریڈار پر نمودار ہوا۔افسردگی اور پژمردگی کی کیفیت میں بھی حافظے کا ریڈار درست کام کرتا ہے، رب کا شکر ادا کیا۔شعر نے اپنی گرفت میں لیا تو فکر وخیال کے کئی در یچے وا ہو گئے۔

حرص وہوس کے بندوں، جلب منفعت کے اسیروں، ادنیٰ مفادات اور حقیر مراعات کے طلب گاروں، خواہش نفس کے پجاریوں اور دنیا نقد، آخرت ادھار کے فلسفے پر کار بند مجھ جیسے نیمے دروں، نیمے بروں پاکستانیوں کو یہ بات محض وہم وگمان، بے سود ویکسر زیاں اور نا قابل فہم، نا قابل یقین ہی لگتی ہے کہ کوئی شخص اپنے پروردگار کی خوشنودی اور اپنے عقیدہ وایمان کی حفاظت کے لیے میسر شاہانہ سہولتوں کو تیاگ سکتا ہے۔دستیاب عیش وآرام کی زندگی چھوڑ کر غریب الوطنی اور سخت کوشی کا راستہ اختیار کر سکتا ہے اور اپنے ہم عقیدہ لوگوں پر ہونے والے عالمی جبر وستم، ظلم و ناانصافی اور استعماری استحصال و استبداد کے خلاف اس طور سینہ سپر ہوسکتا ہے کہ نہ اپنے بہن بھائیوں، عزیز واقارب کی فکر، نہ طعنہ ودشنام سے سروکار اور نہ زندگی اور اس کی راحتوں کی پروا۔

؎جاں دی، دی ہوئی اسی کی تھی

حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہ ہوا

جس معاشرے میں لوگ معمولی فائدے کے لیے اپنا موقف، نظریہ کیا، عزت وآبرو اور ایمان بیچنے کے لیے بے تاب وبے قرار نظر آتے ہوں، گنگا گئے تو گنگا رام، جمنا گئے تو جمنا داس، بڑے بڑے دعوے داروں کا تصور حیات ہو اور جن کا دین پیروئ کذب وریا، وہاں کسی شخص کا اپنے موقف پر استقامت سے قائم رہنا اور اس ہیبت ناک فوجی قوت کو للکارنا جس کے نام سے بڑی بڑی ایٹمی قوتوں کا پتہ پانی ہوتا ہے، جس کے سامنے بڑے بڑے فرعون سجدہ ریزی کو باعث صد اعزاز سمجھتے ہوں، عقل و دانش کے مروجہ پیمانوں اور فراست وبصیرت کے مقررہ معیار کے برخلاف ہے لیکن:

؎دو عالم سے کرتی ہے بیگانہ دل کو

عجب چیز ہے لذت آشنائی!

وہ سود وزیاں کے اس فلسفے کو جو آزاد انسانوں کو غلامی اور غیرت وحمیت کی خداداد جبلت کو مفاد پرستی کی راہ دکھاتا ہے، کیسے قبول کرے۔

میں چاہتا تھا کہ سورج میری گواہی دے، سو میں نے رات کے آگے سپر نہیں ڈالی۔

عشروں قبل شاعر نے اپنے ہم نفسوں سے فرمائش کی تھی۔

؎ستون دار پر رکھتے چلو سروں کے چراغ

جب تلک ظلم کی سیہ رات چلے

شاعر کے ہم نفسوں اور ہم مشربوں میں سے بہت کم اس فرمائش کی تاب لا سکے۔

سب نے انکار اور فرار کی راہ نہیں اپنائی۔معدودے چند اس راہ پر چلے، اکثر تھک ہار گئے اور بیشتر ظلم کی سیہ رات میں روشن خیالی کے چراغ جلانے کے لیے اس روسیاہ کے کوچے میں سر کے بل گئے۔جس نے دنیا پر جبر واستحصال کی تیرہ بختی مسلط کر رکھی ہے لیکن کسی رند خرابات نے کبھی یہ سوچا بھی نہ ہوگا کہ ایک زاہد خشک اور عابد شب زندہ دار ستون دار پر سروں کے چراغ رکھنے کی روایت پر کار بند ہوگا۔عرب وعجم میں گڑی ہر صلیب پر اس قبیلے کے ارکان سروں کے چراغ سجا کر کل عالم کو منور کر دیں گے اور جہان نو پر آشکار ہوگا کہ۔

؎شہادت ہے مطلوب ومقصود مومن

نہ مال غنیمت نہ کشور کشائی

یہی لوگ زمین کا نمک اور پہاڑی کا چراغ ہیں۔نمک کو زمین سے الگ کرنے اور پہاڑی کے چراغوں کو بجھانے کے شوقین پہلے کب بامراد ہوئے کہ اب کامیابی ان کا مقدر بن سکتی ہے۔بھگت سنگھ کو شہید کہنے اور ماننے والے بگلہ بھگت کسی سر بکف کی شہادت کے انکار سے اپنی کورچشمی کو آشکار کریں تو بھلا کسی کو کیا اعتراض؟

؎کوئی تو بات ہم آشفتگان میں ایسی تھی

کہ خاک ہو کے بھی معیار آبرو ہوئے ہم

ان سرفرازوں کے انداز فکر اور سرفروشانہ جدوجہد کے پیچ وخم کو ہم ایسے سگ زمانہ کیسے سمجھ پائیں جو دریوزہ گری کو تقاضائے جہاں بانی، بے حمیتی کو عملیت پسندی، لوٹ کھسوٹ کو اقتدار واختیار کا لازمی ثمر اور کوچہ اقتدار کے دیوانہ وار طواف کو سرمایہ حیات سمجھتے اور اس ذہنی پستی پر ہر سو، ہر جا اتراتے پھرتے ہیں۔

افتخار عارف کا شعر حافظے کے ریڈار پر نمودار نہ ہوتا تو کسی اجازت، علم اور اطلاع کے بغیر کاکول کے پہلو میں امریکی آپریشن کو حقیقت اور افسانے کی کسوٹی پر پرکھتا اور وہ سوالات اٹھاتا جو چیچو کی ملیاں سے لے کر پیرس تک ہر جگہ اٹھائے جا رہے ہیں، جن کا جواب کسی کے پاس نہیں۔سب کی زبانیں گنگ، کان ثقل سماعت کا شکار اور آنکھیں پتھرائی ہوئی۔

؎اک ہم ہی تو نہیں جو اٹھاتے ہیں سوال؟

جتنے ہیں خاک بسر شہر کے سب پوچھتے ہیں

لیکن اس تہی دست وتہی دماغ خاندان غلاماں اور گدایان لم یزل کے سامنے سوالی اپنی جھولی کیوں پھیلائے اور پندار کا صنم کدہ کیوں ویراں کرے۔چشمہ سمندر کے حوالے ہوا کہ زمین یہ بار امانت اٹھانے کے قابل نہ سمجھی گئی لیکن ایبٹ آباد بدستور زیارت گاہ، اہل عزم وہمت ہے جہاں خون ناحق زمین کے اس ٹکڑے کو ہم دوش ثریا کر گیا۔

؎غزالاں تم تو واقف ہو کہو مجنوں کے مرنے کی

دیوانہ مر گیا آخر کو ویرانے پہ کیا گزری؟

☆☆☆☆☆

# دونوں بھلائیاں

محمود الحسن

دوستی دشمنی پرکھنے کا ایک سادہ سا کلیہ، ہر عام شخص بھی اپنی فطرت میں رکھتا ہے، یعنی:

دوست کا دوست = دوست

دشمن کا دشمن = دوست

دشمن کا دوست = دشمن

دوست کا دشمن = دشمن

اس کلیے کی روشنی میں امت مسلمہ بآسانی اپنے دوستوں اور دشمنوں کا تعین کر سکتی ہے۔ دنیا کی اربوں کی آبادی میں سے خیر خواہوں کو پہچان سکتی ہے۔ کسی کا بلاوا اس کے رب کی طرف سے آجائے تو یہ طے کر سکتی ہے کہ اس پر غم منائے یا خوشیاں منائے۔

مگر افسوس کی بات یہ ہے کہ اس امت کی آنکھیں، کفر کی اڑائی ہوئی منفی پروپیگنڈے کی دھول سے دھندلا گئی ہے۔ اس کو اپنے دوستوں کی پہچان رہی ہے نہ محسنین کی قدر۔ اگر دجالی کفری میڈیا سے نہ پوچھا جائے بلکہ اپنے ''مسلم'' دل سے پوچھا جائے کہ امریکہ، نیٹو اور اس کے اتحادی ہمارے دوست ہیں یا دشمن؟ اسامہ بن لادن شہیدؒ، امریکہ (+ صلیبی صہیونی اتحاد) کے دشمن تھے یا دوست؟

جواب بہت سادہ، بہت واضح آئے گا...... اسامہ بن لادنؒ امریکہ کے اور امریکہ ان کا اور ہمارا مشترکہ دشمن ہے۔ چنانچہ مذکورہ بالا کلیہ کی رو سے اسامہ بن لادنؒ ہمارے دوست ہوئے۔ مگر پھر ہمارے وہ بونے حکمران جنہوں نے ہمارے دوست کی شہادت پر نعرہ بلند کیا ''اس کی ہلاکت ہماری عظیم کامیابی ہے''۔ اور انہوں نے امریکہ و یورپ کے ساتھ مل کر خوشیاں منائیں...... تو کیا یہ حکمران، سیاست دان اور آشوبِ چشم میں مبتلا دانشوران، جو بظاہر مسلمانوں کے سے نام رکھتے ہیں اور اکثر ہم وطنیت کا اعزاز بھی رکھتے ہیں، اس کلیے کی رو سے صف دشمناں اور صف دوستاں میں فرق نہیں جانتے؟؟؟ یا پھر یہ سمجھنا چاہیے کہ یہ ہمارے دشمنوں کے دوست اور دوستوں کے دشمن ہیں؟؟؟

> رونا تو ہمیں اُن کے اوپر چاہیے، جن کی غداریوں نے، حب الدنیا و کراھیة الموت نے ہمیں یہ دن دکھایا کہ فتح حاصل کرتے، امت کے محسنین مجاہدین کی پشت میں خنجر گھونپ دیا اور شکست کھاتے، بلبلاتے، درندہ صفت دشمن کی مدد کی ذلت اٹھائی۔ درہم و دینار کے یہ بندے تو دنیا میں بھی رسوا ہوں گے اور آخرت میں بھی ذلت آمیز سزا پائیں گے...... مگر میرے مخاطب عام عوام ہیں...... کیا اب بھی راہِ عمل ان پر واضح نہیں ہوئی؟ کیا اب بھی اٹھ کھڑے ہونے کا وقت نہیں آیا؟ کیا ہم اپنا نام ایمان کے خیمے میں لکھوانے کو تیار ہیں؟ (فاکتبنا مع الشھدین) یا اب بھی منافقت کے خیمے میں ہی قیام کریں گے؟

فکر و نظریہ کا یہ ٹیڑھا پن اور دھندلاہٹ کوئی معمولی بیماری نہیں۔ دشمن کی یہ کمال مہارت اور بڑی کامیابی ہے کہ اس نے امت کے سربرآوردہ لوگوں اور دین و دنیا کے علم و دانش کے وارثوں کی آنکھوں میں بھی اپنے ''لینز'' فٹ کر دیے ہیں۔ اب ان عقل کے اندھوں کو الٹا ہی نظر آتا ہے، یہ انہی لینز کا کمال ہے بھارت کے ثابت شدہ اور سزا یافتہ جاسوس اور سی آئی اے کے اعلیٰ عہدے دار، جاسوس، قاتل اور دہشت گرد ریمنڈ ڈیوس تو عزت و آبرو کے ساتھ نہ صرف چھوڑ دیے جائیں بلکہ اپنے ملکوں تک بحفاظت اور بااہتمام پہنچائے جائیں۔ مگر امت کو ذلت و غلامی اور ابتری کے گڑھوں سے نکالنے کی جدوجہد کرنے والوں کو امت کے کسی وطن، کسی شہر، کسی گھر میں پناہ نہ ملے۔ وہ ہر جگہ سے کھدیڑے جائیں، پکڑے جائیں اور رداورسن کے حوالے کیے جائیں۔ اور یہ انہی لینز کا کمال ہے کہ دنیا بھر سے مجاہدین کو بلانے والے، جمع کرنے والے، منظم کرنے والے اور ممولے کو شہباز سے لڑا دینے والے عبقری مجاہد لیڈر اسامہ بن لادنؒ کی شہادت پر پاکستان اور عالم اسلام میں وہ ردعمل پیدا نہیں ہوا، جیسا کہ اس کا حق تھا۔ اس کی وجہ وہ کنفیوژن ہے جو مکار دشمن نے پھیلایا۔

ایبٹ آباد کے سانحے کے بارے میں ابتدائی چند گھنٹوں ہی میں بیسیوں کہانیاں میڈیا پر گردش کرادی گئیں۔ واقعہ ہوا ہے یا نہیں ہوا...... شہادت ہوگئی ہے یا وہ اب بھی زندہ ہیں...... ایبٹ آباد میں ہی شہادت ہوئی ہے یا وہ پہلے سے فوت شدہ یا شہید تھے؟ پہلے سے گرفتار تھے، اب مناسب موقع پر شہید کیا گیا...... کیا سچ ہے کیا جھوٹ...... کوئی کنفیوژن سا کنفیوژن ہے......

خواہ کچھ بھی ہوا ہو لیکن ایک بات تو طے ہے کہ اس المیے کو عمل میں لانے کے لیے ہمارے خفیہ اداروں کی مخبری نے اس قوم کے منہ پر کالک ملی ہے اور یہ ایسی کالک ہے جو قیامت تک دھوئی نہ جاسکے گی۔ اب پاکستان بھی ''فخریہ'' کہہ سکتا ہے کہ میر جعفر از بنگال اور میر صادق از دکن ہی غداری کی تاریخ میں نامور نہ تھے، بلکہ ہم بھی اپنے محسنین کو، امت کے سروں کے تاج کو، زمین کے نمک کو، دشمنوں کے ہاتھ بیچ سکتے ہیں اور چند ڈالر یا چند ویزے یا

چند خاک کے برابر زمینوں کے ٹکڑے کھرے کر سکتے ہیں۔

میں حیران ہوں کہ اس قوم کے پہاڑوں جیسے جرائم بڑھتے جا رہے ہیں۔ ۹/۱۱ کے بعد اپنے ہمسائے مسلمان بھائیوں کے قتل عام اور مکمل تباہی کے لیے اپنا کندھا پیش کرنا، ہوائیں، زمین، اڈے، انٹیلی جنس......سب کچھ فراہم کرنا......اپنی عسکری قوت کفر کی جھولی میں ڈال دینا......لال مسجد اور جامعہ حفصہ کا سانحہ عظیم، اصل اور سچے اسلام اور جہاد کی تعلیم پر یقین رکھنے والے ہزاروں نوجوانوں کو اٹھا کر تعذیب خانوں کے حوالے کرنا یا امریکی کفار کو بیچ دینا، عافیہ اور اس جیسی دوسری پاک باز بیٹیوں کو چند ٹکوں کے عوض کفار کے ہاتھ فروخت کر دینا اور ان کی دل دوز داستانوں پر کان لپیٹے رہنا......یا اللہ! کوئی ایک جرم بھی تو معمولی نہیں...... ایک سے بڑھ کر ایک ہے!!!اس پر طرّہ یہ کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے تنبیہات آتی ہیں۔ زلزلے، سیلاب، قحط، مہنگائی، بے روزگاری، برے حکمران...... ہر صورت عذاب کی......دیکھ رہے ہیں مگر کان پر بیٹھی مکھی اڑانے کی طرح اڑا دیتے ہیں اور اگلے جرم عظیم پر کمر باندھ لیتے ہیں۔ دراصل اللہ عزوجل کے حلم وتحمل کا بہت ہی غلط اندازہ لگایا جا رہا ہے۔

منبر ومحراب کے وارثین کہاں ہیں؟ وہ اس ظلم عظیم اور شرم ناک جرم پر مہر بہ لب کیوں ہیں؟ کیا کوئی جانتا ہے کہ اسامہ شہیدؒ کی بیٹیاں اور بیویاں کہاں ہیں؟ اور ان کے ساتھ کیا سلوک روا رکھا جا رہا ہے؟ کیا انہیں بھی عافیہ صدیقی کی طرح کمینے دشمن کے ہاتھ بیچ دیا جائے گا؟ ایک المیہ رونما ہو چکا، کیا اس المیے کو روکا جا سکتا ہے؟ وہ علمائے دین جو قوم کے مسائل حل کروانے کی یقین دہانیاں کروا کر اسمبلیوں میں جا کر بیٹھے تھے، وہ صحافی جو چائے کی پیالی میں طوفان برپا کر دیتے ہیں، وہ میڈیا جو ایک معمولی خبر کو بریکنگ نیوز بنا کر ہیجان بپا کر دیتا ہے، وہ سیاست دان جو اپنے آپ کو قوم کا نجات دہندہ بتاتے ہیں...... یہ سب اس وقت دشمن کی بولیاں کیوں بول رہے ہیں؟ کیا وہ ایسا کر کے دانستہ یا نادانستہ طور پر دشمن کے ہاتھ مضبوط نہیں کر رہے؟

شہادت تو خوش نصیبوں کا مقدر ہے، جو ہر کسی کو نہیں ملتی...... جہاں تک اسامہ شہید کا تعلّق ہے تو اُن پر قرآن مجید کی یہ آیت صادق آتی ہے:

قُلْ هَلْ تَرَبَّصُونَ بِنَا إِلاَّ إِحْدَى الْحُسْنَيَيْنِ وَنَحْنُ نَتَرَبَّصُ بِكُمْ أَن يُصِيبَكُمُ اللّهُ بِعَذَابٍ مِّنْ عِندِهِ أَوْ بِأَيْدِينَا فَتَرَبَّصُواْ إِنَّا مَعَكُم مُّتَرَبِّصُون (التوبة: ۵۲)

”کہہ دو کہ تم ہمارے حق میں دو بھلائیوں میں سے ایک کے منتظر ہو۔ اور ہم تمہارے حق میں اس بات کے منتظر ہیں کہ اللہ (یا تو) اپنے پاس سے تم پر کوئی عذاب نازل کرے یا ہمارے ہاتھوں سے (عذاب دلوائے) تو تم بھی انتظار کرو ہم بھی تمہارے ساتھ انتظار کرتے ہیں“۔

شیخ اسامہؒ ان آیات کے مصداق ہیں اور دو بھلائیوں میں سے ایک بھلائی اُنہیں مل چکی ہے......شہادت ......جس سے بڑھ کر کسی کامیابی کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا...... اور میرے خیال میں وہ دوسری بھلائی بھی پا چکے ہیں یعنی فتح......عالمی کفری اتحاد، جو نیٹو، نان نیٹو اور ایساف کے ناموں سے ۴۹ ممالک کی افواج قاہرہ، تباہ کن اسلحے، بے اندازہ دولت، اربوں روپوں کی رشوتوں، انٹیلی جنس، اپنوں کی بے وفائیوں اور غداریوں اور میڈیا کے پروپیگنڈے کے باوجود......وہ اپنی آنکھوں سے اس ہاتھی کو لڑکھڑا، گرتا، روتا اور پیٹتا دیکھ چکے ......امریکہ اور یورپ کی کمر ٹوٹتے دیکھ کر اپنی آنکھیں ٹھنڈی کر چکے......اپنے تیار کردہ مجاہدین کے ہاتھوں دنیا کی واحد ”سپر پاور“ کی درگت بنتا دیکھ چکے......عالمی صلیبی صہیونی اتحاد اور اس کے ”کلمہ گو“ اتحادیوں کی بے بسی اور جھنجھلاہٹ دیکھ کر یقیناً ان کے قلب کو راحت پہنچ چکی......

قَاتِلُوهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللّهُ بِأَيْدِيكُمْ وَيُخْزِهِمْ وَيَنصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ وَيَشْفِ صُدُورَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِينَ (التوبة: ۱۴)

”اُن سے خوب لڑو۔ اللہ ان کو تمہارے ہاتھوں سے عذاب میں ڈالے گا اور رسوا کرے گا اور تم کو ان پر غلبہ دے گا اور مومنین کے سینوں کو شفا بخشے گا“۔

چنانچہ مسئلہ اُن کی شہادت کا نہیں......وہ تو ایک عظیم کامیابی سے ہم کنار ہو چکے اور اپنے اس سودے پر خوشیاں منا رہے ہوں گے......رونا تو ہمیں اُن کے او پر چاہیے، جن کی غداریوں نے، حب الدنیا و کراھیة الموت نے ہمیں یہ دن دکھایا کہ فتح حاصل کرتے، امت کے محسنین مجاہدین کی پشت میں خنجر گھونپ دیا اور شکست کھاتے، بلبلاتے، درندہ صفت دشمن کی مدد کی ذلت اٹھائی۔ درہم و دینار کے یہ بندے تو دنیا میں بھی رسوا ہوں گے اور آخرت میں بھی ذلت آمیز سزا پائیں گے......مگر میرے مخاطب عام عوام ہیں......کیا اب بھی راہِ عمل ان پر واضح نہیں ہوئی؟ کیا اب بھی اٹھ کھڑے ہونے کا وقت نہیں آیا؟ کیا ہم اپنا نام ایمان کے خیمے میں لکھوانے کو تیار ہیں؟ (فاکتبنا مع الشھدین) یا اب بھی منافقت کے خیمے میں ہی قیام کریں گے؟

یہ سوال اس لیے بھی اہم ہے کہ عالمی صہیونی اتحاد کے خلاف جاری اس جہاد معرکے میں پاکستان نے اپنی زمین، اڈے، ہوائیں، لاجسٹک سپورٹ، انٹیلی جنس (یعنی سادہ الفاظ میں مخبری اور غداری) دے کر بھی جو روسیاہی کمائی ہے (اپنوں کی نگاہوں میں بھی ذلیل، دشمنوں کی نگاہوں میں بھی ناقابلِ اعتبار) اس میں فی الحال کسی اصلاح کی امید نظر نہیں آتی (الا ماشاءاللہ)۔ چنانچہ دشمن کا دباؤ اب اور بڑھ جائے گا، غداریوں کی نئی داستانیں رقم ہوں گی، دھند اور بھی گہری ہو جائے گی۔ فکر ونظر کا امتحان اور زیادہ مشکل ہو جائے گا، نفاق کے خیمے کی آبادی اور بڑھ جائے گی، اللہ والوں کی تنہائی اور اجنبیت میں اضافہ ہوگا......ایسے میں کون ہوگا جو آخرت کے سودے چکائے گا؟ حق کو پہچان لے گا؟ تمام تر خطرات اور نقصانات کے باوجود حق کا ساتھ دے گا؟ من انصاری الی اللہ......پس جو لوگ سودا کر لیں گے، وہی آئندہ خوشیاں منائیں گے......

فَاسْتَبْشِرُواْ بِبَيْعِكُمُ الَّذِي بَايَعْتُم بِهِ وَذَلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ (التوبة: ۱۱۱)

”تو جو سودا تم نے اس سے کیا ہے اس سے خوش رہو اور یہی بڑی کامیابی ہے“۔

☆☆☆☆☆

# اے شیخؒ! میرے ماں باپ آپ پر قربان!!!

قاری عبدالعزیز

اے مجدّدِ جہاد!

تو نے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی جہادی سنت کو پھر سے زندہ کر دیا۔ اب جہاد وقتال عالمِ اسلام کے ہر مقبوضہ اُفق پر آفتاب ومہتاب کی طرح اپنی نئی جوبن کے ساتھ طلوع ہوا ہے۔ الحمدللہ آج فلسطین سے لے کر چیچنیا تک اور مراکش سے لے کر انڈونیشیا تک ہر جگہ جہاد کا سماں ہے۔ آج افغانستان کی مائیں وبہنیں اور بھائی وبزرگ بھی تجھ پر ناز کرتے نظر آ رہے ہیں کیوں کہ انہوں نے پہلے جارح روس کو شکستِ فاش دی ہے اب وہ امریکہ اور اس کے اتحادیوں سے برسرِ پیکار ہیں اور ان کے ناک میں دم کر کے رکھے ہوئے ہیں۔ تیرے ساتھی شیخ زرقاوی شہیدؒ نے عراق کے سوئے ہوئے مسلمانوں کو جگا دیا۔ بفضل اللہ صومالیہ کے قحط زدہ فاقہ کشوں کے مردہ تن میں اب جان آئی ہے انہوں نے تیرے نقشِ قدم پر چلنا سیکھا ہے اب وہ اسلام کے دشمنوں کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالنا جان گئے ہیں۔ آج اللہ کے فضل سے الجزائر کے نوجوانوں کے دلوں کی دھڑکنیں تیز ہو چکی ہیں۔ انہوں نے کفار کی نیندوں کو حرام کر دیا ہے۔ تیرے ہم راہی عمر بن خطاب شہیدؒ نے اللہ تعالیٰ کے کرم سے چیچنیا میں امام شامل کے وارثوں میں نئی جان ڈال دی ہے، اب وہاں کی عفت مآب بہنوں نے بھی فدائی (شہیدی حملہ) کر کے صلیبیوں اور ان کے ہمنواؤں کا جینا دوبھر کر دیا۔ اے ابن لادن! آج تیرے فکر نے یمن کو بھی جگا دیا ہے اس کے پیرو جوان کفار کی آنکھوں کا کانٹا بن چکے ہیں۔ علاوہ ازیں گیارہ ستمبر تیری تربیت یافتہ مجاہدین ہی کا کارنامہ ہے۔ گیارہ ستمبر کے معرکہ نے صلیبیوں کی کمر توڑ کر رکھ دی۔ گیارہ ستمبر ان کے اندر خوف وہراس کا باعث بن چکا ہے۔ اے ابن لادنؒ! آج امت تجھ پر جتنا ناز کرے وہ کم ہے۔ اس کے بدلے میں اللہ تجھے اپنے عرش کے سائے تلے جگہ عطا کرے گا اور اپنے دیدار سے بھی نوازے گا۔ (ان شاء اللہ)

اے بطلِ عظیم!

اتفاق سے تیرے میرے دشمنوں کو تیرا نام پتہ معلوم تھا بلکہ وہ تیرا شجرۂ نسب بھی جانتا تھا۔ اس کے باوجود تجھے سالہا سال تک ڈھونڈ نہ سکے بالآخر تیرے سر کی قیمت لگائی! وہ بھی معمولی قیمت!!! ان کم بختوں کو کیا پتہ؟ تیری قیمت تیرے مالک، تیرے مولائے عظیم کے نزدیک کیا ہے؟ وہ تو قیامت کے دن ایک ادنیٰ درجہ کے اہلِ ایمان کو جنت میں داخل کرے گا اس کو دس دنیاؤں کے برابر ایک جنت دے گا۔ اسی سے کسی کو اندازہ کرنا مشکل نہ ہوگا کہ اللہ تجھے نجانے کتنی دنیاؤں کے برابر جنت دے گا۔ لیکن دنیا کے پجاریوں نے اپنے آقاؤں سے تیرے سر کی یہ معمولی قیمت وصول کرنے کے لئے اپنی عاقبت کی پروا نہیں کی اور تجھے شہید کر کے یہ معمولی قیمت آخر وصول کر ہی لی...... قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ''اللہ ان کو غارت کرے''!!!...... اے امت کے بطلِ عظیم! بفضل اللہ، تو نے تو اپنے جیسے ہزاروں اُسامہ تیار کر دیئے۔ اب ان کفار ومشرکین اور ان کے مددگار مرتدین کو اُن غازیوں ومجاہدوں کے نام وپتے اور نسب بھی معلوم نہیں۔ اب یہ کن لوگوں کے سر کی قیمت لگائے گا اور کیسے ان کی قیمت وصول کرے گا؟ اَنّٰی یُؤْفَکُوْنَ ''یہ کہاں سے بہکائے جا رہے ہیں''۔

اے شہدا کے قافلہ کے سالارِ اعظم!

تو نے تو اللہ کے فضل سے خود بھی دنیا کی تمام آسائشوں کو ترک کر کے ہجرت و جہاد کے کٹھن راستہ کو اختیار کیا اور اس پر صدیوں سے پڑے گرد وغبار کو صاف کیا اور امت کے ہزاروں سلیم الطبع نوجوانوں کو اسی راستے پر چلنا سکھایا۔ اب ان کا عالم یہ ہے کہ ان میں سے بہت سے تو تیری طرح اپنی جان جانِ آفرین کو سپرد کر کے اپنی مرادیں پا چکے ہیں اور بہت سے اسی کے منتظر ہیں۔ قرآن کی گواہی بھی یہی ہے: فَمِنْهُمْ مَّنْ قَضٰى نَحْبَهٗ وَ مِنْهُمْ مَّنْ يَّنْتَظِرُ'' تو اُن میں بعض ایسے ہیں جو اپنی نذر سے فارغ ہو گئے اور بعض ایسے ہیں کہ انتظار کر رہے ہیں''۔ یہ شہدا کے قافلے اب رواں دواں ہیں، یہ اب نہ رُکیں گے اور نہ تھمیں گے۔ ان شاء اللہ جب تک کہ نہ خلافتِ اسلامیہ کا قیام عمل میں آ جائے۔

اے نفسِ زکیہ!

آج امت کے سلیم الفطرت پیرو جواں عہد کرتے ہیں جب تک کفر وشرک اور ارتداد کا قلع قمع نہیں ہوتا اور دنیا کے اُفق پر خلافت کی شفاف کرنیں ضوافشانی نہیں کرتیں اس وقت تک ہم چین سے نہیں بیٹھیں گے۔ اے ابن لادنؒ! تجھ سے بھی ہمارا وعدہ ہے جب تک ہماری جان میں جان ہے اس وقت تک اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دین اور تیرے جہادی راستے کو جاری رکھیں گے۔ ان شاء اللہ العزیز!

اے امت کے علماء وصلحاء اور نوجوانو!

شیخ اسامہ بن لادن کا راستہ کوئی نیا راستہ نہیں تھا۔ یہ ہجرت و جہاد کا راستہ تو ہمارے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا محبُوب عمل ہے۔ جس طرح اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ کی خاطر اپنی محبُوب سرزمین مکہ کو چھوڑا تھا اسی طرح ان کی اتباع میں ایک نازونعم میں پلے بڑھے ہوئے شخص نے دنیا کی تمام تر آسائشوں کو چھوڑ کر دین کی خاطر اپنی محبُوب پاک سرزمین جزیرۃ العرب سے ہجرت کر کے پہاڑوں و غاروں میں آ کر بسیرا کیا اور وہاں سے کفار ومشرکین اور مرتدین کے خلاف تیس سالوں تک برسرِ پیکار رہا۔ اس راستے پر ہماری شامتِ اعمال اور دشمنانِ دین کی ریشہ دوانیوں نے گرد و غبار پھیلایا تھا جس کی وجہ سے امت دنیا کی قیادت کے قابل نہیں رہی حالانکہ انہیں دنیا کی امامت وقیادت کے لئے بھیجا گیا تھا۔ شیخ اسامہ بن لادن نے اللہ کے فضل سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اُس محبُوب عمل پر پڑے گرد وغبار کو صاف کر کے اس میں نئی جان ڈال دی۔

(صفحہ ۱۱۷ پر)

# وہ اپنی مثال آپ تھا!

حامد محمود

ایسا نہیں کہ ہماری تاریخ میں ایک سے ایک بڑھ کر مثال نہیں پائی جاتی! صرف معاملہ یہ ہے کہ جس صورت حال سے آج یہ امت دوچار ہے، خود اُس کی کوئی مثال نہیں پائی جاتی!

کسی نے اُس کو جلال الدین خوارزم شاہؒ سے تشبیہ دی، جب وہ تاتاری ٹڈی دل کے آگے، تن تنہا، چٹان بن کر کھڑا ہو گیا اور جب تک اُس کی جان میں جان رہی تاتاری سیلاب کو بغداد کی طرف بڑھنے کا راستہ نہ ملا......!

کم ہی کبھی ہوا ہوگا کہ ایک آدمی عالم اسلام کے لیے ایک وسیع وعریض فصیل کا کام دینے لگ گیا ہو۔!

کسی نے اس کی مثال مثنیٰ بن حارثہؓ سے دی، جو دار الخلافت کے کسی ممکنہ اقدام سے پہلے ہی صورت حال کی نزاکت بھانپتے ہوئے بنوشیبان کے جوانوں کو لے کر فارس ایسی سپر پاور سے جا بھڑا، اور اُس کے لشکروں کو پیچھے دھکیلتا اور خلافت کی افواج کے لیے راستہ صاف کرتا چلا گیا، یہاں تک کہ خلافت کی افواج اُس کے ساتھ آملیں اور پھر فتح فارس کا معاملہ آگے سے آگے بڑھتا چلا گیا......!

کم ہی کبھی ہوا ہوگا کہ ایک آدمی ایک قافلے کا نام ہو!

کسی نے اُس کو ابوبصیرؓ سے تشبیہ دی، اور جو کہ شاید اُس پر سب سے زیادہ صادق آتی ہے، کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے معاہدۂ حدیبیہ کی رو سے اُس کو لینے سے انکار کر دیا، اور ویل أمه مسعر حرب لو كان له أحد (صحیح بخاری) کہہ کر اُس کو خود اپنے زورِ بازو پر انحصار کرنے کی جانب ایک لطیف اشارہ فرما دیا۔ اور جس پر وہ اپنے سر بکف مجاہدوں کی ایک جماعت کو لے کر، کفار کی نیندیں حرام کرنے لگا، یہاں تک کہ تھوڑی ہی دیر میں مکہ کے شملہ برداروں کا غرور خاک کے اندر ملانے میں کامیاب ہوا......تا آنکہ عالم عرب کے فرعون، دربارِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں آ کر، اور واسطے اور وسیلے دے کر، اور اپنی سب پھنے خاں شرطوں سے آپ ہی دستبردار ہو کر، ملتمس ہوئے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کسی طرح ان 'دہشت گردوں' سے اُن کی گلوخلاصی کروائیں۔ تاکہ اُن کا کھویا ہوا امن بحال ہو اور ان کی رہی سہی معیشت سکھ کا سانس لے! تب وقت کی وہ اسلامی قوت موجود تھی، جس کی اطاعت ہر مسلمان پر فرض ہے، اور جو کہ مسلم مفاد کی سب سے بڑھ کر رکھوالی ہوا کرتی ہے۔ اسلام کی اس مرکزی قوت نے، جس کی نظر اب 'قریش مکہ' سے گزر کر روم وفارس کے قصر ہائے ابیض پر جا ٹھہری تھی، ابوبصیرؓ کو اپنا مشن ختم کر کے مجاہدینِ مدینہ کی جماعت میں شامل ہو جانے کی ہدایت کی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ نامۂ مبارک ابوبصیرؓ کے پاس پہنچا تو وہ اپنی زندگی کی آخری سانس لے رہے تھے۔ ابوبصیرؓ نے وہ نامۂ مبارک سینے پر رکھا اور اپنی جان جانِ آفریں کے سپرد کر دی۔ واہ رے وہ موت! تاریخ اسلام کے اِس منفرد ترین قائد جہاد کو مدینہ پہنچ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم رکاب جہاد کرنے کا موقعہ نہ ملا، مگر وہ فقہِ جہاد میں "قتالِ نکایہ" کا ایک خوبصورت باب شامل کروانے میں کامیاب ہو گیا اور اُس کے نام کی احادیث اب بخاری سمیت حدیث کی تقریباً سب کتب میں ملتی ہیں۔ "نکایہ"......یعنی دشمن اسلام کو کوئی ایسی گہری چوٹ لگانا کہ وہ بلبلا اٹھے۔ "نکایہ" اُس جہاد کو کہا جاتا ہے جس کا فوری نتیجہ چاہے باقاعدہ فتح کی صورت میں نہ نکلے مگر دشمن کو جانی ومالی طور پر ایسی دوررس ضرب لگا دی جائے کہ اُس کے لیے مسلمانوں پر اپنا ظلم وتعدی جاری رکھنا دشوار سے دشوار تر ہو جائے، اور جس کی بدولت مسلمانوں کے لیے اٹھ کھڑا ہونا، یا اپنے آپ کو دشمن کے پنجۂ استبداد سے آزاد کروا لینا، یا کسی معرکہ میں اپنی پیش قدمی کر لینا ممکن وآسان ہو جائے۔

کم ہی کبھی ہوا ہوگا کہ ایک آدمی جہاد کا باقاعدہ ایک باب بن جائے!

کسی نے اُس کو عماد الدین زنگی سے تشبیہ دی.. کہ جب صلیبی، ارضِ اسلام پر چڑھ آئے تھے.. اور مسلم امراء و حکام ایک دوسرے سے آگے بڑھ کر صلیبیوں کے ساتھ معاہدے کر رہے تھے.. بلکہ صلیبیوں کے ساتھ ساز باز کرنے اور غیرت اسلامی کا جنازہ نکلوانے میں ایک دوسرے کو مات کر رہے تھے..جب کہ صلیبیوں کے سامنے کھڑے ہو کر دکھانا 'دیوانے کی بڑ' جانی جاتی تھی.. بلکہ صلیبیوں کے ساتھ علی الاعلان معاہدے اور در پردہ ساز باز کیے بغیر 'سر وائیو' کرنا ناقابل یقین مانا جاتا تھا......، تو موصل کے اِس معمولی سے قلعہ دار نے یہ دیوانگی دکھائی کہ ارضِ شام کے اندر صلیبیوں کو للکار ڈالا اور اپنی مٹھی بھر سپاہ کے ساتھ اُن کے ایک دور افتادہ قلعہ 'اوڈیسا' پر دھاوا بول دیا.. اور یوں عالم اسلام کو "فتح" کا پہلا تحفہ دیا۔ بزدلوں کے مابین ایک بہادر آواز سنی جانے کی دیر تھی کہ جہاد کے متلاشی ہر طرف سے آ آ کر عماد الدین کے ساتھ شامل ہونے لگے، یہاں تک کہ مسلم استحکام کے اِس قافلہ کو عماد کے بیٹے نور الدین نے حلب سے دمشق اور پھر مصر تک جا پہنچایا، اور ارض بیت المقدس کی جانب صلاح الدین کی پیش قدمی کے لیے پورا ایک جہادی انفراسٹرکچر کھڑا کر دینے کے بعد دنیا سے رخصت ہوا۔

کم ہی کبھی ہوا ہوگا کہ ایک دبنگ آدمی کی آواز پر......ایک سر پر پیر رکھ کر بھاگتی ہوئی قوم کے قدم رک گئے ہوں، یہاں تک کہ وہ اپنا رخ بدل کر دشمن پر بھی پل پڑی ہو، اور وہ دشمن جو اس کے تعاقب میں سرپٹ چلا آتا تھا، اب اُس کے آگے لگ کر بھاگنے لگا ہو!

کسی نے اُس کو صلاح الدین سے تشبیہ دی، کہ جو عالم اسلام پر صلیبی یلغار کے خلاف مسلم مزاحمت کا دوسرا نام ہے، جس نے مسلم جذبے کو عمل اور جہاد میں ڈھال کر.. مسلمانوں کا قبلۂ اول، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شب معراج کی سجدہ گاہ امت کو واپس لے کر دی۔ پھر وہ صلیبی جنگوں کے دورِ اول کی سب سے عظیم صلیبی مہم، جو انگلستان کے بادشاہ رچرڈ شیر دل کی سربراہی میں عالم اسلام پر امڈ کر آئی تھی، کے مقابل اپنی نہایت مختصر سپاہ کے

ساتھ سیسہ پلائی دیوار بن کر کھڑا رہا اور برسوں کے برس ایک فصیل کا کام دیتا رہا۔ آخری سالوں میں اُس کی نیندیں اور نمازیں تک گھوڑے کی پیٹھ پر ادا ہوتی رہیں، یہاں تک کہ وہ فریضۂ حج کی سعادت بھی حاصل نہ کر سکا، مگر یورپ کی ٹڈی دل افواج کو بحرابیض سے اتر کر ارضِ شام میں پیر دھرنے کی اجازت نہ دی۔ وہ بجلی بن کر اُن پر کوندتا رہا، اور جب تک اُن کے بحری بیڑوں کو واپس جرمنی، فرانس اور انگلستان کی جانب روانہ ہوتے نہ دیکھ لیا، اپنے گھوڑے کی پیٹھ چھوڑنے پر آمادہ نہ ہوا...... اور یوں فرنگیوں کی تاریخ میں وہ ایک ایسے نام کی حیثیت اختیار کر گیا جو آج تک اُن کے دلوں پر کچوکے لگاتا ہے۔ بڑی دیر تک یورپ کی مائیں 'سلاڈین' کا نام لے کر اپنے بچوں کو ڈراتی رہیں...... اور آج یہ 'سلاڈین'.. 'اُوسامہ بن لاڈین' میں بدل گیا ہے! بلاشبہ صلیبی جنگوں کے اِس عہدِ دوئم میں یہ حیثیت کسی کو حاصل ہوئی ہے کہ امریکی مائیں اپنے بچوں کو نہیں بلکہ اپنے اُن ہٹے کٹے جوانوں کو جو عالم اسلام پر یلغار کے لیے بش اور اوباما کے صلیبی لشکروں میں بھرتی ہوتے ہیں عالم اسلام کے کسی جنگ جو کا نام لے لے کر ڈرائیں تو وہ 'اُوسامہ بن لاڈین' ہی ہے! مغرب کا بچہ بچہ عالم اسلام کی مسلح مزاحمت کو پچھلے ایک عشرہ سے اگر کسی ایک شخص کے نام سے منسوب کرتا ہے تو وہ ''بن لاڈین'' ہی ہے......، وہ بھلا سا شخص جس کے قتل کو اوباما نے امریکی تاریخ کا سب سے بڑا مشن قرار دیا!

کم ہی کبھی ہوا ہوگا کہ ایک شخص عالم اسلام کی مزاحمت اور اس کی غیرت اور حمیت کا دوسرا نام ہو گیا ہو!

کسی نے اُس کو ٹیپو سلطان سے تشبیہ دی.. بلکہ اس کی شہادت کا واقعہ عین اُسی دن پیش آنے سے، جس دن ٹیپو سلطان شہید ہوا تھا، اس تشبیہ کو تقویت دی...... کہ جب ضمیروں کے سودے تھوک کے حساب سے ہو رہے تھے.. جب غیرت اور آبرو بیچنے کی چیز ٹھہری تھی اور کچھ بوسیدہ خلعتوں اور آسیب زدہ جاگیروں کا عوض...... جس روز امت کا مفاد پاؤنڈوں، بنگلوں اور مربعوں کے بھاؤ تل رہا تھا...... بڑے بڑے چہرے جس روز تاریخ کے برش سے اپنا منہ کالا کر رہے تھے.. اور اپنی تاریک قبروں کے لیے امت کی آئندہ نسلوں کی لعنتوں سے مزین کتبے لکھوا رہے تھے...... اور جس کے نتیجے میں میسور کی شکست نوشتۂ دیوار ٹھہر چکی تھی.. 'جیتنے' کی کوئی صورت دور دور تک باقی نہ رہ گئی تھی، البتہ ذلت کے ساتھ جینے کے ہزاروں نسخے اور ڈھیروں مواقع دستیاب تھے...... اُس روز ایک آبرومند نے اپنی جان کی قیمت پر امت کا سر اونچا رکھنے کا عزم کیا، اور ہند کی مسلم تاریخ میں ایک نئے تابناک باب کا اضافہ کر دینے کا فیصلہ کیا۔ اور یہ مقولہ اپنے نام کروا کر کہ 'شیر کی ایک دن کی زندگی گیدڑ کی ہزار سالہ زندگی سے بہتر ہے'...... شہادت کے منصب پر فائز ہوا۔

کم ہی کبھی ہوا ہوگا کہ ایک شخص ذلت کی زندگی پر عزت کی موت کو ترجیح دینے میں ایک تاریخی حوالہ اور ایک ضرب المثال بن گیا ہو! ایسا شیر جس کا جینا ہی نہیں مرنا بھی گیدڑوں کا لطفِ زندگی اکارت کر دیتا ہو.. تاریخ میں اُس کا ذکر ہی پڑھ لیں اور کسی سکرین پر اُس کی ایک تصویر ہی دیکھ لیں تو گیدڑوں کو اپنی ذات یاد آنے لگے، کہ جتنے بھی اونچے عہدے پر ہوں، اور جتنے بھی سجدے اور سیلوٹ کرواتے ہوں، ذات تو گیدڑ ہے!

کسی نے اُس کے روپ میں مہدی سوڈانی کو استعمار کے لشکروں پر بجلی بن کر گرتے دیکھا! کسی کو اُس کے اندر عمر مختار کا سراپا نظر آیا، جس نے اطالوی استعمار کے نیچے لیبیا کو ایک کھولتا ہوا آتش فشاں بنا دیا تھا اور جس کی رسے سے جھولتی ہوئی لاش بالآخر ایک نئے عہد کا پیش خیمہ بنی۔ اور کسی کو اُس میں سید احمد شہید کی جھلک ملی، جو اسلامی تاریخ کا وہ باب ہے جو اُس وقت کھلتا ہے جب ہماری امارتوں اور حکومتوں کے ابواب کھلنے کے قابل نہ رہے ہوں۔

یہ اتنے سارے تابندہ و درخشندہ چہرے لوگوں نے اِس ایک ہی شخص کے چہرے میں دیکھے!

تاریخ کے اتنے سارے ابواب، یکا یک، اِس ایک ہی شخص کے ساتھ کھل گئے!

اس لیے کہ یہ ایک شخص ہمارے مابین ہماری تاریخ کو دہرانے لگ گیا تھا...... اور اس کامیابی کے ساتھ، کہ اس کو تاریخ اسلامی سے بے شمار حوالے میسر آنے لگے!

ایک بڑے تعطل کے بعد، اِس شخص کے دم سے ہمارے سامنے تاریخ اسلامی کی کتاب کھلی تو اس کے بے شمار صفحات اکٹھے کھل گئے!

عرب کا یہ شہزادہ روس کے خلاف ہونے والے افغان جہاد کے دوران ارضِ خراسان میں آیا تھا اور جہاد کے لیے اس نے اپنی دولت کی بوریوں کے منہ کھول دیے تھے، پھر اسی پر اکتفا نہ کیا تھا بلکہ عرب مجاہدین کے وہ محاذ جو کہ ویسے ہی سب سے خطرناک محاذ سمجھے جاتے تھے اُن میں جو سب سے خطرناک محاذ تھے وہاں اِس شہزادے کو سب سے آگے دیکھا جاتا رہا تھا۔ موت کا تعاقب تب سے اس کا مشغلہ بن گیا تھا۔ یہ شہزادہ جو نگہ بلند بھی رکھتا تھا اور سخن دل نواز بھی اور جاں پرسوز بھی، دلوں کے اندر گھر کرنے کا کچھ عجیب ملکہ رکھتا تھا۔ چہرے میں عجب ایمانی رعب، خاموش رہے تو دل کو چھونے والی ایک ہیبت، اور مسکرائے تو کلیاں چٹخیں۔ ٹھہر ٹھہر کر بولنا اور ایک ایک لفظ کو جدا جدا ادا کرنا۔ خاک نشین رہتا، مگر شہزادوں والا رعب برقرار رہتا۔ بہتوں کا بیان ہے کہ ہم نے بڑوں بڑوں کی مجلسیں دیکھی ہیں، مگر اُس کی مجلس کا عجیب ہی رنگ ہوتا، گویا کسی خدا شناس خلیفۂ وقت کی مجلس ہے! بلاشبہ وہ اسی قد کاٹھ کا آدمی تھا۔ اُس کی قیادت کا رنگ زیادہ تر جہاد کے میدانوں ہی میں نظر آیا کیوں کہ وہ مسلسل جہاد ہی میں مشغول رہا، مگر جس نے بھی اُس کو دیکھا، یہی شہادت دی کہ وہ کسی بھی مجلس میں بیٹھتا تو سب سے زیادہ جچتا اور سب سے بڑھ کر نگاہوں کا مرکز ہوتا۔ بڑے بڑے مردم شناس لوگوں کو اُس کی شخصیت کو دیکھنے اور اُس کی مجلس میں بیٹھنے کا اتفاق ہوا تھا، سبھی کا کہنا تھا کہ عالم اسلام کا کوئی بڑا سے بڑا منصب اُس کو دے دیا جاتا تو اُس کے لیے بڑا نہ ہوتا!

اِس شخص کے میدان میں آنے کی دیر تھی، کہ صلیب کے ساتھ ہماری ہسٹری ایک نئی کروٹ لے کر اٹھی اور اس کے بہت سے فصول اور ابواب ہمارے سامنے یک دم کھل گئے۔

خدایا! ایسی چنگاری بھی ہماری خاکستر میں تھی!

**من المؤمنين رجال صدقوا ما عاهدوا الله عليه** ''رجال'' کا لفظ کسی کسی پر صادق آتا ہے۔ ''رجال'' کا لفظ ہم آج تک تاریخ میں ہی پڑھتے سنتے آئے تھے۔ کیا

پتہ تھا کہ خود اپنے دور میں بھی ہمیں ایک ایسا شخص دیکھنے کو ملے گا جس پر ''رجولت'' کا وصف ہمارے تاریخی معیاروں کے مطابق صدفی صد صادق آئے گا! اسلامی تاریخ کے معیار بہت ہی کڑے معیار ہیں۔ مردانگی نے کوئی بہت ہی اونچی چوٹی سر نہ کر لی ہو تو اسلامی تاریخ کے معیاروں کی رو سے آدمی قابل ذکر تک نہیں ہوتا؛ تاریخ تو اس کو کیا جانے گی اُس کا اپنا زمانہ اُس کا ذکر نہیں کرتا۔ یہاں ہمارے سامنے بعینہ ویسا ہی ایک آدمی تھا جیسے کسی آدمی کا ہم تاریخ کی کتابوں کے اندر ذکر پڑھتے ہیں۔ جس کا صدیوں تک ذکر ہوتا ہے اور جس کی کہانیاں سنے بغیر بچے ماؤں کی جان نہیں چھوڑتے اور ایک بار نہیں ہزار بار فرمائش کرتے ہیں!

سرد جنگ کا اختتام، اور ایک 'ناگزیر' تعطل کے بعد عالم اسلام پر صلیبی استعمار کی ازسرنو یورش۔ میدان دور دور تک خالی۔ حکومتیں برائے نیلام۔ انٹیلی جنسیں فارسیل۔ فوجیں برائے کرایہ۔ زمینیں برائے اجارہ۔ قوموں کی عزتیں اور آبروئیں برائے فروخت۔ غلاظت کے بھبکے اور دیوثی کے بلاوے۔ ضمیر فروشی و حرام خوری، اور.. ننگِ دیں، ننگِ ملت، ننگِ وطن بن کر دکھانے میں ایک دوسرے کو مات کر جانے کے میراتھون...... ایسے میں ایک جواں مرد اٹھتا ہے اور اعلان کرتا ہے کہ وہ صلیبی استعماری افواج کے بوٹوں تلے عالم اسلام کو کھولتا ہوا آتش فشاں بنا کر رکھ دے گا۔ صلیبی استعماری افواج اُس کی سرزمین میں اتر ضرور آئی ہیں، اور وہ اترتی تو اُس وقت بھی رہی ہیں جب ہماری اسلامی امارتیں قائم تھیں، مگر عالم اسلام کے ایک ایک چپے پر ان شاء اللہ وہ اب بھی ویسی ہی مزاحمت دیکھیں گی جیسی مزاحمت وہ اس سے پہلے ادوار میں دیکھتی رہی ہیں۔ یہ جواں مرد عہد کرتا ہے کہ صلیبی افواج اِس بار بھی منہ کی کھا کر جائیں گی اور عالم اسلام میں اپنے وہ دوررس مقاصد حاصل نہ کر پائیں گی جن کے لیے وہ مسلم سرزمینوں کے اندر اتاری جا رہی ہیں۔ اِس جواں مرد کے اٹھنے کی دیر ہے کہ عالم اسلام کا اعلیٰ ترین اور خالص ترین جہادی عنصر اس کی آواز پر لبیک کہتا ہے اور اپنے اپنے خطے کے اندر صلیبی استعمار کے حق میں موت کی آواز بن جاتا ہے۔ ایک آدمی، نقشۂ زمین پر کوئی حکومت نہ رکھنے کے باوجود، حکومتوں کی طرح بولتا اور ریاستوں کی طرح خطاب کرتا ہے! وہ دن اور آج کا دن، کسی کو اُسے وہ عہد یاد دلانے کی ضرورت پیش نہ آئی؛ البتہ اُس کو ایک نظر دیکھ لینے سے لوگوں کو وہ عہد یاد آجاتا اور ان کے اندر عمل اور فاعلیت کی ایک لہر دوڑ جاتی رہی!

**صدقوا ما عاهدوا الله عليه۔ عہد نبھانا کوئی اس شخص سے سیکھے!**

ایک ایسا سر جس کی قیمت اللہ کے دشمنوں نے پچاس ملین ڈالر مقرر کر رکھی تھی، نجانے خدا کے کتنے اولیاء کی صبح شام دعائیں لیتا رہا تھا۔ یہ سر جو امت کی آبرو کی علامت بن چکا تھا، خدا کے فضل سے مسلسل بلند رہا۔ ایک ایسا سر اٹھا کر پھرنا جس کا دنیا کی طاقت ور ترین فوج نشانہ لے کر بیٹھی ہو، اور اس کو 'ہٹ' کرنے کے لیے دنیا کے جدید ترین آلات نصب ہوں، اعلیٰ ترین ٹیکنالوجی، سب کے سب سیٹلائٹ اور سب ماڈرن سے ماڈرن ٹیکنیکس مسخر کر رکھی گئی ہوں، ایک معنی رکھتا ہے۔ ہمارا یہ شیر ایک ایسے سر کے ساتھ ڈیڑھ عشرے تک ہنستا مسکراتا پھرتا رہا۔ دنیا کے دلیر سے دلیر شخص پر کوئی ایک رات اس حال میں گزری ہو کہ دنیا کی سب قوتیں اُس کے تعاقب میں ہیں، تو راحت اُس سے کوسوں دور چلی جائے۔ مگر خدا کا یہ ولی (نحسبہ کذلک) توکل کا ایک جیتا جاگتا سبق بن کر رہا۔ ایمان اور یقین کے کچھ مطالب اپنے دور میں اس شخص کے سوا آپ کو شاید اور کہیں نہ ملیں۔

ایک شخص کی موت کے لیے عالم صلیب جس طرح پورا ایک عشرہ بے چین رہا، کیا اُس کے حق میں تاریخ کی عظیم الشان شہادت نہیں؟ اِس پوری صدی میں کون سا شخص ہے جس پر عالم صلیب اِس زور سے چڑھا ہو؟ بلکہ یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ صدیوں بعد عالم اسلام کے کسی ایک شخص کی موت کے لیے عالم کلیسا کے اندر اِس قدر دعائیں اور مناجاتیں ہوئی ہوں گی۔ گزشتہ اور اس سے پیوستہ صدی میں ہمارا کوئی ہیرو انگریزوں کے لیے سوہانِ روح بن کر رہا ہوگا، کوئی فرانسیسیوں کے لیے، کوئی اطالویوں کے لیے، تو کوئی پرتگالیوں کے لیے...... مگر پورا عالم صلیب اکٹھا ہو کر ایک شخص کو موت کے گھاٹ پہنچانے کو اپنی سب سے بڑی ترجیح بنا چکا ہو، یہاں تک کہ عالمی جنگ میں شرکت کر چکا امریکہ اپنے صدر اوباما کی زبان سے بیان دیتا ہے کہ اسامہ قتل مشن امریکہ کی عسکری تاریخ کا اہم ترین مشن تھا.. ہمارے ایک شیر کے حق میں نہایت عظیم شہادت ہے۔ عالم صلیب کے بچے بچے کی زبان پر ہمارے کسی مجاہد کا نام پایا جانا، عالم صلیب میں گھر گھر عشروں تک ہمارے کسی دلیر بہادر کا ذکر ہونا...... یہ واقعہ شاید صلاح الدین، بیبرس، یا پھر بعض عثمانی خلفاء کے بعد پہلی بار ہمارے کسی مجاہد قائد کے حق میں ہوا ہے۔

وہ تاریخ جو نسل در نسل ذکر ہوتی ہے، اسامہ یقیناً اس کا ایک زریں باب ہے۔ جمادی الاول ۱۴۳۲ھ کے آخری ہفتے میں ہم نے عالم اسلام کا ایک ایسا جی دار شخص رخصت کیا ہے جو تاریخ میں اس کے کشادہ ترین دروازے سے داخل ہونے میں کامیاب ہوا ہے۔

ہم سب نے دیکھا...... مسلم مفاد کے لیے اس شخص کا مال بھی حاضر تھا، اس کا وقت بھی اور اس کا خون پسینہ اور اس کی راحتِ جاں بھی۔ مسلم امت کو وہ دن لا کر دینے کے لیے جب وہ قوموں کے مابین سر اٹھا کر کھڑی ہو، وہ اپنا سب کچھ نہیں بلکہ اپنا آپ وقف کر چکا تھا۔ دین کی سربلندی کے لیے اس کی دولت بھی قربان تھی اور اس کی جان بھی۔ بخدا وہ ایک ایسا آدمی تھا جس نے اپنا کچھ بھی اپنے پاس نہیں رکھا! اس کی کوئی ایک بھی چیز نہ تھی جو اُس نے خدا کی راہ میں خرچ نہ کر دی ہو!

دنیا سے ہر شخص کم از کم ایک قبر ضرور حاصل کرتا ہے۔ مگر یہ ایک ایسا شخص تھا جس نے دنیا سے کچھ بھی نہ لیا۔

خدایا! اس کے مرقد کو نور سے بھر!

خدایا! اِس امت کی گود پھر ہری کر!

☆☆☆☆☆

# امریکی مقبوضہ پاکستان

سلسبیل مجاہد

پاکستان کی امریکی غلامی کی تاریخ اتنی ہی پرانی ہے جتنی خود پاکستان کی ہے۔ اپنے قیام سے لے کر آج تک پاکستان نے صرف اور صرف امریکی مفادات کا تحفظ ہی کیا ہے اور اسی میں نام کمایا ہے۔اس کے نتیجے میں ایک ایسی انجمن غلامان امریکہ تیار کھڑی ہے جو ہر لمحے ہاتھ باندھے 'امریکی احکامات پر' جی حضور، جی حضور'' کہے جاتی ہے۔اس غلامانہ تاریخ کے تناظر میں پاکستان کو اگر ایک مقبوضہ ریاست کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔امت مسلمہ کی پیٹھ میں چھرا گھونپنے کا کوئی موقع پاکستان نے ضائع نہ کیا اور یہ کام ''اوپر'' سے ملنے والے احکامات سے بھی بڑھ کر کیا۔امارت اسلامی کے قیام کے بعد جس طرح امریکہ بے چین رہا اس سے کہیں زیادہ بے کلی پاکستان کو تھی کہ اس کے پہلو میں ایک اسلامی حکومت قائم ہو چکی ہے، قرآن وسنت کے مطابق نظام چلایا جا رہا ہے اور پاکستان کی حکومت وفوج کا کوئی اثر ورسوخ رہا نہ ہی وہ اسلامی نظام کو ختم کرنے کے لیے کچھ کر سکی۔اس شرمندگی کو مٹانے کے لیے پاکستان نے سقوط امارت اسلامی میں خوب بڑھ چڑھ کر امریکہ کو کندھے فراہم کیے جس کا ثبوت اس وقت کے پاکستان میں امارت اسلامی کے سفیر ملا عبدالسلام ضعیف کی گواہی ہے جو پاکستان کا شرم ناک کردار بتانے کو کافی ہے۔ملا عبدالسلام ضعیف کہتے ہیں کہ ''افغانستان پر امریکی حملے اور طالبان حکومت کے خاتمے کے وقت وہ پاکستان میں طالبان حکومت کے سفیر کے طور پر فرائض انجام دے رہے تھے۔انہوں نے پاکستان سے سفارتی پناہ کی درخواست کی کیوں کہ وہ اپنے جنگ زدہ ملک واپس نہیں جا سکتے۔انہوں نے کہا کہ میرے لیے یہ امر انتہائی حیران کن تھا کہ میری درخواست منظور کرنے کے بجائے حکومت نے مجھے گرفتار کر کے امریکہ کے حوالے کر دیا۔پاکستان سے پہلے مجھے خلیج میں طیارہ بردار جہاز پر منتقل کیا گیا جہاں مجھ پر دو مہینوں تک شدید تشدد کیا گیا۔اس کے بعد مجھے افغانستان کی بگرام ائیربیس منتقل کر دیا گیا جہاں سے بعد میں کیوبا کے حراستی مرکز منتقل کر دیا گیا۔'' یہ وہ ''سفارتی احترام'' ہے جو پاکستان اپنے سفیروں کو فراہم کرتا ہے۔

پاکستان کو امریکی مقبوضہ پاکستان گردانتے ہوئے آج سے ڈیڑھ سال پہلے کہا گیا تھا:

> ''اتنا کچھ ہو جانے کے بعد بھی جو شخص پاکستان کو آزاد ملک سمجھتا ہو اور ابھی تک افغانستان اور پاکستان کی حیثیت میں فرق رکھتا ہو' اُس کی تو عقل پہ ماتم کرنا چاہیے۔حقیقت یہ ہے کہ فرق صرف اتنا ہے کہ افغانستان میں ایک اسلامی امارت قائم تھی، ایک باغیرت قوم وہاں بستی تھی، اُس کی امارت بھی ایک ایسے ہی شخص کے ہاتھ میں تھی کہ جو خود غیرت کے پیکر تھے......تو وہاں قبضہ کرنے کے لیے باقاعدہ حملہ اور جنگ کرنی پڑی......اس کے برعکس پاکستان میں معاملہ بالکل ہی دوسری طرح رہا......کہ یہاں قبضہ کرنے کے لیے تو یہ جنگ نہیں کرنا پڑی......وہ آئے بلکہ آنے کی بھی ضرورت نہیں پڑی، اُنہوں نے فون کیا اور وہ فون ہی کافی تھا ہتھیار ڈال دینے کے لیے......اور اُس کے بعد سے وہ آہستہ آہستہ آٹھ سال میں اپنی موجودگی کو بڑھاتے پھیلاتے گئے ہیں......ہالبروک کا زیادہ وقت پاکستان میں گزرتا ہے کم وقت امریکہ میں گزرتا ہے، جس سے یہ بات واضح ہے کہ وہ اس خطے کو کیا حیثیت دیتے ہیں......جب بھی یہاں کوئی سیاسی جھگڑا کھڑا ہوتا ہے، جب بھی مسلم لیگ اور پیپلز پارٹی کے درمیان کوئی جھگڑا ہو جائے، جب بھی چیف جسٹس کا کوئی مسئلہ کھڑا ہو جائے، جب فوج اور سیاسی قیادت کے درمیان کوئی جھگڑا آ جائے......تو سب سے پہلے ہالبروک یہاں آتا ہے، اُس کے بعد امریکی فوج کے قائدین یہاں پہ آتے ہیں، برطانوی فوج کے قائدین یہاں پہ آتے ہیں......تو وہ کیوں یہاں پہ آتے ہیں صلح کروانے کے لیے؟......اس لیے کہ وہی یہاں کے اصل حاکم ہیں یہ بات تو اب ہر شخص پر عیاں ہونی چاہیے کہ پاکستان اب امریکہ کی ۵۳ ویں ریاست ہے......پاکستان امریکی مقبوضہ پاکستان ہے اور اب اس کو آزاد کروانے کی فکر ہونی چاہیے''۔

صرف ایک فون کال پر پاکستان کا چپہ چپہ امریکی نحوست سے بھرنے والے مشرف نے پاکستان کی فضائیں، شاہراہیں اور سمندر امریکہ کے حوالے کر دیے۔صرف چند ہفتوں میں ہی پاکستان سے امریکہ نے ۵۷ ہزار پروازیں امارات اسلامیہ افغانستان پر بمباری کے لیے بھریں۔امریکی بحری بیڑے پاکستان کے سمندر میں ہمہ وقت موجود رہے تو اس لیے کہ امت کے وجود کو گھائل کرنے کے تمام راستے بھی محفوظ ہیں۔ناپاک فوج کے ہوائی اڈوں سے ڈرون طیاروں کی پروازیں ہوتی رہیں اور حکمرانوں نے اپنی دولت کے ڈھیر میں ڈالروں کے اضافے کو قبول کر کے بھوکے بھیڑوں کا روپ دھار لیا۔اپنے ہی بیٹوں، بیٹیوں، بہنوں، بوڑھے، جوان، بچے غرض ہر ایک کو امریکی مطالبے پر امریکہ کے حوالے کر کے الگ سے ڈالر کمائے۔اس فہرست میں آج پھر آمنہ بی بی کا نام موجود ہے جس کو امریکی مطالبے پر امریکہ کے حوالے کیے جانے کی تیاریاں کی جا رہی ہیں۔یہ ہے وہ امریکی مقبوضہ پاکستان جس کے چپے چپے میں مجاہدین کو پناہ لینے کے جرم میں ڈھونڈ ڈھونڈ کر گوانتاناموبے پہنچایا گیا امریکی کتوں کے حوالے کیا گیا اور میڈیا میں ان پاک باز لوگوں کو ''دہشت گرد'' کہہ کر بدنام کرنے کی مہم چلائی گئی۔آج اس سرزمین میں تحفظ ہے تو ریمنڈ جیسے قاتل، اور بلیک واٹر کے غنڈوں کو۔جن کے حقوق کی حفاظت کے لیے فوج، خفیہ ایجنسیاں، عدلیہ، مقننہ اور حکومت ہر لمحہ تیار اور

مستعد رہتے ہیں۔صلیبی ہرکارے اپنے آقاؤں کی حفاظت کے لیے نت نئے حربے استعمال کرتے نہیں تھکتے۔ریمنڈ'' باعزت'' بری ہوجاتا ہے اوراللہ کی راہ میں گھر بار چھوڑ دینے والے دہشت گرد کہہ کرشہید کردیے جاتے ہیں یاامریکیوں کے ہاتھوں فروخت کردیے جاتے ہیں اور نہیں توان کوخفیہ ایجنسیاں'' لاپتہ افراد'' میں شامل کر کے وہ بہیمانہ سلوک کرتی ہیں جس سے زمین وآسمان لرزاٹھتے ہیں۔ان قیدخانوں میں عافیہ جیسی عزت ماب بیٹیاں ہوں یاخالدشیخ، شیخ ابوزبیدہ، شیخ رمزی الشیبہ ، شیخ احمد خلفان ، شیخ ابوالفرج اللیبی ، شیخ ابومعصب السوری، جیسے بہادرہوں......ان کی گرفتاریاں اوران پرکیاجانے والاظلم پاکستان کی معاونت سے ہی ممکن ہوا۔اس سرزمین کی سڑکیں صلیبیوں کوسامان رسد پہنچانے والے نیٹو کے کنٹینزوں اورٹرکوں کے ذریعے امت مسلمہ پرمزیدظلم ڈھانے کے رستے ہموار کررہی ہیں ۔کئی سالوں سے جاری ڈرون میزائلوں کی بارش بھی پاکستانی فوج کےصلیبی لشکروں سے تعاون کابیّن ثبوت ہے۔غرض ہر وہ موقعہ جو پاکستان میں مجاہدین کوضرب لگانے کے لیے حکمرانوں کومیسر آیا وہ ضائع نہ گیا۔امریکی خوشنودی کے لیے وزیرستان،سوات،مہمند،اورکزئی،کرم،خیبر،باجوڑ میں امریکی احکامات پرآپریشن کیے گئے جس میں لوگوں کے گھربار تباہ کر کے ان کی املاک نیست نابود کر کے بھی چین نہ آیاتو جس جس پرمجاہدین کی نصرت کاذرابھی شائبہ ہوااس کوعمروجنس کی پرواہ کیے بغیر درندوں جیسے سلوک کا مستحق سمجھا گیا۔باریش بزرگوں کوفوجی بوٹوں کی ضربوں سے ادھ موا کردیا گیا،اور پھربھی جوش انتقام ٹھنڈانہ ہواتو گولیوں سے بھون ڈالا گیا۔

امریکی مقبوضہ پاکستان کی سرزمین میں امریکی سفارت خانوں ، بلیک واٹر کے دہشت گردی کے نیٹ ورک کوتو تحفظ حاصل ہے لیکن اس زمین میں مساجد کے محراب ومنبر محفوظ نہیں، ان میں موجودنمازیوں ، مدارس کے طالب علموں حتیٰ کہ نیک ، پاک باز ، حافظہ قرآن طالبات تک کی عزت وعصمت مرتدین کی ہوس کی زد میں ہے ۔جامعہ حفصہ میں امریکی خوشنودی کے لیے کیا گیا آپریشن،خون مسلم کی ارزانی کی ایک الم ناک داستان ہے

ایبٹ آبادسانحہ:

امریکی غلامی کی تاریخ میں ایک اوراضافہ ایبٹ آباد کاواقعہ ہے۔جس پراوبامہ کہتا ہے کہ'' پاکستان میں اسامہ کے خلاف کارروائی امریکی تاریخ کاعظیم مشن تھا''جوکہ بقول اوبامہ نائن الیون کابدلہ بھی ہے۔سینیٹرکیری نے کہا کہ وہ آپریشن پرمعافی مانگنے نہیں آیا ہے جس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ پاکستانی حکام امریکیوں کے ساتھ ہمہ وقت تعاون کر کے ہی راہیں ہموار کرتے ہیں۔ایبٹ آبادآپریشن کے لیے امریکی خفیہ ادارے پاکستانی ایجنسیوں کی ناک کے نیچے کھیل کھیلتے رہے اورزرخریدغلام اس سرگرمیوں کوبھی تحفظ فراہم کرتے رہے۔ان سب کے باوجودامریکیوں کی طرف سے پاکستان کی'' ناقص کارکردگی'' پرسخت گرفت کی گئی ہے۔جس میں دی جانے والی امداد ۳۰ملین ڈالرکی سالانہ فوجی اوراقتصادی بھیک پرنظرثانی کا مطالبہ کیا گیا ہے۔امریکی سفیرکارل ایکینری نے پاکستانی ایجنسیوں پرالزام عائدکیا کہ وہ'' دہشت گردی'' کے نیٹ ورک کی پشت پناہ ہیں اور پاکستان مطلوب افراد کی محفوظ پناہ گاہ ہے۔امریکہ ''خطرناک'' افراد کے خلاف آئندہ بھی ایسے آپریشن کرے گا۔کچھ ایسے ہی خیالات کا اظہار امریکی سینیٹرجان کیری نے بھی کیا ہے کہ پاکستان میں کارروائی کےتمام آپشن کھلے ہوئے ہیں۔امریکی سینیٹ کی انٹیلی جنس کمیٹی کی چیئرپرسن ڈیانافینٹسن نے کہا ہے کہ وہ سمجھتی ہیے کہ پاکستان اسامہ کی موجودگی کے بارے میں جانتا تھا۔یہ دھوکا ہے کہ پاکستان کچھ نہیں جانتا تھا۔وہ کیوں نہیں جانتا تھااس کی وضاحت ہونی ضروری ہے۔امریکی آقاؤں کے بیانات اور جواب میں پاکستانی مقتدر طبقے کے معذرت خواہانہ اورغلامانہ ذہنیت کی عکاسی کرتا ردعمل اس قوم کے حکمرانوں کی پستی کوظاہر کرتا ہے۔خبروں کے مطابق آئی ایس آئی کا کہنا ہے کہ اسامہ بن لادن کی موجودگی سخت ہزیمت کا باعث بنی ، ہم کارکردگی میں اچھے ہیں لیکن خدانہیں، تاہم اسامہ کے بارے میں لاعلمی پرشرمندہ ہیں۔دفتر خارجہ کے ترجمان نے وضاحت میں یہ بیان داغا ہے کہ امریکی پالیسی تھی کہ اسامہ کا دنیا بھر میں جس جگہ بھی پتہ لگا وہاں براہ راست آپریشن کرے گا۔حسین حقانی نے تواس شرمندگی کومٹانے کے لیے یہاں تک کہہ ڈالا کہ اسامہ کی موجودگی کا علم نہ ہونے کی انکوائری کرائی جائے۔اس معذرت خواہانہ عمل کے باوجودامریکی آقاؤں کو اطمینان نہیں بلکہ 'مزید کرؤ' کا یہ مطالبہ رکنے کونہیں ہے۔اس بات پرامریکی سینیٹر باب کارکر کے الفاظ ہی کافی ہیں کہ'' امریکہ کوپاکستان کے ساتھ اپنے تعلقات کادوبارہ جائزہ لینے کی ضرورت ہے اورانہیں تبدیل کرنے کا موقع بھی ہے'' باب کارکر کا کہنا ہے کہ'' افغانستان میں پائے جانے والے بھوت کا سر پاکستان میں ہے۔''اسی لیے پاکستان پروہی کچھ ہوگا جس کا امریکی مطالبہ کریں گےاس کہانی کاحرف آخر یہ کہ اوبامہ نے ایک بارپھراس بات کااعادہ کیا ہے کہ اگر القاعدہ کےکسی اوررہنما کا پتہ چلاتو امریکہ ایک بارپھرایسے ہی یک طرفہ آپریشن کرے گا''۔

''قومی'' رہنماؤں کاردعمل:

۶ مئی کے'جنگ' اخبار میں شائع ہونے والاخورشیدشاہ کا بیان'' ایبٹ آبادواقعہ نیانہیں،قوم ایسے حالات کی عادی ہوچکی ہے'' یہ بتانے کوکافی ہے کہ اس واقعے پرشورمچانے کی کیاضرورت ہےاب امریکی مقبوضہ پاکستان کے لیےکوئی نئی بات توہےنہیں۔فوزیہ وہاب کوتوبس اس بات کی پڑی ہے کہ بھیک پوری نہیں ملی وہ کہتی ہے کہ'' دہشت گردی کے خلاف جنگ میں پاکستان کے ساڑھے تین ارب ڈالرامریکہ کی طرف واجب الادا ہیں۔اب تک دہشت گردی کے خلاف جنگ میں تعاون کے لیے ۱۲ارب ۲۷ کروڑ ڈالرطلب کیے گئے ہیں۔اس رقم سےصرف ۸ ارب ۴۶ کروڑ ڈالرکی رقم ملی ہے''۔ہائے ری قسمت کام بھی اوقات سے بڑھ کراورمزدوری بھی پوری نہیں ملتی......!!!

گورنرپنجاب کھوسہ کا فرمان'' عالی شان'' یہ ہے کہ'' امریکہ کواسامہ کے خلاف کارروائی کا پوراحق حاصل تھااور یہ دونوں ملکوں کی کامیابی ہے''۔فردوس عاشق اعوان کہتی ہے کہ'' اسامہ بن لادن پاکستان کی دھرتی کا بیٹانہیں تھااور یہ کامیابی پاکستان کی بھی کامیابی ہے''۔آپریشن کے دوسرے دن ہی کی اشاعت میں واشنگٹن پوسٹ میں شائع ہونے والا زرداری کامضمون بےغیرتی کی منہ بولتی تصویرتھاجس میں اس نے یہ بات بڑی بےشرمی سے کہی ہے کہ اسامہ بن لادن تک پہنچنے میں ہماراہی تعاون شامل تھااوراس سلسلے میں پاکستان نے اپنا کردار بخوبی نبھایا ہے۔اخبارات کے مطابق ۲۰۰۸ء میں اس معاہدے کی تجدید

زرداری کے ہاتھوں ہی ہوئی تھی جس کو مشرف نے ۲۰۰۱ء میں کیا تھا جو کہ شیخ کی پاکستان میں موجودگی ہونے کی صورت میں کیے جانے والے یک طرفہ آپریشن کے لیے ہوا تھا۔اس معاہدے کی رو سے پاکستان کو دکھاوے کے احتجاج کا حق دیا گیا تھا تا کہ عوام کو مطمئن کیا جاسکے۔

**امریکی سفیر کیمرون منٹر کی دفتر خارجہ 'طلبی' اور اُس کی حقیقت:**

یہ خبر اپنی نوعیت کی ایک غیر یقینی خبر تھی تاہم شاید کچھ دلوں کی اس سے ڈھارس بندھی ہو جس کا علاج اس کی تردید سے کر دیا گیا کہ ''کیمرون منٹر سیکر یڑی خارجہ سے ملاقات کے لیے گیا تھا کسی جواب طلبی کے لیے طلب نہیں کیا جاسکتا ہے''۔بھلا تاریخ میں ایسا کبھی ہوا ہے کہ غلام' آقا سے جواب طلبی کی جرأت کر سکے......اگرچہ پاکستان کے کرتا دھرتاؤں نے یہ تاثر دینے کی کوشش کی کہ امریکی سفیر کی طلبی کی گئی ہے لیکن اگلے ہی لمحے امریکی آقاؤں نے غلاموں کے ''پھیلنے کی عادت'' کا سدباب کرتے ہوئے واضح طور پر کہا کہ کسی قسم کی طلبی نہیں ہوئی تھی بلکہ یہ منٹر کا وزارتِ خارجہ کا دورہ تھا......ایسا ہی دورہ جو حاکم' محکوم کی دل جوئی کے لیے کیا کرتے ہیں۔

**'اِب کے مار' کی پالیسی:**

محسن امت کی شہادت کے بعد پاکستانی حکام اور فوج کی طرف سے ردِّعمل نام کی کوئی چیز سامنے آئی بھی تو وہ ''اِب کے مار'' کی پالیسی تھی۔سیکرٹری خارجہ سلمان بشیر نے کہا ہے کہ پاکستان کی عسکری قیادت اپنی ذمہ داریوں سے آگاہ ہے۔مزید کہا کہ امریکی کارروائی یک طرفہ اور بین الاقوامی قانون کی خلاف ورزی ہے اگر آئندہ بھی ایسی کارروائی کی گئی تو اس کے تباہ کن نتائج برآمد ہوں گے۔مزید برآں اس موقع پر امریکہ کو یہ بھی یاد دلایا گیا کہ اس دفعہ کی غلطی معاف کر دو لیکن یہ بھی تو ہے کہ ''امریکہ کو مطلوب بڑے بڑے القاعدہ لیڈر آئی ایس آئی نے ہی پکڑے ہیں''۔یعنی ہماری کارگردگی اب اتنی بھی بری نہیں کہ اس پر ہماری بھیک ہی بند کر دی جائے۔آرمی چیف کہتا ہے کہ ''ایبٹ آباد جیسا دوسرا واقعہ برداشت نہیں کیا جائے گا اور ایبٹ آباد والے واقعے کی تحقیقات کا حکم دے دیا گیا''۔اس احتجاج کی حقیقت کیا ہے اس کے لیے صرف یہی ایک خبر کافی ہے جو پاکستان کے ڈرون حملوں کے بعد احتجاج کی قلعی کھولتی ہے۔امریکی سینٹ کے آرمڈ سروسز کمیٹی کے سربراہ کارل لیون نے کہا ہے کہ پاکستانی حکام امریکہ سے ڈرون حملوں پر احتجاج نہیں کرتے ،صرف دکھاوے کے لیے بیانات جاری کرتے ہیں اور یہ دکھاوا وہ صرف عوام کو دکھانے کے لیے کرتے ہیں۔سو ایبٹ آباد والا واقعہ بھی ''اب کی مار کے دیکھ'' کے سوا کچھ نہیں۔

**امیر المومنین اور شیخ ایمن الظواہری سے متعلّق امریکہ کے عزائم:**

امریکہ کے لیے اب دوسرا سب سے بڑا ہدف امیر المومنین ملا عمر نصرہ اللہ اور شیخ ایمن الظواہری حفظہ اللہ ہیں،اس بات کا اظہار ایبٹ آباد آپریشن کے فوراً بعد ہی صلیبیوں کی طرف سے کیا گیا ہے۔جس میں امریکیوں نے اپنی سابقہ روش برقرار رکھنے کا عزم کیا ہے اور پاکستانی حکام نے اپنی بے غیرتی اور ذلت۔تاہم سعادت کے رستے اور شہادت کی منزلوں کو پانے والے ایسے سارے ستم اس رب کے لیے سہ لیتے ہیں جس نے ایسی جنتوں کا وعدہ کیا ہے جس کو کوئی خیالوں میں بھی نہیں سوچ سکتا۔فی سبیل اللہ اپنے گھروں سے نکلے یہ لوگ امریکی مقبوضہ پاکستان میں جس طرح اجنبی اور غریب بنا دیے گئے ہیں ان شاءاللہ یہ ان غربا اور اجنبیوں کی راہ نجات ہے۔

؎ بیدار عزائم ہوتے ہیں اسرار نمایاں ہوتے ہیں
جتنے وہ ستم فرماتے ہیں،سب عشق پہ آساں ہوتے ہیں

☆☆☆☆☆

## شیخ عبداللہ النفیسی کے خیالات

معروف مسلم تجزیہ نگار شیخ عبداللہ النفیسی کے بقول:اس پوری صدی میں پہلی بار ایسا ہوا کہ کسی اسلامی تنظیم کو عالم اسلام کی گلیوں اور بازاروں میں ایسی زبردست پزیرائی ملی ہو۔القاعدہ کسی ایک مسلم ملک میں نہیں مراکش سے انڈونیشیا تک وقت کی مقبول ترین جماعت بن جانے میں کامیاب ہوئی ، یہ چیز نہ کبھی اخوان کے حصّے میں آئی تھی نہ جماعت اسلامی اور نہ کسی اور تنظیم کے۔عبداللہ النفیسی کے بقول:اس کی وجہ یہ تھی کہ اخوان اور جماعت کا پیکیج بہت بڑا تھا جس کی عوام کو سمجھ ہی نہ آتی تھی۔البتہ القاعدہ کا پیکیج بہت مختصر تھا بلکہ یک نکاتی ایجنڈا تھا؛یعنی امت کے سب سے بڑے دشمن کے خلاف جہاد۔لوگوں کو یہ بات پوری طرح سمجھ آ رہی تھی اور جبکہ وہ القاعدہ کو امت کے سب سے بڑے اور سب سے تاریخی دشمن کے خلاف محاذ سنبھالے ہوئے اور قربانیاں دیتے ہوئے بھی دیکھ رہے تھے۔امت کے متفق علیہ دشمن کے خلاف جہاد کے علاوہ اگر القاعدہ کا کوئی ایجنڈا تھا تو وہ القاعدہ کی داخلی کھپت کیلئے تھا،جس پر اُس میں شامل ہو جانے والے نوجوانوں کو ہی تربیت دی جاتی تھی ؛ اور وہ تو کمال کی فکری تربیت تھی۔البتہ عامۃ الناس القاعدہ کو ایک ہی حوالے سے پہچانتے تھے اور وہ یہ کہ اس نے وقت کے سب سے بڑے طاغوت کو للکار رکھا ہے اور امت کے سب سے بڑے دشمن کے خلاف محاذ سنبھال رکھا ہے۔ایسی قیادت مسلمانوں کی ہیرو کیسے نہ ہو،جبکہ صلیبی امریکہ صبح شام اس کے خلاف مصروفِ جنگ ہو اور اس کے سر کی قیمت لگا تا پھر رہا ہو۔النفیسی کے بقول:اِس لحاظ سے بن لادن بلا کا ایک جینئس نکلا جس کو مسلم اسٹریٹ کی نبض پر ہاتھ رکھنا آ گیا تھا۔واقعہ یہ ہے کہ اِس چیز نے دشمن کے ہاتھوں کے طوطے اڑا دیے تھے؛اور یہ ہرگز کوئی معمولی بات نہ تھی۔عالم اسلام کی حالیہ تاریخ میں کسی 'مذہبی قیادت' کو لوگوں نے کب یہ حیثیت دی ہے کہ اُس کیلئے وہ دیوانہ وار سڑکوں پر نکل آئیں۔آپ کی اپنی تنظیم نہ ہو اور وہ ایک ایک شخص کو لے کر آپ کے حق میں سڑکوں پر نہ نکلے،تو لوگ بھلا کب نکلتے ہیں!؟ بلاشبہ ۲۰۰۱ء سے ۲۰۰۷ء تک اسامہ بن لادن عالم اسلام کی مقبول ترین شخصیت رہے اور یہ اعزاز اِس صدی میں شاید کسی دینی شخصیت کو نہ ملا ہو بلکہ مطلقاً کسی شخصیت کو نہ ملا ہو۔میڈیا اپنے تمام ترخبثِ باطن کے باوجود ''بن لادن'' ایسے پہاڑ کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکا تھا۔

☆☆☆☆☆

# زخم دھوتے رہو، خود پہ روتے رہو!!!

[شیخؒ کی شہادت کے بعد اُن کا مقدس خون بہانے والوں پر شب سیاہ مزید گہری ہوگئی، اس شب کی تاریکیوں کا اجمالی تذکرہ]

صبغۃ الحق

نہ تو سلیم شہزاد وہ پہلا صحافی ہے جو پاکستانی خفیہ ایجنسیوں کے ہاتھوں تاریک راہوں میں مارا گیا نہ ہی سرفراز شاہ وہ پہلا شخص ہے جو دن دہاڑے جعلی 'پلس' مقابلے میں پار کر دیا گیا۔ لیکن اب کی بار ایسا کیا ہوا کہ یہ دونوں قتل پاکستانی فوج اور ایجنسیوں کے 'ماتھے کا جھومر' بن کر رہ گئے۔ ان دونوں واقعات نے عوام اور سیاسی وصحافتی حلقوں میں فوج اور آئی ایس آئی کے خلاف پائے جانے والے غیض وغضب اور نفرت کو اس قدر ہوا دی کہ فوج پہلی مرتبہ مدافعانہ پوزیشن اختیار کرنے پر مجبور ہوئی۔ آخر یہ ماجرا کیا ہے؟

اہل نظر سے پوچھیے تو وہ بتائیں گے اپنے ہی کھیت کو کھا جانے والی اس باڑ پاکستانی فوج نے اس مرتبہ ایک ایسی ہستی سے جنگ چھیڑ لی ہے جو اس بات پر قادر ہے کہ نمرود ایسے خدائی کے دعوے دار کو ایک حقیر مچھر کے ہاتھوں اس کے دربار میں عذاب دیتا اور ذلیل ورسوا کرتا ہے۔ صادق ومصدوق، پیغمبر آخرالزماں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث قدسی کے مطابق ''اللہ فرماتا ہے کہ جس نے میرے ولی کو ایذا پہنچائی اس کے ساتھ میرا اعلان جنگ ہے''۔

محسن امت حضرت شیخ اسامہؒ بن لادن شہید کے بارے عبداللہ عزام شہیدؒ فرمایا کرتے تھے کہ اگر اسامہ ولی اللہ نہیں تو پھر دنیا میں کوئی بھی ولی نہیں۔ ایسے ولی اللہ کو اگر پاکستان کی سرزمین پر پاکستانی فوج اور خفیہ ایجنسیوں کے تعاون سے شہید کر دیا جائے تو پھر، اللہ عزّ وجل کی جانب سے مسلط کردہ جنگ کا مزا بھی چکھیے۔

عصر حاضر کے برگزیدہ ترین اولیاء اللہ یعنی مجاہدین اسلام کو ایذا پہنچانے میں پاکستانی ریاست اور فوج کا ریکارڈ یوں تو ہمیشہ سے ہی شاندار رہا ہے لیکن شیخ اسامہؒ کی شہادت اس ملک کی فرد جرم میں ایک ایسا سیاہ اضافہ ہے جس کا وبال نازل ہوتا نظر آرہا ہے۔ وہ رب جو ابابیلوں کے پھینکے کنکروں سے ہاتھی والوں کو ایسا بنا دیتا ہے جیسے کھایا ہوا بھس، وہی رب جب دنیا کی ساتویں ایٹمی قوت، اور ساتویں بڑی فوج کے خلاف اعلان جنگ کرتا ہے تو ہلکے ہتھیاروں سے مسلح، نصف درجن سربکف نوجوان اس فوج کے سب سے بڑے بحری اڈے میں داخل ہو کر ۱۶ گھنٹے تک اس کی درگت بناتے اور اور ۸ ارب روپے مالیت کے جہازوں کو ٹین ڈبا بنا ڈالتے ہیں۔

وہی فوج جو سوات سے وزیرستان تک اپنی 'فتوحات' پر اتراتی پھرتی تھی، اللہ نے اس کی درگت بنانے کے لیے دیر بالا میں دو سو سے زائد مجاہد بھیجے جنہوں سرحدی علاقے شل تالو میں حکومتی فورسز کا صفایا کر دیا اور کئی دن تک علاقے پر قابض رہے۔ ایسا ہی حشر دیر سے متصل باجوڑ کے علاقے ماموند میں بھی ہوا۔ جہاں حکومتی لشکر کے کئی ارکان کھیت ہوئے اور بیسیوں مجاہدین کے ہاتھوں گرفتار ہوئے۔

کوئٹہ، خروٹ آباد میں ایف سی چیک پوسٹ میں آسمان کی جانب اٹھی اس زخمی عفت مآب مسلمان خاتون کی شہادت کی انگلی، ایک ایسا منظر تھا جس نے پتھروں کو رلا دیا۔ لیکن شقی القلب درندے برابر گولیاں برساتے رہے یہاں تک کہ کوہ قاف کی شہزادی، وحشت کے پجاریوں کے خلاف حجت بن کر اپنے رب کے حضور حاضر ہوگئی۔ یہ منظر اگرچہ نیا نہیں تھا، کیوں کہ سوات میں ایسی سفاکیت پر مبنی کئی فلمیں اس سے پہلے منظر عام پر آچکیں جنہیں دجالی میڈیا نے درخوداعتنا نہ سمجھا، مگر اب کی دفعہ شاید اللہ کو بھیڑیوں کے اس گروہ کو سر بازار رسوا کرنا مقصود تھا چنانچہ یہ دل خراش مناظر فلم بند بھی ہوئے، اور نشر بھی ہوئے اور چند گھنٹوں کے اندر اندر چہار جانب سے لعنت اور پھٹکار قاتلوں کے چہرے پر برسنے لگی۔

کوئٹہ کے مظلوموں کی لاشیں ابھی ہسپتال کے سرد خانے میں ہی تھیں کہ اسلام آباد سے اٹھائے گئے ایشیا ٹائمز کے صحافی سید سلیم شہزاد کی تشدد زدہ لاش منڈی بہاؤالدین کی نہر سے برآمد ہوگئی۔ سلیم شہزاد سے پہلے بھی کئی صحافی اس اندھیر نگری میں اندھی موت کا شکار ہوئے۔ ان کے قتل پر صحافیوں نے کچھ واویلا کیا لیکن بالآخر صبر کے گھونٹ بھر کر چپ ہوگئے۔ لیکن سلیم شہزاد کا قتل آئی ایس آئی کے حلق کا کانٹا بن گیا۔ وتعزمن تشاء وتذل من تشاء فرمانے والا قادر مطلق جب ذلت کسی کے مقدر میں لکھ دیتا ہے تو ایسی تقدیر کا حامل فرد ہو یا گروہ خود آگے بڑھ کے اپنی ذلت ورسوائی کو اپنے گلے میں ڈال لیتا ہے۔ یہی آئی ایس آئی کے ساتھ بھی ہوا۔ ابھی ایبٹ آباد آپریشن کی کالک چہرے سے اتری نہ تھی کہ کسی ''سمجھدار'' افسر نے سلیم شہزاد کی صورت کلنک کا ایک اور ٹیکہ ماتھے پہ سجا دیا۔ جس بھونڈے طریقے سے اس غریب کی لاش کو ٹھکانے لگایا گیا، وہ بھی بدحواسی کا کھلا مظہر ہے

سلیم شہزاد قتل کی گرد ابھی بیٹھی نہ تھی کہ کراچی میں رینجرز کے ہاتھوں سرفراز شاہ نامی نوجوان کے قتل کیے جانے کی ویڈیو نے فوج اور سیکیورٹی اداروں کے خلاف ایک اور طوفان کھڑا کر دیا۔ ماورائے عدالت قتل تو سوات میں ان گنت ہوئے، کئی کی ویڈیوز بھی بنیں اور انٹرنیٹ پر نشر بھی ہوئیں لیکن میڈیا، سیاست دان اور کالم نگار سبھی منہ میں گھنگھنیاں ڈالے بیٹھے رہے، صرف انسانی حقوق کی تنظیموں نے کچھ 'گونگلوؤں' سے مٹی جھاڑی، لیکن وہ بھی صرف اخباری بیانات کی حد تک۔ لیکن اب کی بار پاکستانی فوج اور اس کے معاون اداروں کی شامت اعمال کے سبب یہ ویڈیو تو گویا اونٹ کی کمر پر آخری تنکا ثابت ہوئی۔ میڈیا، سیاست دان، سول سوسائٹی سب کی توپوں کا رخ فوج اور آئی ایس آئی کی طرف ہو گیا ہے۔ اور تو اور دائیں بازو کے وہ سیاست دان جن کو ہمیشہ فوج اور آمریت کی پیداوار ہونے کا طعنہ ملتا ہے خاص طور پر نواز شریف بھی فوج کو آڑے ہاتھوں لے رہے ہیں، (لطیفہ یہ ہے کہ طعنہ دینے والے آج فوج کا دفاع کرتے نظر آرہے ہیں)۔ حق تو یہ ہے کہ یہ میرے رب کی پکڑ ہے، ورنہ حامد میر جیسوں کی کیا مجال کہ وہ آئی ایس آئی پر یوں کھلی تنقید کریں۔

پھر اللہ کی قدرت یوں بھی دیکھیے کہ عین اس موقع پر جب افغانستان میں جنگ کا پانسہ مجاہدین اسلام کے حق میں پلٹ چکا ہے اور کفار کے لشکر پسپائی کا آغاز کرنے والے ہیں، اللہ نے کفار اور ان کے مددگاروں کے درمیان کیسی پھوٹ ڈال دی ہے۔ صف اول کے اتحادی ہونے کے دعوے دار، اپنی ہی فوج کے افسروں کو اس بنا پر گرفتار کر رہے ہیں کہ انہوں نے آقاؤں کے لیے انفرادی حیثیت میں مخبری کیوں کی؟ یہ بھی خوب رہی کہ پورا ریاستی ڈھانچہ اور تمام ادارے امریکہ کے آگے سجدہ ریز ہوتو ٹھیک لیکن اگر کوئی میجر، کرنل ذاتی طور CIA سے نوٹ کھرے کرنے کی کوشش کرے تو معتوب ٹھہرے۔ شاید اسی کو قومی مفاد کہتے ہیں۔ اسی دو رخے پن اور منافقت نے آج پاکستانی فوج کو اس مقام پر لا کھڑا کیا ہے کہ خود فوج کے اندر امریکی غلامی کے خلاف آوازیں اٹھنا شروع ہوگئی ہیں۔ جرنیلوں کو جا بجا وضاحتیں دینی پڑ رہی ہیں۔ یہاں تک کہ جنرل کیانی کو نیشنل ڈیفنس یونیورسٹی میں ایک افسر کے سوال پر یہ کہنا پڑا کہ پاکستان کو امریکہ کے پاس رہن رکھا جا چکا ہے اور ہم مجبور ہیں، کیا ہم امریکہ سے جنگ کر سکتے ہیں؟

کاش ان بزدلوں کو کوئی سمجھاتا کہ تمہاری اوقات تو امریکہ سے لڑنے کی نہیں ہے، پھر تم اتنے جری کیوں کر ہوگئے ہو کہ اس اللہ کی طرف سے اعلان جنگ کا سامنا کرنے کو تیار ہو جو امریکہ جیسے جھوٹے خداؤں کو نشان عبرت بنا دینے پر قادر ہے۔ اب بھی وقت ہے، جب تک مہلت عمل باقی ہے توبہ کرلو، پلٹ آؤ اور امریکہ کی ہاری ہوئی اس جنگ سے کنارہ کشی اختیار کرلو، اللہ کے ولیوں یعنی مجاہدین کو اذیتیں پہنچانا چھوڑ دو، ورنہ پھر رب ذوالجلال کا فرعون، ہامان، نمرود، عاد اور ثمود کے بارے یہ فرمان تم پر بھی منطبق ہوسکتا ہے

فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِيْ وَنُذُرِ

سو (دیکھ لو کہ) میرا عذاب اور ڈرانا کیسا ہوا؟ (القمر: ۱۶)

بالفرض اگر تم بھی اپنے پیش رووں کی طرح یہی کہو کہ یہ تو پچھلے لوگوں کے قصے کہانیاں ہیں...... تو پھر دیکھو اپنی آنکھوں سے کہ تمہارے دور کا فرعون امریکہ کیسے اللہ عزیز ذوانتقام کے شکنجے میں آیا ہے۔ اللہ نے اسے اپنے بندوں کی تدبیر کے ذریعے ہندوکش کے سنگلاخ پہاڑوں میں لا پھنسایا۔ اب وہ یہاں سے فرار چاہتا ہے تو اللہ نے اس کے گھر کے اندر بھی پھوٹ ڈال دی ہے اور اس کے اتحادی بھی اس سے بے زار ہو رہے ہیں۔

ایک طرف افغانستان میں مجاہدین نے 'آپریشن بدر' میں صلیبیوں اور مرتدین کے سروں کی فصلیں بری طرح کاٹ ڈالی ہیں، شیخ اسامہ کی شہادت کے انتقام میں مجاہدین 'آپریشن بدر' میں مزید تیزی لے آئے، یہاں تک کچھ وقت کے لیے قندھار کے تمام اہم سرکاری عمارتوں پر بھی قبضہ کرنے میں کامیاب ہوگئے۔ مئی اور جون ۲۰۱۱ میں صلیبی فوجیوں کی ہلاکتیں ۱۰ سالہ جنگ کی بلند ترین سطح کو چھو رہی ہیں۔ وہیں دوسری طرف اوباما کی اپنے عوام میں مقبولیت بھی پستی کی پست ترین سطح کو چھو رہی ہے۔ شیخ اسامہؒ کی شہادت کے بعد اوباما سمجھ رہا تھا کہ شاید سرخاب کا یہ پر اس کے سر سجے گا لیکن بدحال معیشت کی وجہ سے اس کی مقبولیت کا گراف مسلسل نیچے جا رہا ہے۔ اسی لیے اس نے جولائی ۲۰۱۱ء سے افغانستان سے فوجی نکالنے کا جو اعلان کیا تھا وہ اس کے لیے ایک اور دردِ سر بن چکا ہے۔ حکومتی جماعت 'ڈیموکریٹک پارٹی' کے ۲۵ ارکان کانگرس نے اُسے خط لکھا ہے، جس میں مطالبہ کیا گیا ہے کہ افغانستان سے انخلا کے پہلے مرحلے میں زیادہ فوجیں نکالی جائیں۔ لیکن اُس کے جرنیلوں کا یہ کہنا ہے کہ جلد بازی میں انخلا زیادہ نقصان کا باعث بنے گا۔ نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن کے مخمصے میں گرفتار اوباما نے آخر کار دس ہزار فوجی نکالنے کا اعلان کر دیا ہے۔ بے شک امریکہ کی ہزیمت کے واضح آثار افغانستان میں نظر آنے لگے ہیں۔

اِدھر پاکستانی فوج کی ''قابلِ رحم'' حالت بھی مجاہدین کی کارروائیوں کی بدولت دیکھنے سے تعلّق رکھتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی پھٹکار اور ان کے اعمال کی نحوست اِن کا گھیراؤ کر چکی ہے۔ اولیاء اللہ سے بَیر اور دشمنی کے یہ دنیاوی اور ظاہری نتائج ہیں، جو مرتدین اور ان کے کافر آقا بھگت رہے ہیں۔ اللہ سے جنگ کرنے والوں کے نصیبے میں یہی مسکنت ونکبت ہے، یقین رکھنا چاہیے کہ جس طرح یہ دنیا کی ذلت ورسوائی میں 'شریک بھائی' ہیں بالکل اسی طرح یہ کفار اور مرتدین آخرت کے خسرانِ مبین میں بھی برابر کے شریک ہوں گے۔

خَسِرَ الدُّنْيَا وَالْآخِرَةَ ذٰلِكَ هُوَ الْخُسْرَانُ الْمُبِيْنُ (الحج: ۱۱)

''دنیا میں بھی نقصان اٹھایا اور آخرت میں بھی، یہی تو نقصان صریح ہے''۔

☆☆☆☆☆

## شیخؒ کا پاکستانی علما سے تعلّق

۱۹۹۸ء میں شیخؒ نے مفتی رشید احمد رحمہ اللہ کو ایک مکتوب تحریر کیا جس میں مفتی صاحبؒ سے تعاون کی درخواست کی گئی۔ اس کے جواب میں مفتی صاحب رحمہ اللہ نے رمضان ۱۹۹۸ء میں علما کا ایک وفد شیخ سے ملاقات کے لیے روانہ فرمایا، اس وفد میں موجود ایک عالمِ دین شیخؒ سے ملاقات کا احوال اس طرح بیان فرماتے ہیں: ''جب ہم شیخؒ سے ملاقات کے لیے پہنچے تو اُن کے محافظین سے تعارف ہوا اور اُنہیں بتایا گیا کہ ہم دارالافتاء جامعۃ الرشید سے آئے ہیں، شیخؒ کے محافظین نے بتایا کہ شیخؒ نے پچھلی رات آپ کو اور مولانا فضل محمد کو خواب میں دیکھا تھا...... اسی دوران افطاری کا وقت ہوا تو شیخؒ کے ہمراہ افطاری کی...... پھر شیخؒ کے ایک ساتھی نے مغرب کی نماز پڑھائی، دورانِ نماز میں شیخؒ اور دیگر عرب مجاہدین نے رفع یدین نہیں کیا بلکہ حنفی طریقے سے نماز پڑھی۔ عرب معاشرت کے مطابق کھانا چُنا گیا اور تناول کیا گیا۔ کھانے کے بعد شیخؒ سے نشست ہوئی۔ شیخؒ نے دریافت فرمایا کہ اہل پاکستان میرے بارے میں کیا تاثرات رکھتے ہیں۔ میں نے جواب دیا کہ اہل پاکستان تو آپ پر فدا ہوتے ہیں، آپ کے نام پر اپنے بیٹوں کے نام رکھتے ہیں۔ پھر شیخؒ نے پوچھا کہ پاکستان کے علما میڈیا کا کتنا استعمال کرتے ہیں، سعودیہ میں تو علما نے اس کا بہت استعمال کیا اور اس کے ذریعے جہاد کی دعوت کو عام کیا۔ میں نے کہا کہ ہمارے علما میڈیا کے ایسے استعمال کو پسند نہیں کرتے۔ شیخؒ نے فرمایا کہ اس سے تو اسلام کی اشاعت زیادہ ہوتی ہے اور جہاد کی دعوت پھیلتی ہے۔ میں نے کہا کہ اسلام کی اشاعت فطری طور پر ہونا چاہیے، غیر فطری طور پر نہیں ہونی چاہیے، یہ سن کر شیخ خاموش ہوگئے (یاد رہے بعد ازاں مفتی رشید احمد رحمہ اللہ بھی جہاد کی دعوت کی ترغیب اور ترویج کے لیے میڈیا کے استعمال کے جواز کے قائل ہوگئے تھے)۔ جب ہم رخصت ہونے لگے تو ہمیں گاڑی میں بٹھانے کے لیے آئے اور ایک عصا مجھے عطا کیا۔ پھر ملا محمد حسن (گورنر قندھار) نے ہمیں شہر کا دورہ کروایا اور شہدا کی قبروں کی زیارت کروائی۔ راستے میں چند اور قبریں بھی تھیں جن کی بابت بتایا گیا کہ روس نے چند علما کو یہاں شہید کر دیا گیا تھا۔ کچھ عرصے بعد شیخ نے ایک مرتبہ مجھے ایک مجاہد کے ذریعے ایک قرآن مجید کا نسخہ اور ایک عدد 'ثوب' بھجوایا اور مجھ سے بوصلہ یعنی (compass) منگوایا، جو میں نے بھجوا دیا تھا''۔

# شیخ اسامہؒ کی شہادت اور 'رائل انڈین آرمی'

عبید الرحمٰن زبیر

رائل انڈین آرمی المعروف 'پاکستانی فوج' دینِ اسلام کو مٹانے کے لیے بنائے گئے صلیبی اتحاد میں اول روز سے ہی پیش پیش ہے۔ یہ فوج اگرچہ ''ایمان، تقویٰ اور جہاد'' جیسی مقدس اصطلاحات کے بیج بھی کبھی کبھار اپنے سینے پر آویزاں کر لیتی ہے لیکن اپنی نہاد میں جہاں یہ بدترین اسلام دشمن اور دین بیزار واقع ہوئی ہے، وہیں جہاد سے عداوت، مجاہدین سے چڑ اور دشمنانِ خدا کے سامنے سینہ سپر ہونے والوں سے ازلی دشمنی اس کا خاصہ رہی ہے۔ اس فوج کے اس کریہہ چہرے پر شاید مزید کچھ عرصہ 'تقدس کی نقابیں' پڑی رہتیں لیکن جیسے ہی سرخ ریچھ کی افغانستان میں موت واقع ہوئی...... اُسی وقت سے اس کا 'پاکیزہ چہرہ' بے نقاب ہونے لگا۔ سوویت یونین کی شکست کے بعد پاکستانی فوج اور اس کے خفیہ اداروں نے 'ایک عشرے سے زیادہ جنگ کی تباہ کاریاں سہنے والے ملکِ افغانستان میں اپنی سازشوں اور مکر وفریب کے ذریعے اس ملک کو مزید نصف عشرے تک جنگ کی بھٹی میں تبدیل کیے رکھا۔ مجاہدین کے درمیان پھوٹ ڈلوا کر اور اپنے پسندیدہ اور چہیتے لوگوں کو آگے لانے کے غرض سے پاکستانی فوج اور اُس کے خفیہ اداروں نے افغانستان میں خون ریزی کا مکروہ کھیل جاری رکھا۔

طالبانِ عالیشان نے جب اس فساد اور ظلم کے خاتمے کے لیے میدان میں نکلنے کا فیصلہ کیا تو پاکستانی فوج اور آئی ایس آئی ایک نئے روپ میں سامنے آئے۔ اب یار لوگوں نے پوری دنیا میں ڈھنڈورا پیٹا کہ طالبان کی صورت میں آئی ایس آئی افغانستان پر قابض ہو رہی ہے...... پھر نصیر اللہ بابر، سلطان امیر تارڑ المعروف کرنل امام سمیت بے شمار ایسے کردار تخلیق کیے گئے جنہیں طالبان کے 'گاڈ فادر' کا نام دیا گیا۔ اگرچہ اس غبارے سے چند سالوں میں ہی ہوا نکل گئی (جس کا تذکرہ آگے آئے گا) لیکن یہ حقیقت بھی چھپائی نہیں جاسکتی کہ امارت اسلامیہ افغانستان کے دور میں پورے افغانستان میں 'گاڈ فادرز' کی تمناؤں اور سرتوڑ کوششوں کے علی الرغم شریعتِ اسلامی کا کامل نفاذ رہا۔ کوئی پوچھے کہ بھلا یہ کیسے سرپرست تھے کہ ''جن کے ہاتھ میں طالبان کی لگامیں بھی تھی'' اور پھر بھی طالبان پورے افغانستان میں شریعت کے نفاذ میں کامیاب ٹھہرے تھے...... یہ تو اس پروپیگنڈے کے رد کا ایک پہلو اور اس سفید جھوٹ کی قلعی کھولنے کی ایک دلیل ہے (جس کا مناسبِ حال جواب کسی سے بھی بن نہیں پاتا)۔

معرکۂ گیارہ ستمبر کے بعد پاکستانی فوج نے جس انداز سے امارت اسلامیہ افغانستان کے خلاف یہود ونصاریٰ کے اتحاد میں 'صفِ اول' کو سنبھالا اُس سے ''طالبان کی پشت بانی'' کا بھانڈا پوری طرح پھوٹ گیا۔ معرکۂ گیارہ ستمبر کا دن ہر حوالے سے یوم تفریق ہے۔ اس حوالے سے بھی کہ جو 'رائل انڈین آرمی' جسے شیطانی اذہان نے ''پاک فوج'' کا نام دے کر مسلمانانِ عالم کی نظر میں معتبر ٹھہرانے کی سعی پیہم کی تھی...... اُس نے اپنے عمل سے واشگاف انداز میں اپنی حقیقت کا اظہار کر ڈالا۔ یوم تفریق نے ہی ثابت کیا کہ اس فوج کی سرشت اور فطرت میں اُسی رائل انڈین آرمی کی خصوصیات پائی جاتی ہیں...... جس کا یہ جدید ایڈیشن ہے۔

امریکہ کی سرکردگی میں صلیبی اتحاد افغانستان میں شریعت کا بول بالا کرنے والوں کے خلاف صف آرا ہوتا ہے اور ان صفوں کی اولین ترتیب میں یہی رائل انڈین آرمی کھڑی نظر آتی ہے۔ پھر (تا دمِ تحریر) کامل دس سال تک یہی رائل انڈین آرمی 'اہل صلیب کے شانہ بشانہ مجاہدین کے خلاف ہر محاذ پر کھڑی نظر آتی ہے۔ ذرا ایک ہلکی سی نظر گذشتہ دس سال کے منظر نامے پر ڈالیے...... اکتوبر ۲۰۰۱ء میں امریکی حملے کے بعد کے صرف ابتدائی تین سے چار ماہ کے دوران رائل انڈین آرمی کے اڈوں سے کفار کے جہازوں نے اہل ایمان کی بستیوں کو غارت کرنے کے لیے ستاون ہزار سے زائد پروازیں بھری...... لشکرِ دجال کو انہوں نے ہر طرح کی لاجسٹک سپورٹ فراہم کی...... پاکستان کی خشکی، پانی اور فضائیں انہوں نے صلیبیوں کے لیے کلیتاً وقف کر دیں......

**رائل انڈین آرمی شیخ اسامہؒ کی شہادت میں امریکہ کے ساتھ برابر شریک ہے۔ اس کے خفیہ ادارے اور اس کا پورا نظام صلیب کی خدمت گاری میں استعمال ہو رہا ہے اور شیخ اسامہؒ کی شہادت صلیب کی اسی خدمت گاری کی اعلیٰ ترین مثال ہے۔ اب پاکستانی فوج جو مرضی کہتی رہے اور خود کو ''صاف اور پوتر'' ثابت کرنے کے لیے جتنے مرضی جتن کر لے لیکن مجاہدین کی نظر میں یہ ایک مجرم گروہ، خائنین کا جتھہ، مسلمانوں کے قاتلوں اور صلیب کے پجاریوں کا اکٹھ ہے...... لہٰذا کسی بھی صورت میں اس کے جرائم سے صرف نظر کرنا ممکن نہیں**

عرب وعجم کے ہزاروں مجاہدین کو یہود ونصاریٰ کے ہاتھ فروخت کر دیا گیا...... ان مجاہدین کے خاندانوں اور خواتین کے ساتھ انسانیت سوز جرائم کا ارتکاب کیا گیا...... اور ایسا آخر کیوں نہ کیا جاتا کہ آخر اسی رائل انڈین آرمی کے آباؤاجداد نے کعبۃ اللہ پر گولیاں برسائی تھیں، پھر بھلا 'اطاعت کیش بیٹے' اپنے آبا سے کیونکر پیچھے رہتے؟؟؟...... اگر اُنہوں نے کعبۃ اللہ کی بے حرمتی کی تو یہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیھم اجمعین کی

اولادوں' مجاہدین اسلام، اُن کے خاندانوں اور خواتین کے لیے درندے کیوں نہ ہوتے؟؟؟

اس فوج نے صلیبیوں کو ہر فکر سے آزاد کر دیا اور یہ پیغام دیا کہ مکمل یکسوئی سے افغانستان کے غیرت مند مسلمانوں کو تہہ تیغ کرو......ہم تمہاری رسد میں ایک دن کا تعطل بھی پیدا نہیں ہونے دیں گے......چنانچہ ان کی حفاظت میں صلیبی رسد (جس میں خوراک، شراب، خنزیر کا گوشت، اسلحہ، جنگی ساز و سامان، ٹینک، بکتر بند وغیرہ سب شامل ہیں) کراچی کے ساحلوں پر اترتا ہے اور پھر وہاں سے ہزاروں کلومیٹر کا فاصلہ طے کر کے چمن اور طورخم کے راستے افغانستان میں موجود صلیبی فوج کے مراکز اور کیمپوں تک پہنچتا ہے......

مسجدِ حرام میں گولیاں برسانے والی فوج کے اس جدید ایڈیشن نے صلیبی آقاؤں کی رضا جوئی کے لیے بنات کعبہ کو اپنا خصوصی ہدف بنایا......لال مسجد اور جامعہ حفصہؓ کا سانحہ دردِ دل رکھنے والے کسی بھی مسلمان کو بھلائے نہیں بھولتا......معصوم بچیوں اور طلبہ کے جسموں کو فاسفورس بموں سے مٹا دینا' اس فوج کا نمایاں ترین کارنامہ ہے۔ جامعہ حفصہؓ کی بہت سی طالبات' جو کہ عفت و عصمت کا نشان تھیں' کو غائب کر دیا گیا جو اب تک آئی ایس آئی کے خفیہ قید خانوں میں مقید ہیں......

ایک جانب صلیبی اتحاد' افغانستان میں مسلمانوں کے قتل عام کو جاری رکھے ہوئے ہے اور دوسری جانب ڈالروں کی ہوس میں مبتلا یہ فوج آقاؤں سے بھی آگے نکلنے کی تگ و دو میں ہے......آزاد قبائل، سوات اور مالاکنڈ ڈویژن کی وادیاں اس 'ناپاک فوج' کی درندگی، دین بے زاری، انسانیت دشمنی اور شیطانی اعمال و افعال پر گواہ ہیں۔ ان علاقوں میں آپریشن در آپریشن کے تسلسل میں ظلم اور وحشت و بربریت کے ایسے ہولناک مناظر سامنے آئے کہ افغانستان پر قابض کافر فوجوں اور اس فوج میں کوئی فرق روا رکھنا ممکن ہی نہ رہا۔ ڈالروں کی پرستش کرنے والی یہ فوج' مجاہدین کا مقابلہ تو خیر کیا کرتی......لیکن اس نے مقامی مسلمانوں کو اپنے بدترین جور و ستم کا نشانہ بنایا......جس شخص نے اپنے گھر میں کسی مجاہد کو ایک وقت کا کھانا کھلایا......اُس کو اس ''جرم'' کی سزا یوں دی گئی کہ اُس کا پورا گھر بمباری سے تباہ کر دیا گیا......خواتین، بچوں اور ضعیف العمر افراد کو بے دریغ قتل کیا گیا اور جو بچ گئے وہ دربدر کی خاک چھاننے اور آئی ڈی پیز کیمپوں میں پناہ لینے پر مجبور کر دیے گئے......لیکن اس پر بھی اس فوج کی جہاد دشمنی اور صلیب دوستی کی آگ ٹھنڈی نہیں ہوئی بلکہ ان صوابی، پشاور، مردان اور دیگر شہروں میں قائم ان کیمپوں سے بھی مہاجرین کی بے شمار باپردہ، عفت مآب بیٹیوں کو رائل انڈین آرمی نے اغوا کیا......ڈرون حملوں کے لیے رائل انڈین آرمی کا امریکی فوج سے تعاون اب کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں......ان حملوں کے لیے اہداف کے تعیّن سے لے کر جاسوسوں کی فراہمی تک اور ڈرون طیاروں کو اپنے ملک سے اڑنے اور اترنے اور پارک ہونے کی اجازت سے لے کر جاسوسوں کو رقوم کی فراہمی تک اصلی اور بنیادی کردار فوج اور آئی ایس آئی کا ہی ہے۔ جبکہ دوسری جانب عامۃ المسلمین کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کے لیے احتجاج اور مصنوعی غصّے کے اظہار کا ڈرامہ بھی مضحکہ خیز حرکت ہے۔

سطور بالا سے یہ بات واضح ہے کہ پاکستانی فوج دراصل رائل انڈین آرمی ہی کا تسلسل ہے بلکہ اصل بات تو یہ ہے کہ پاکستانی فوج کو رائل انڈین آرمی کا 'نیا جنم' قرار دینے میں کوئی چیز مانع نظر نہیں آتی۔

گزشتہ دس سال میں رائل انڈین آرمی کا پورا زور جہاد اور جذبہ جہاد کو مٹانے میں صرف ہوا ہے۔ ویسے تو اس فوج کا جہاد سے بیر بہت پرانا ہے لیکن گزشتہ دس سالوں میں اسے کھل کھیلنے کا موقع ملا ہے۔ یہ فوج اپنے مالکوں کی خوشنودی اور اُن کی معاونت میں ہر حد عبور کر گئی ہے۔ یہاں تک کہ شیخ اسامہ جیسی شخصیت......جنہیں آج کے دور میں بلاشبہ امت کا سب سے بڑا محسن قرار دیا جا سکتا ہے......تک کفار کو رسائی بھی اسی فوج اور اس کے خفیہ اداروں کی مدد سے ملی۔ ۲ مئی ۲۰۱۱ء کو جو کچھ ہوا، اُس میں صلیبیوں کو پاکستانی فوج اور اس کے اداروں کی مکمل معاونت حاصل رہی۔ اب صورت حال یہ ہے کہ پاکستان خود کو اس پورے واقعے سے بری الذمہ قرار دینے کی کوشش کر رہا ہے تا کہ وہ مجاہدین کے غیض و غضب سے محفوظ رہ سکے۔ لیکن حقائق و واقعات کی کڑیاں ملانے سے پرلے درجے کا کودن شخص بھی پاکستان کو اس کارروائی سے بری الذمہ قرار نہیں دے سکتا۔

۲ مئی کو اوباما کی خطاب کرتے ہوئے کہا ''القاعدہ کے سربراہ اسامہ بن لادن کی ہلاکت کے باعث دنیا محفوظ تر ہو گئی ہے، امریکی فوج کے خصوصی دستے پاکستانی فوج کے تعاون سے اس کمپاؤنڈ میں پہنچنے میں کامیاب ہوئے جہاں اسامہ چھپے ہوئے تھے۔ میں نے دونوں ملکوں کے درمیان انسداد دہشت گردی کے لیے تعاون کے تحت آپریشن کے بعد صدر آصف زرداری سے فون پر گفتگو کی'' (روزنامہ ایکسپریس ۳ مئی ۲۰۱۱ء)۔ اُس نے مزید کہا کہ ''یہ پاکستان اور امریکہ کے لیے تاریخی کامیابی ہے'' (روزنامہ خبریں، ۳ مئی ۲۰۱۱ء) جبکہ اسی دن کے اخبار نے ہیلری کلنٹن کا یہ بیان شائع کیا ''القاعدہ سربراہ اسامہ بن لان کی ہلاکت کے بعد اب انصاف ہو چکا ہے، پاکستان کے تعاون سے دباؤ بڑھانے میں کامیاب ہوئے'' (روزنامہ ایکسپریس ۳ مئی ۲۰۱۱ء)۔ اُس نے مزید کہا ''پاکستان کے تعاون سے بڑی کامیابی ملی ہے'' (روزنامہ خبریں، ۳ مئی ۲۰۱۱ء)۔ ۳ مئی ۲۰۱۱ء کو روزنامہ جسارت کی خبر کے مطابق ''امریکی چیئرمین جوائنٹ چیفس آف اسٹاف ایڈمرل مائیک مولن اور سی آئی اے کے سربراہ جنرل ڈیوڈ پیٹریاس نے پیر کو آرمی کے چیف جنرل اشفاق پرویز کیانی اور آئی ایس آئی کے سربراہ لیفٹیننٹ جنرل احمد شجاع پاشا کو ٹیلی فون کیا اور پاکستانی عسکری اداروں کی

شیخ اسامہ جیسی شخصیت......جنہیں آج کے دور میں بلاشبہ امت کا سب سے بڑا محسن قرار دیا جا سکتا ہے......تک کفار کو رسائی بھی اسی فوج اور اس کے خفیہ اداروں کی مدد سے ملی۔ ۲ مئی ۲۰۱۱ء کو جو کچھ ہوا، اُس میں صلیبیوں کو پاکستانی فوج اور اس کے اداروں کی مکمل معاونت حاصل رہی۔ اب صورت حال یہ ہے کہ پاکستان خود کو اس پورے واقعے سے بری الذمہ قرار دینے کی کوشش کر رہا ہے تا کہ وہ مجاہدین کے غیض و غضب سے محفوظ رہ سکے۔

جانب سے انٹیلی جنس شیئرنگ میں تعاون سمیت اسامہ بن لادن کی ہلاکت کے تناظر میں مستقبل کے تعاون پر تبادلہ خیال کیا۔عسکری ذرائع کے مطابق ان ٹیلی فونک رابطوں میں امریکی دفاعی حکام نے پاکستان کی عسکری قیادت کا القاعدہ کے سربراہ اسامہ بن لادن کے خلاف کامیاب آپریشن میں ان کے انٹیلی جنس تعاون پر شکریہ ادا کرتے ہوئے کہا کہ پاکستان کے تعاون کے باعث ہی ہمیں بڑی کامیابی حاصل ہوئی ہے''۔امریکی صدر کے خصوصی ایلچی مارک گراسمین نے کہا کہ'' پاکستان نے اسامہ بن لادن تک پہنچنے میں مدد کی،اسامہ کی ہلاکت سے پاک امریکہ انٹیلی جنس ایجنسیوں کے درمیان تعاون بڑھے گا''(روزنامہ جنگ،۵ مئی ۲۰۱۱ء)۔

جب کہ اس کے جواب میں پاکستان کی جانب سے کیا کہا گیا' پیش خدمت ہے۔آصف زرداری نے کہا'' پاکستان نے اسامہ کے پیغام رساں کی شناخت سے معلومات فراہم کی تھیں،جس سے اسامہ تک پہنچنے میں مدد ملی،امریکہ اور پاکستان کے درمیان دہشت گردی کے خلاف ۱۰برسوں سے جاری تعاون کے باعث اسامہ کا خاتمہ ہوا''۔(جنگ اپ ڈیٹس،۳مئی ۲۰۱۱ء)۔یوسف گیلانی نے کہا'' اسامہ بن لادن کی خفیہ موجودگی سے متعلّق پاکستان کی اعانت کا امریکی صدر کا اعتراف قابل تحسین ہے''(روزنامہ جسارت ۳ مئی ۲۰۱۱ء)۔برطانیہ میں پاکستانی ہائی کمشنر واجد شمس الحسن نے کہا'' امریکی افواج کو پاکستان میں کارروائی کرنے کی پیشگی اجازت دی گئی تھی،وائس آف امریکہ سے بات چیت کرتے ہوئے پاکستانی ہائی کمشنر نے کہا کہ القاعدہ کے رہنما کو پکڑنے کے لیے آپریشن میں پاکستانی فوج نے اہم کردار ادا کیا ہے''(روزنامہ ایکسپریس،روزنامہ اسلام،۴مئی ۲۰۱۱ء)۔ پاکستانی سیکرٹری خارجہ سلمان بشیر نے کہا'' القاعدہ کے رہنما اسامہ کی ہلاکت کے آپریشن میں پاکستان نے اہم کردار ادا کیا''(روزنامہ جنگ،اپ ڈیٹس،۴مئی ۲۰۱۱ء)۔روزنامہ جنگ نے ۱۰ مئی ۲۰۱۱ءکو اپنی اپ ڈیٹس میں ایک برطانوی اخبار کا حوالہ دیتے ہوئے لکھا کہ '' اسامہ کو مارنے کے لیے پاک امریکہ معاہدہ ۱۰ سال پہلے ہوا تھا۔معاہدے کے مطابق امریکہ کو پاکستانی سرزمین پر کارروائی کا حق دیا گیا تھا۔معاہدہ امریکی صدر بش اور پرویز مشرف کے درمیان ہوا تھا۔اس میں طے پایا تھا کہ ایسی کارروائی کے نتیجے میں پاکستان بھرپور احتجاج کرے گا اور کارروائی کی مزاحمت نہیں کرے گا''۔

ان بیانات سے یہ حقیقت واضح ہے کہ امریکی و پاکستانی خفیہ ادارے اور افواج' شیخ اسامہؒ کی شہادت میں برابری کی بنیاد پر ملوث ہیں۔شیخ اسامہؒ کی مخبری اور جاسوسی کرنے کا کام امریکہ نے اپنے کتوں سے نہیں لیا بلکہ اُس نے اپنے کتوں کا کردار پاکستانی فوج اور آئی ایس آئی کو سونپا۔ذرا یہ خبر ملاحظہ ہو'' پاکستان کے حساس ادارے آئی ایس آئی نے امریکہ کو متعدد مرتبہ ایک ایسی ٹیلی فون کالز کا ریکارڈ دیا جس میں ایک عرب' سعودی عرب میں کسی شخص سے مخصوص کوڈ میں رقم کے متعلّق گفتگو کر رہا تھا۔اس ریکارڈ کی بنیاد پر اسامہ کے گرد گھیرا تنگ کیا گیا۔عسکری ذرائع کے مطابق تین مرتبہ ٹیلی فون کال ہوئی،ہر مرتبہ ٹیلی فون کرنے والا شخص بات کرنے کے بعد موبائل سم بند کر دیتا پھر کچھ عرصہ بعد دوبارہ سم ایکٹویٹ کی گئی اور عربی میں گفتگو کی گئی اور سم کو بند کر دیا گیا۔اگست ۲۰۱۰ء میں آخری مرتبہ اس سم کے ذریعے کمپاؤنڈ سے کال کی گئی اور عربی میں گفتگو ریکارڈ کی گئی اور یہ ریکارڈ امریکہ کے سپرد کیا گیا۔عسکری ذرائع نے بتایا کہ امریکہ اسی ٹیلی فون کال کے ذریعے اسامہ تک پہنچنے میں کامیاب ہوا''(اردو پوائنٹ،۵مئی ۲۰۱۱ء)۔

جبکہ اس کارروائی کے دوران'' زمینی حقائق'' پر بھی ایک نظر ڈال لینی چاہیے۔ اس کارروائی کے فوراً بعد سے یہ خبریں اخبارات میں تواتر آئیں کہ سیکورٹی فورسز نے آپریشن سے قبل مقامی آبادی سے کہا کہ وہ اپنے گھروں کی روشنیاں بجھادیں اور گھروں سے باہر نہ نکلیں۔اسی دوران علاقے میں کرفیو نافذ رہا اور ٹھنڈا چوا( آپریشن کا ہدف گاؤں) کو آنے اور جانے والے راستوں کی مکمل ناکہ بندی کر دی گئی۔

ان تمام خبروں کے نتیجے میں یہ بات وثوق سے کہی جا سکتی ہے کہ رائل انڈین آرمی شیخ اسامہؒ کی شہادت میں امریکہ کے ساتھ برابر شریک ہے۔اس کے خفیہ ادارے اور اس کا پورا نظام صلیب کی خدمت گاری میں استعمال ہو رہا ہے اور شیخ اسامہؒ کی شہادت صلیب کی اسی خدمت گاری کی اعلیٰ ترین مثال ہے۔اب پاکستانی فوج جو مرضی کہتی رہے اور خود کو '' صاف اور پوّتر'' ثابت کرنے کے لیے جتنے مرضی جتن کر لے لیکن مجاہدین کی نظر میں یہ ایک مجرم گروہ،خائنین کا جتھہ،مسلمانوں کے قاتلوں اور صلیب کے پجاریوں کا اکھ ہے......

لہٰذا کسی بھی صورت میں اس کے جرائم سے صرف نظر کرنا ممکن نہیں اور ہر ممکن طریقہ سے اہلِ صلیب، یہود و نصاریٰ اور ان کے معاونین کو ہدف بنانے اور شدید سے شدید ضربیں لگانے کا سلسلہ جاری رہے گا تاکہ ظالم، جابر،اللہ کے باغی اور امت مسلمہ کے غدار و خائن اپنے انجام کو پہنچیں۔

☆☆☆☆☆

## بقیہ:اے شیخؒ !میرے ماں باپ آپ پر قربان!!!

اب امت بجا طور فخر کرنے کے قابل ہوئی ہے۔اب وقت آگیا ہے کہ امت تمام فقہی و علمی اور گروہی اختلافات بھلا کر ایک پلیٹ فارم پر جمع ہو،دنیا کی معمولی آسائشوں کو چھوڑ کر ہجرت و جہاد کے اس مشن پر کاربند ہو اور سب مل کر کفار کی قائم کردہ دیواروں کو گرا کر اسلام کی عظمتِ رفتہ خلافتِ اسلامیہ کا پھر سے احیا کریں۔یہی وقت کی پکار ہے،یہی اسامہ بن لادن شہیدؒ کا راستہ ہے اور یہی وقت کا اہم فریضہ ہے اور یہی ہم پر فرضِ عین ہے۔اگر ہم نے اس اہم فریضہ کو ادا کر دیا تو کامیابی ہمارے قدم چومے گی اور ہم آخرت میں سرخرو ہوں گے۔ان شاءاللہ۔

اے شیخؒ !میرے ماں باپ آپ پر قربان!!!

☆☆☆☆☆

# مجددِ جہاد

مولانا محمد سلیمان بالاکوٹی صاحب مدظلہ العالی

میری چھ سالہ بیٹی مجھے بڑی حسرت اور معصومیت سے کہتی ہے ''دیکھیں نا ابو! آپ اسامہ بن لادن کی دعوت کردیتے تو میں ان سے بات کرلیتی، اب تو وہ شہید ہوگئے ہیں، آپ نے دیر کردی، اب کیا کریں''۔ اور میں نے اپنے آنسو اپنی آنکھوں میں جذب کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا ''جنت میں مل لیں گے''۔ میں نے اپنی بیٹی کو سرشاری اور وارفتگی سے بارہا گنگناتے دیکھا ''میرا شیر...... اسامہ بن لادن''۔ شیخ اسامہؒ کی شہادت کی خبر سے دلوں میں جو کہرام مچا ہے او رصبر کے گھروندے جس طرح ٹوٹتے ہوئے محسوس ہوئے وہ ہر غم زدہ جانتا ہے۔ پانچ دن ایسے گزرے کہ میری اہلیہ مجھے تھوڑی تھوڑی دیر بعد روتے ہوئے کہتی ''شیخ کا کچھ پتہ چلا''، ''وہ زندہ ہی ہوں گے نا''، ''سارا کچھ بے مزہ اور بے رونق ہے'' اور پھر بے چینی سے ایک کمرے سے دوسرے کمرے میں، اِدھر اُدھر پھرنے لگتی۔

اللہ تعالیٰ نے کیسی محبوبیت عطا کی تھی کہ امت مسلمہ کی نسلوں کے دل اس مردِ قلندر کے ساتھ دھڑکتے تھے اور دھڑکتے رہیں گے۔ اور کیوں نہ دھڑکیں کہ ظلم و جبر کی سفاک راتوں میں آنسوؤں میں ڈوبی ہوئی امت مسلمہ کی مدھم ہوتی نبضوں کے لیے اس کی آواز زندگی کی حرارت تھی۔ اس کے نرم لہجے میں بلا کا رعب تھا، وہ دور کسی کہف میں بیٹھا بولتا تھا اور اس کی آواز کی گونج سے ساتوں براعظموں کے اہل کفر پر لرزہ طاری ہوجاتا تھا۔

میں جب شیخؒ کو سوچتا ہوں تو مجھے ان کی فدائیت، ان کے زہد اور ان کے جذبے میں حضرت مصعب بن عمیرؓ کی جھلک دکھائی دیتی ہے۔ حضرت مصعب بن عمیرؓ آسائشوں کی زندگی گزارتے ہوئے جب جادۂ حق کی مسافت اختیار کرتے ہیں تو سب ناز و نعم کو خوشی خوشی خیر باد کہتے ہیں۔ ہمیشہ ریشم اور کمخواب پہننے والے مصعبؓ ایک مرتبہ اس حال میں اپنے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آتے ہیں کہ کھال کے دو ٹکڑوں سے جسم ڈھانپا ہوا ہے اور اس کھال میں بھی پیوند لگے ہیں۔ آقا صلی اللہ علیہ وسلم ان کے اس حال پر رو پڑے اور کہا میں نے مکہ میں اس سے زیادہ خوش پوشاک اور خوبرو نوجوان نہیں دیکھا تھا اور آج اللہ کے لیے اس کا یہ حال ہے کہ اس کے بال غبار آلود اور لباس بوسیدہ ہے۔ تین ہجرتوں کا شرف حاصل ہوا اور زندگی محض اللہ کے لیے اسی کربِ مسلسل میں گزارتے گزارتے جان جانِ آفرین کے سپرد اس طرح کی کہ احد کے میدان میں آپ کی لاش مٹی اور خون سے آلود پڑی ہے اور آپ کے دونوں بازو کٹے ہوئے ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم آپ کی لاش کے پاس تشریف لائے، آبدیدگی کے عالم میں تلاوت فرمائی

فَمِنْهُم مَّن قَضَى نَحْبَهُ وَمِنْهُم مَّن يَنتَظِرُ وَمَا بَدَّلُوا تَبْدِيلاً (الاحزاب: ۲۳)

''پس اُن میں سے کوئی تو اپنی نذر پوری کرچکا اور کوئی وقت آنے کا منتظر ہے اور انہوں نے (اپنے قول کو) ذرا بھی نہیں بدلا''۔

شیخ اسامہؒ کی زندگی انہی نقوش کی حامل تھی اور ہم آج ان کی شہادت پر یہی تلاوت کرتے ہیں، فَمِنْهُم مَّن قَضَى نَحْبَهُ وَمِنْهُم مَّن يَنتَظِرُ وَمَا بَدَّلُوا تَبْدِيلاً۔

امت مسلمہ پر اللہ تعالیٰ کا یہ احسان ہے کہ زوالِ علم و عمل کے ہر موڑ پر تجدید دین کی کوئی آواز گونجتی رہی ہے اور اس موثر اور متاثر کن آواز میں باطل کی بھنبھناہٹیں دب کر مردہ ہوتی رہی ہیں۔ ہم جس صدی میں جی رہے ہیں اس میں بلاشبہ جس کارِ تجدید کی امت کو ضرورت تھی وہ عملِ جہاد کا اسوۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی روشنی میں احیا اور استحکام تھا۔ اور عملِ جہاد کے احیا میں بڑی رکاوٹ عالمِ کفر کی طرف سے نہیں بلکہ اسلامی قیادتوں کی طرف سے تھی جن کے ذہنی سانچے وطنیت، مغربیت، مسلکی مذہبیت اور خود غرضانہ افادیت سے تشکیل پاکر اتنے پختہ ہوچکے ہیں کہ خالص حق ان کی طبیعتوں کے لیے تریاق کی بجائے زہر بن چکا ہے۔ جہاد پر اعتراضات و اشکالات اتنے لادین طبقے کو نہیں جتنے دین دار کہلانے والے طبقے کو ہیں۔ مساجد کے منبروں پر جہاد کی اصولی حمایت کے بعد جہاد کے عملی اطلاق کو گورکھ دھندا بنا کر مجاہدین کے ہر ہر فعل کو باریک بینی سے غلطیوں میں شمار کرکے فہرستیں طویل کرنے والے دنیا پسند قباپوشوں نے جتنا مجاہدین کے دلوں کو زخمی کیا ہے اتنا اہل کفر کی دشنام طرازیوں نے نہیں کیا۔ مجددِ جہاد شیخ اسامہ بن لادن شہیدؒ نے جہاد کے ہر ہر پہلو کو اپنی تجدیدی کاوشوں کا مرکز بنایا۔ وہ اہل کفر کے خلاف جہاد ہو یا کفر کے کلمہ گو حواریوں کے خلاف قتال ہو، وہ دینِ اسلام کے اندر نقب زنی کرنے والے روافض و منکرین ختم نبوت جیسے باطل فِرَق کے خلاف جہاد ہو یا مسلمان اکثریتی علاقوں پر مسلط حکمرانوں اور ان کی محافظ افواج کے خلاف قتال ہو...... یہ سب پہلو آپ کے تجدیدِ جہاد کے عمل کا حصّہ بنے، شہیدی حملوں کا مبارک اجتہادی عمل آپ کے استدلال اور عملی کاوشوں سے زندہ و پائندہ ہوگیا۔ اور اہل کفر و نفاق کے خلاف آپ نے حملوں کے لیے بالکل نئے زاویے متعارف کروائے جو یقیناً آپ ہی کا خاصا ہیں، جس میں گیارہ ستمبر کے مبارک حملے خاص طور پر نمایاں ہیں۔ تحریض علی القتال کے لیے آپ کی محنتیں اس نبویؐ اور قرآنی حکم کی اطاعت تھیں:

يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ حَرِّضِ الْمُؤْمِنِينَ عَلَى الْقِتَالِ (الانفال: ۶۵)

''اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! مومنین کو قتال پر ابھاریے''۔

آپؒ کی ذات 'تعیّشات کی زندگی کو ترک نہ کرنے والے جبہ و دستار کے حاملین کے لیے تازیانہ تھی کہ جن کی زندگیاں مرغن غذاؤں اور منصبوں کے حصول کی کوششوں کے سوا کچھ نہیں۔ البتہ اہل حق علمائے حق 'شیخؒ کی زندگی میں جہاد فی سبیل اللہ میں اُن کے دامے، درمے، قدمے، سخنے معاون و مددگار رہے اور اب اپنے دلوں کو ان کی جدائی میں زخمی پاتے ہیں۔ مذہبی دنیا پرستوں کی شریعت میں ہر وہ دینی عمل ناقابل برداشت ہے جس سے ان کی آرام دہ زندگی پر زد پڑے۔ سہولتوں سے لدے ہوئے گھروں میں پرتعیش زندگی گزارتے ہوئے ان کو اکثر شیطان وحی کرتا ہے کہ القاعدہ و طالبان میں سی آئی اے کا نفوذ ہے۔ یہ مذہبی عیاش' زندگی میں کبھی میدانِ جہاد کا رخ نہ کرنے کے باوجود مجاہدین کو جہاد کی حکمت عملی سمجھاتے ہیں۔

شیخ اسامہ بن لادن شہیدؒ کا تذکرہ دلوں کو تازگی بخشتا رہے گا۔ ان کے لہو نے اہل ایمان کے دلوں پر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ بات نقش کردی ہے کہ

(بقیہ صفحہ ۱۳۱ پر)

# شہیدامت، شیخ اسامہ بن لادنؒ

مولاناسیدضیاءالدین صاحب مدظلہ العالی

**الحمد لله والصلاة والسلام علی رسول الله...... وبعد**

**اعوذبالله من الشیطٰن الرجیم**

**وَلَئِن قُتِلْتُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ أَوْ مُتُّمْ لَمَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَحْمَةٌ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَO وَلَئِن مُّتُّمْ أَوْ قُتِلْتُمْ لإِلَى الله تُحْشَرُوْنَ(ال عمران:۱۵۷۔۱۵۸)**

**وقال الله تعالیٰ فی مقام آخر**

**فَالَّذِيْنَ هَاجَرُواْ وَأُخْرِجُواْ مِن دِيَارِهِمْ وَأُوذُواْ فِيْ سَبِيْلِيْ وَقَاتَلُواْ وَقُتِلُواْ لأُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّئَاتِهِمْ وَلأُدْخِلَنَّهُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِيْ مِن تَحْتِهَا الأَنْهَارُ ثَوَاباً مِّن عِندِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ عِندَهُ حُسْنُ الثَّوَابِ(آل عمران:۱۹۵)**

**وقال الله تعالیٰ فی مقام آخر**

**وَالَّذِيْنَ آمَنُواْ وَهَاجَرُواْ وَجَاهَدُواْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ آوَواْ وَّنَصَرُواْ أُولَئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقّاً لَّهُم مَّغْفِرَةٌ وَرِزْقٌ كَرِيْمٌ(الانفال:۷۴)**

عزیزو! آج ہم پر کفار کا قبضہ ہمہ جہت ہے......آج اُن کے قبضہ میں نہ صرف ہماری زمینیں ہیں، ہمارے وسائل ہیں...... بلکہ ہمارے ذہن، ہمارے قلوب، ہمارے اندازہائے فکر......سب کچھ اس دجالی تہذیب کی نذر ہو چکا ہے......آج ہماری آنکھیں وہی دیکھتی ہیں جو کفار دکھانا چاہتے ہیں......ہمارے کان وہی سنتے ہیں جو کفار کی طرف سے نشر ہوتا ہے......ہمارے ذہن اُسی نہج پر سوچتے ہیں جو کفار کی متعین کردہ نہج ہے......ہمارے فکروتدبر کے پیمانے وہی ہیں جنہیں کفار نے طے کیا ہے......وہ کہ جنہیں قرآن مجید میں ارذل اور مبغوض ترین مخلوق کہا گیا......ہم اُن کی ہر خبر، ہر پروپیگنڈے، ہر شرانگیز جھوٹ پر نہ صرف پوری طرح کان دھرتے ہیں بلکہ اُن پر بلادلیل یقین لاتے ہیں......جبکہ ہمارے رب، کائنات کے خالق کے ارشادات ہمیں ایک آنکھ نہیں بھاتے......اللہ ہم سے وعدہ فرماتا ہے کہ وَاللّٰهُ مُتِمُّ نُوْرِهِ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُوْنَ ''اللہ اپنے نور کا اتمام کر کے رہے گا، خواہ کفار کو یہ کتنا ہی ناگوار کیوں نہ ہو''......لیکن ہمیں اپنے مالک اور آقا کے وعدوں پر یقین نہیں ہے...... یہ کیسا ایمان ہے؟ شیطانی تہذیبِ مغرب نے ہماری آنکھیں چندھیا دی ہیں، ہماری عقلیں ماردی ہیں، ہماری سماعتیں ہم سے چھین لی ہیں، ہماری سیرتوں کو گہنا دیا ہے......ہمارے ایمان ویقین میں نقب لگایا ہے......

ایسے گھٹا ٹوپ اندھیرے میں بھی اللہ تعالیٰ نے اپنے چند بندوں کو خاص فضل سے نوازا ہے......جن کے سامنے کفر کی تمام طاقتیں تارِ عنکبوت سے بھی زیادہ ناپائیدار ثابت ہو رہی ہیں......جن کے ایمان، یقین، تقویٰ اور للّٰہیت کے آگے دشمن کے تمام مکروفریب دھرے کے دھرے رہ گئے ہیں......جنہیں اپنے رب کے وعدوں پر کامل یقین ہے......جو امتِ محمد یہ علی صاحبھا السلام کی عزت وعظمت اور دفاع کی جنگ لڑ رہے ہیں...... یہ مجاہدین فی سبیل اللہ ہیں...... جو ہر طرح کی بے سروسامانی کے باوجود اللہ تعالیٰ کے بھروسے پر تمام عالمِ کفر سے بھڑ گئے ہیں......اوران پر اللہ تعالیٰ کی نصرتوں کا نزول ہوتا ہے اور کفار کو ہر محاذ پر منہ کی کھانا پڑ رہی ہے......آج کے دور کے یہ اولیاء اللہ ہیں......جن کا ایک عظیم قائد ہم سے رخصت ہوا ہے......جی ہاں! شیخ اسامہ بن لادنؒ ہم سے رخصت ہوئے...... ہماری آنکھیں اُن کے فراق میں نم ناک ہیں لیکن زبانیں وہی الفاظ ادا کرتی ہیں جن سے ہمارا اللہ ہم سے راضی ہو اور ہم صدقِ دل سے اپنے رب کے فیصلوں کے آگے سرِ تسلیم خم کیے ہوئے ہیں۔

### حفاظتِ الٰہیہ، جسے اللہ رکھے......:

اللہ تعالیٰ کے طریقے اور سنتیں بدلا نہیں کرتیں......ذرا بنی اسرائیل کی تاریخ کو دیکھیے......حضرت موسیٰ علیہ السلام کی تلاش میں فرعون نے بنی اسرائیل کے نوّے ہزار بچوں کو ذبح کیا......جب کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرتِ کاملہ سے ایسا انتظام فرمایا کہ اُسی فرعون کے محل میں موسیٰ علیہ السلام کی تربیت کرائی......آج بھی دیکھ لیجیے......دنیا کی جدید ترین ٹیکنالوجی سر پیٹ رہی ہے......وہ جو زمین پر رینگنے والی چیونٹیوں کی بھی خبر رکھنے کا دعویٰ کرتے ہیں اُن کی ساری سٹیلائٹ ٹیکنالوجی بے کار اور فضول پڑی رہتی ہے......دنیا بھر کے بہترین جاسوسوں کو ہزاروں کی تعداد میں ایک شخص کی تلاش میں لگایا جاتا ہے......لیکن سب کے سب ناکام ونامراد رہتے ہیں......اُس شخص کی وجہ سے کفر کے سردار کو ۵۰ ارب ڈالر خرچ کرنے پڑتے ہیں......اس سب کے باوجود وہ ایک شخص پوری دو دہائیوں تک کفار کی آنکھوں میں کانٹے کی طرح کھٹکتا رہتا ہے اور اُن سے سینے پر مونگ دلتا رہتا ہے......اور سبحان اللہ! ذرا غور کیجیے کہ اللہ تعالیٰ نے اُس کی حفاظت بھی اپنی تدبیر اور سنت کے مطابق ہی کی......کہ فوج کی ناک کے نیچے بھی قادرِ مطلق نے اُس کی حفاظت فرمائی......

### لفظِ 'ہلاکت' صرف اللہ کے باغیوں کے لیے مخصوص ہے:

شیخ اسامہؒ کی شہادت پر ذرائع ابلاغ نے (اِلاّ ماشاء اللہ) ہلاکت کا لفظ استعمال کیا ہے۔ یہود ونصاریٰ کی چاکری کرنے والے اور کفار سے دوستیاں اور محبتیں قائم کرنے والے......اُن کی خوشنودی کے لیے اسلام کے عظیم مجاہد کی شہادت پر ایسے الفاظ کو استعمال کیا گیا ہے۔ جب کہ قرآن میں ہلاکت کا لفظ کفار، مشرکین، مکذبین، ملحدین اور منافقین کے لیے استعمال ہوا ہے۔ یہ عنوان معذب اقوام کے لیے مستعمل ہے۔ مرنے والا کافر ہے تو 'ہلاک ہوا' یہ خبر ہو گی۔ اگر وہ مذبذب ہے، ایمان وکفر واضح نہیں تو 'جاں بحق ہوا'۔ مسلمان ہے اور کافر کے ہاتھ سے قتل ہوا تو وہ شہید ہے۔ شیخ اسامہؒ تو کافرِ اعظم کے ہاتھ سے قتل ہوئے لہٰذا وہ تو بلاشک وشبہ شہیدِ اعظم ہیں۔

### تیس ہزار پاکستانیوں کا قاتل اسامہ یا اوباما؟:

پاکستان کے حکمران کہتے ہیں کہ اسامہ تیس ہزار پاکستانیوں کا قاتل تھا......کوئی ان سے پوچھے کہ ان پاکستانیوں کا اصل قاتل اسامہ تھا یا اوباما اور اُس کے اتحادی؟......

اسامہؒ نے کسی مسلم ملک پر چڑھائی نہیں کی......وہ تو امت کے مقدسات، مقبوضات، عزت و آبرو اور وسائل پر کفار کے قبضے کے خلاف کھڑا ہوا تھا۔ مسلمانوں کے اصل اور حقیقی قاتل تو کفار، اُن کے ایجنٹ اور حاشیہ نشین ہیں......جنھوں نے صرف پاکستان میں ہی نہیں...... عراق، افغانستان، فلسطین، کشمیر، شیشان، صومالیہ، سوڈان، الجزائر، یمن، لیبیا، انڈونیشیا، بوسنیا، کوسوو، مشرقی تیمور، فلپائن، بھارت، مشرقی ترکستان اور اریٹیریا میں مسلمانوں کا خون انتہائی بے دردی سے بہایا ہے......اسامہؒ کیوں کر مسلمانوں کا قاتل ہوسکتا ہے جب کہ اُس نے ہر قسم کا دنیاوی عیش و آرام کو تج کیا اور مسلمانوں کے دفاع کے لیے نکل کھڑا ہوا۔

کفار کی طرف سے یہ پروپیگنڈا ابھی زور شور سے کیا جارہا ہے کہ وہ معصوم و بے گناہ لوگوں کا قاتل تھا......اسی پروپیگنڈے کا شکار بعض مسلمان بھی ہوجاتے ہیں......ہم پوچھتے ہیں کہ معصوم اور بے گناہ کون ہوتا ہے؟ کیا کافر اور مشرک بھی معصوم و بے گناہ ہوتا ہے؟ قرآن مجید میں تو حکم دیا گیا ہے کہ

وَقَاتِلُوهُمْ حَتَّى لاَ تَكُونَ فِتْنَةٌ وَيَكُونَ الدِّيْنُ كُلُّهُ لِلّه(الانفال: ۳۹)

''اور ان لوگوں سے لڑتے رہو یہاں تک کہ فتنہ (یعنی کفر کا فساد) باقی نہ رہے اور دین سب اللہ ہی کا ہوجائے''۔

تو کیا شیخ اسامہؒ نے اس حکم کو پورا کر کے کوئی جرم کیا ہے؟ کفار کے نزدیک معصوم اور بے گناہ کی جو بھی تعریف ہو لیکن اسلام اُن کی وضع کردہ تعریف کا محتاج ہرگز نہیں ہے...... اسلام کے نزدیک انسان دو ہی قسم کے ہیں......یا عبادالرحمٰن، یا پھر عبادالشیطان......جو شیطان کے بندوں میں شامل ہوگا وہ ہرگز معصوم نہیں رہے گا بلکہ مجرم تصور ہوگا......اپنے خالق و مالک کا مجرم......اور اسلام ایسے مجرموں سے آہنی ہاتھوں سے نمٹنا ہی سکھاتا ہے......یاد رکھیے! کفار کے زہریلے پروپیگنڈے کا شکار ہوکر سمجھ کر یا ناسمجھی میں ایمان کی دولت سے ہی ہاتھ مت دھو بیٹھیے گا......اللہ کے راستے میں جہاد کرنے والے کے بارے میں ایسے الفاظ ایمان کی بربادی کا سبب بنتے ہیں......

## کفار کا دشمن ہی مومنین کا دوست ہوتا ہے:

جو شخص کفار کو جس قدر مطلوب و مبغوض ہوگا' وہ دنیائے اسلام کا اُتنا ہی محبُوب ترین ہوگا۔ جس شخص کا نام لے کر کفار کی مائیں اپنے بچوں کو ڈرائیں......اُسی شخص کی سیرت اور کارناموں کے تذکروں کو امت مسلمہ کی مائیں لوریوں کی شکل میں اپنے بچوں کو سناتی ہیں۔ جو شخص اللہ اور اُس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت رکھتا ہے، اُس کے دل میں لازماً دینِ اسلام کی حفاظت کی خاطر جہاد کے میدانوں کا رخ کرنے والے مجاہدین کی عزت اور محبت بھی ہوگی۔ ساتھ ہی اُس کے دل میں اللہ کے دشمنوں اور اُس کے باغیوں کے خلاف عداوت و نفرت کا ہونا بھی یقینی امر ہے۔ کسی دل میں اللہ کی محبت اور اس کے دشمن کی محبت جمع نہیں ہوسکتی۔

## حق کی پہچان:

حضرت علی رضی اللہ عنہ کا مشہور قول ہے کہ ''حق کو پہچاننا ہو تو دیکھو کہ باطل کے تیروں کا رخ کس طرف ہے''۔ یہ بدیہی حقیقت ہے کہ حق کی بہترین و صحیح پہچان باطل ہی کے پاس ہوتی ہے......باطل اپنے فال و فر کی حفاظت کے لیے حق کی قوت کا مقابلہ کرنے کو نکلتا ہے......آج بھی آپ دیکھ لیں......باطل کے تیروں کا رخ کس طرف ہے؟ کون ہے جو میزائلوں کے نیچے بیٹھا ہے......کس کی زبان سے ادا کیا ہوا ایک ایک لفظ باطل اور اہل باطل کے لیے تیرِ قضا کی سی حیثیت رکھتا ہے؟ کون ہے جو باطل کی سنگینوں میں بھی کلمۂ حق کہنے سے نہیں چُوک رہا؟ یہ شیخ اسامہؒ، اُن کے ساتھی، طالبان اور القاعدہ مجاہدین ہی ہیں جو باطل قوتوں کے لیے سوہانِ روح بنے ہوئے ہیں۔

## کفار کا ازلی وطیرہ:

کافر و باطل ہمیشہ پہلے احق و اقویٰ سے نمٹتا ہے۔ اور یہ لازمی امر ہے کہ احق و اقویٰ وہی ہوگا جو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے نقشِ قدم کی پیروی کرے گا اور ان کے اوصاف سے متصف ہوگا۔ جیسا کہ قرآن مجید میں فرمایا گیا:

مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللَّهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهُ أَشِدَّاء عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاء بَيْنَهُم (الفتح: ۲۹)

''محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے پیغمبر ہیں اور جو لوگ ان کے ساتھ ہیں وہ کافروں کے حق میں تو سخت ہیں اور آپس میں رحم دل''۔

یہ تو سادہ سی بات ہے کہ اقویٰ سے نمٹنے کے بعد قوی سے بآسانی نمٹا جاسکتا ہے۔ احق کے بعد حق کا نمبر آتا ہے۔ اسی قاعدے اور ترتیب کو مدنظر رکھ کر غزوہ احد کے موقعہ پر ابوسفیان نے پہلے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم، پھر ابوبکر صدیقؓ اور پھر عمر فاروقؓ کے متعلق پوچھا تھا۔ آج مجاہدین اسلام 'اقویٰ و احق' ہیں۔ اسی لیے دنیائے کفر کا سردار اپنے تمام اتحادیوں اور لاؤلشکر سمیت ان کے مقابل آگیا ہے۔ یاد رکھیں! ہماری تاریخ میں ایسی مثالیں موجود ہیں کہ جب کفار نے مجاہدین کی تحریک کو وقتی طور پر دبا دیا تو اُس کے بعد کچھ بھی محفوظ نہیں رہا۔ سید احمد شہیدؒ، شاہ اسماعیل شہیدؒ اور اُن کے ساتھیوں کی شہادت کے بعد دین اور شعائرِ دین پر کیا بیتی......یہ سب تاریخ کے صفحات میں محفوظ ہے۔

یہ بات واضح ہے کہ یہ مجاہدین ہمارے لیے دفاعی حصار ہیں۔ اگر خاکم بدہن، خدانخواستہ یہ حصار قائم نہ رہا تو پھر دیکھ لینا کہ یہ مساجد و مدارس اور خانقاہیں اصطبلوں میں بدل دی جائیں گی......علما، فضلا، اتقیا، مفتیان......کوئی بھی کفر کی یورش کے آگے بن باندھنے والا نہیں ہوگا......منبر و محراب ویران ہوں گے اور کسی میں ہمت نہیں ہوگی کہ کوئی اس صورت حال پر لب کشائی بھی کرسکے......ہسپانیہ کی تاریخ کو دیکھو......کہ یہی کچھ اُس سرزمین پر بیت چکا ہے۔

## ایک فرد......ایک امت:

بعض مرتبہ اللہ رب العالمین ایک فردِ واحد سے پوری امت کے برابر کام لے لیتے ہیں۔ اس امت پر دو لوگوں کا بہت بڑا احسان ہے، سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا، کہ جب وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد مرتد ہوجانے والے قبائل، جھوٹے داعیان نبوت اور مانعین زکوٰۃ کے خلاف ڈٹ گئے، دوسرا امام احمد ابن حنبلؒ......کہ جب اکثر و بیشتر علما فتنہ خلق قرآن کے بارے میں بات کرنے سے ڈرتے تھے تو آپ رحمہ اللہ نے حاکم وقت کے سامنے

خلق قرآن کے فتنہ کو باطل قرار دیا اور اس کی پاداش میں سخت ترین آزمائش سے دوچار ہوئے۔

یہ دو افراد تھے، جن سے اللہ نے حسب موقع امتوں کے برابر کام لیا...... اسی طرح آج کے دور میں شیخ اسامہؒ سے اللہ تعالیٰ نے ایسا کام لیا کہ جو اصل میں امتوں کے کرنے کا کام ہے...... باطل اور کفر کے سرغنہ کو للکارنے اور چیلنج کرنے کا کام کسی ایک فرد کا نہیں ہے الا من رحم ربی...... اور اللہ تعالیٰ کی یہی رحمت اور یہی فضل شیخ اسامہؒ کے ہمراہ رہا...... تبھی تو وہ کفر کی ایسی مہیب طاقت کے سامنے استقامت کے ساتھ کھڑے ہو گئے کہ جس کی دہشت اور ٹیکنالوجی کی مار سے بڑے بڑوں کا پتہ پانی ہوا جاتا ہے...... آپ نے فرعونِ عصر کو نہ صرف یہ کہ للکارا بلکہ اُسے عسکری، معاشی اور معاشرتی محاذوں پر بری طرح شکست سے دوچار کیا اور اب حالت یہ ہے کہ وہ مضمحل اور ناگفتہ بہ حالت کے ساتھ اپنی بقا کے لیے ہاتھ پاؤں مار رہا ہے۔ بے شک یہ شیخ اسامہؒ کا کارنامہ ہے، جو انہوں نے اللہ تعالیٰ کی معیت اور نصرت کے سبب سرانجام دیا اور اب وہ اس کا بدلہ بھی اپنے رب سے خوب خوب پا رہے ہوں گے، ان شاء اللہ۔

### شیخ اسامہؒ کی قول و فعل میں یکسانیت:

شیخ اسامہؒ کی شخصیت خالی خولی نعروں اور دعووں والی شخصیت نہیں تھی...... آپؒ نے اپنے ہر قول کی سچائی ثابت کرنے کے لیے اُسے عمل کے پیرائے میں ڈھالا...... نوجوانانِ اسلام کو ہجرت و جہاد کی ترغیب دینے سے پہلے اور دنیا کی آسائشوں کو خیر باد کہنے کی دعوت دینے سے پہلے آپ نے بالفعل دنیا کی رنگینیوں سے کنارہ کشی اختیار کی...... مال و دولتِ دنیا اور آرام و آسائش کی زندگی کو خیر باد کہہ کر پہاڑوں اور غاروں کی طرف رخ کیا...... اپنے مال کو اللہ کی راہ میں جس طرح آپ نے کھپایا، اُس کی مثال اس دور میں شاذ ہی ملتی ہے۔ شیخ اسامہؒ اکثر فرمایا کرتے تھے کہ ''امریکہ مجھے کبھی زندہ گرفتار نہیں کر سکے گا''۔ آپ نے اپنے اس قول کو بھی عمل کا جامہ پہنایا...... آپ نے اپنے فلسطینی بھائیوں کو مخاطب کر کے فرمایا ''ہم رب العزت کو گواہ بنا کر کہتے ہیں کہ ہم تمہیں تنہا نہیں چھوڑیں گے یہاں تک کہ یا تو ہمیں فتح حاصل ہو جائے یا پھر ہم وہی مزہ چکھ لیں جو حمزہ بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کے حصے میں آیا''...... اور آپ کا عمل آپ کے قول کی تصدیق کر رہا ہے کہ فتح بھی قریب آ لگی ہے اور آپ نے بھی سید الشہداء حمزہ ابن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کی مانند ہی خلعت شہادت زیبِ تن کی ہے۔

### غم اور مصیبت میں مومن کا طرزِ عمل:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''مومن کا معاملہ تو بھلائی ہی بھلائی ہے...... اگر اُسے کوئی خوشی پہنچتی ہے تو اللہ کا شکر ادا کرتا ہے اور اگر کوئی غم کی کیفیت پیش آتی ہے تو صبر کرتا ہے...... دونوں صورتوں میں اجر و ثواب کا مستحق قرار پاتا ہے''۔ اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا **و اذا أصابک شیء فقل قدر الله و ماشاء فعل و لا تقل لو أنی فعلت کذا**...... ''اور جب تمہیں کوئی مصیبت پہنچے تو یہی کہو کہ اللہ نے جو تقدیر میں لکھا تھا اور جو چاہا وہ کیا اور یہ نہ کہو کہ اگر میں ایسا کرتا اور ایسا کرتا (تو یہ نہ ہوتا)''۔ پس ہم بھی یہی کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے جو چاہا وہ کیا...... ہم اُس کی رضا میں راضی ہیں۔ دل مغموم ہیں لیکن نظریں اجر و ثواب پر ہی ہیں۔

### شیخ اسامہؒ کی ایمانی کیفیت:

شیخ اسامہؒ نے اللہ کی خاطر جس قدر قربانیاں دیں اور جیسی مشقت بھری زندگی گزاری، پھر کفار پر اُن کی دہشت کا جو عالم تھا...... ان سب حقائق کے پیش نظر یہ بات بلا خوف کہی جا سکتی ہے کہ اگر ایک پلڑے میں شیخ اسامہؒ کا ایمان رکھ دیا جائے اور دوسرے میں پوری امت کا ایمان رکھا جائے تو شیخؒ کا پلڑا پھر بھی بھاری ہی ہوگا۔ اور ایسا کیوں نہ ہو کہ وہ تو شہادت کے بعد میں زبانِ حال سے یہی کہہ رہے ہیں

؎ تیرے نام پہ مٹا ہوں مجھے کیا غرض نشاں سے

### امیر المومنین کا ایمان:

اسی طرح امیر المومنین ملا محمد عمر مجاہد نصرہ اللہ کی ایمانی کیفیت ہے...... آپ نے بھی باطل قوتوں کے سامنے سرنڈر کرنے کو قبول نہیں کیا...... شیخ اسامہؒ کی حفاظت کی اور اُن کی حفاظت کی خاطر حکومت اور منصب تک کی قربانی دے دی۔ اُن کے ایمان کی پختگی اور مضبوطی کا اندازہ اُن کے ان الفاظ سے لگائیے:

> ''تمام حکومتیں ہمارے مقابلے پر آئیں تو بھی دنیا کی کوئی طاقت ہمیں اسامہ کو حوالے کرنے پر مجبور نہیں کر سکتی۔ شیخ اسامہ ہمارے مہمان ہیں انہیں ہم کسی دباؤ یا لالچ پر کسی کے بھی حوالے نہیں کر سکتے، کوئی بھی غیرت مند مسلمان کسی مسلمان کو کسی کافر کے حوالے نہیں کر سکتا۔ ہم اسامہ کی حفاظت آخر دم تک کریں گے اور ضرورت پڑی تو ان کی حفاظت اپنے خون سے کریں گے''۔

اس انٹرویو کے چند دن بعد امریکہ نے افغانستان پر شب خون مارا لیکن اس مردِ قلندر کے موقف میں کوئی فرق نہیں آیا۔ چنانچہ حملوں کے بعد بی بی سی نے دوبارہ انٹرویو کیا تو انہوں نے کہا:

> ''پورا افغانستان بھی اُلٹ جائے اور ہم تباہ و برباد بھی ہو جائیں تو بھی شیخ اسامہ کو کسی کے حوالے نہیں کریں گے۔ میری غیرت برداشت نہیں کرتی کہ کسی مسلمان کو کافر کے حوالے کروں۔ ہماری قوم اسلامی غیرت سے سرشار ہے اور ہم ہر قسم کے خطرات کو برداشت کرنے کے لیے تیار ہیں۔ امریکہ جو کرنا چاہتا ہے کر لے، ہم بھی جو کر سکتے ہیں کریں گے''۔

ایک مرتبہ سعودی شہزادے ترکی الفیصل سے کہا:

> ''جب تک ہمارے اندر خون کا ایک قطرہ بھی باقی ہے ہم شیخ اسامہ کی حفاظت کریں گے، خواہ افغانستان کے سب گھر تباہ ہو جائیں، پہاڑ ریزہ ریزہ ہو جائیں اور لوہا پگھل جائے ہم پھر بھی اسامہ کو حوالے نہیں کریں گے''۔

### شیخ اسامہؒ کی شہادت کے بعد کفار کا زہریلا پروپیگنڈہ:

شیخ اسامہ کی شہادت کے بعد مجاہدین کے خلاف کفار کے زہریلے پروپیگنڈے میں مزید تیزی آئی ہے...... کبھی کہا جاتا ہے کہ القاعدہ کی کمر توڑ دی گئی، کبھی شیخ کی جگہ امیر

الجہاد کے تقرر میں اختلاف اور مجاہدین کے درمیان دھڑا بندی کی در فنطنی چھوڑی جاتی ہے، کبھی شیخ کی جعلی وصیّت منظر عام پر لائی جاتی ہے، کبھی شیخ اسامہ رحمہ اللہ اور شیخ ایمن الظواہری حفظہ اللہ کے درمیان اختلافات کی ''مصدقہ اطلاعات'' فراہم کی جاتی ہیں......

اس تمام پروپیگنڈے سے ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے......کفار کے پاس یہ چند دن ہی تو ہیں اپنی کامیابی کا جشن منانے کے لیے......ان کی تباہی و بربادی دنیا میں بھی بہت قریب آ گئی ہے اور آخرت کا خسارہ تو ان ہی کے لیے مخصوص ہے۔

## شیخؒ کی شہادت پوری امت کے لیے مبارک ہے:

شیخ اسامہؒ کی شہادت پوری امت کے لیے مبارک ہے۔شیخؒ اپنی منزلِ مراد کو پا گئے۔اس تمنا کی آبیاری کے لیے اُنہوں نے زندگی گزارنے کا کٹھن ترین سفر اختیار کیا۔سو مسافر کو منزل مل گئی......رب کی رضا، جنتوں میں اعلیٰ اور بلند ترین مقام، انبیاء، صدیقین، شہدا اور صالحین کی معیت نصیب ہوگئی......

کفار اور اُن کے حواری گمان کیے بیٹھے ہیں کہ شیخ اسامہؒ کی شہادت سے جہاد اور امت مسلمہ میں موجود جذبۂ جہاد ماند پڑ جائے گا......ان عقل کے اندھوں، سفاہت اور غباوت کے مارے ہوئے کو اندازہ ہی نہیں کہ یہ دین مٹنے کے لیے نہیں آیا۔شیخؒ کا نظریہ اور القاعدہ ختم ہونے والی نہیں ہیں...... یہ تو اللہ کا وعدہ ہے

يُرِيدُونَ لِيُطْفِؤُوا نُورَ اللَّهِ بِأَفْوَاهِهِمْ وَاللَّهُ مُتِمُّ نُورِهِ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُونَ O هُوَ الَّذِي أَرْسَلَ رَسُولَهُ بِالْهُدَى وَدِينِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُونَ(الصف: ۸۔۹)

''یہ چاہتے ہیں کہ اللہ (کے چراغ) کی روشنی کو منہ سے (پھونک مار کر) بجھا دیں حالانکہ خدا اپنی روشنی کو پورا کر کے رہے گا خواہ کافر ناخوش ہی ہوں۔وہی تو ہے جس نے اپنے پیغمبر کو ہدایت اور دین حق دے کر بھیجا تا کہ اسے اور سب دینوں پر غالب کرے خواہ مشرکوں کو برا ہی لگے''۔

اسامہؒ جننے والی امت بانجھ نہیں ہوئی......ہزاروں مزید ایسے آئیں گے......اگر اسلام و جہاد کا نور کسی شخصیت کی موت یا شہادت پر بجھنے والا ہوتا تو سید البشر صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال پر، فاروقِ اعظمؓ کی محراب نبوی میں شہادت پر، عثمان غنیؓ کی قرآن کی تلاوت کرتے وقت شہادت پر، علی مرتضیٰؓ کی شہادت پر، حسین ابن علی کی کربلا میں شہادت پر......ہی یہ نور بجھ چکا ہوتا......لیکن یہ تو رحمانی فیصلہ ہے کہ اس شمع کی لو کو جلنا ہے، اس کی روشنی شہدا کے لہو سے مزید فروزاں ہوتی ہے......اس کے نور کا اتمام کرنا میرے رب کا وعدہ ہے اور بھلا اُس سے زیادہ وعدے کی پاس داری کرنے والا کون ہوسکتا ہے!!!

## اس داغ کو مٹائیے!:

آج ہر مسلمان کے لیے از حد ضروری ہے کہ اپنی زبان و قلم کو قابو میں رکھے، کفار کے ترجمان نہ بنے۔یقین جانیے اس جنگ میں جس نے فقط ایک لفظ کے ساتھ بھی کفار کی مدد کی تو وہ اللہ کے ہاں مجرم کی حیثیت سے پیش کیا جائے گا۔کفار تو چاہتے ہیں کہ

وَدُّواْ لَوْ تَكْفُرُونَ كَمَا كَفَرُواْ فَتَكُونُونَ سَوَاء(النساء: ۸۹)

''وہ تو یہی چاہتے ہیں کہ جس طرح وہ خود کافر ہیں (اسی طرح) تم بھی کافر ہو کر (سب) برابر ہو جاؤ''۔

جو لوگ اللہ کے دشمنوں کی حمایت میں مصروف ہیں اُنہیں جان لینا چاہیے کہ اُن کی یہ حمایت اللہ کے دشمنوں کے تو کچھ کام نہیں آئے گی لیکن اس جنگ میں اپنا سارا وزن مغضوبین اور ضالین کے پلڑے میں ڈال دینے اور شب و روز اُن کی حمایت کرنے کے جرم میں وہ دعوائے ایمانی کے باوجود اسلام سے خارج ہی تصور ہوں گے......رب کے دربار میں حاضری کے وقت اپنی روسیاہی اور بدنصیبی اُن پر پوری طرح عیاں ہو جائے گی۔

اے مسلمانو! اپنے اندر غیرت و حمیت کا جوہر پیدا کرو......آج مجاہدین کفر سے نبرد آزما ہیں......اسی لیے تم اپنے گھروں میں آرام اور چین سے بس رہے ہو......یہ مجاہدین اگر ہٹ جائیں تو کفر تمہیں غارت کرنے میں ایک لمحہ تاخیر نہیں کرے گا......لہٰذا تم پر فرض ہے کہ اپنے ان مجاہد بھائیوں کی نصرت کرو......جن کے دم قدم سے اسلام کی عزت و رفعت کا دور شروع ہونے والا ہے۔

پاکستان کے مسلمانوں کو اپنے ماتھے پر لگے عار و ذلت کے اس داغ کو دھونا ہوگا جو شیخ اسامہؒ کی اس سرزمین پر شہادت کے بعد لگا ہے......وہ اسامہؒ جس کی حفاظت کے لیے ملا عمر نصرہ اللہ نے امارت اسلامیہ افغانستان کی قربانی دی......وہ اسامہؒ جوامت کا محسن تھا......جو لشکر مہدی کے ساتھ مل کر دجال کے خلاف جہاد کرنے والوں کا قائد تھا......اُس عظیم مجاہد کا اس سرزمین پر کفار کے ہاتھوں شہید ہونا، پاکستان کے مسلمانوں کے لیے شرم و عار کا باعث ہے......پس اس جرم تغافل سے توبہ کا ایک ہی راستہ ہے کہ اس ملک میں شریعت کے نظام کے نفاذ کے لیے اٹھنے والے مجاہدین کے ہم رکاب ہو جاؤ......مجاہدین کے معاون بنو، خود بھی جہاد کرو، اپنی اولادوں کو بھی جہاد کے لیے تیار کرو اور اسامہؒ کے لشکر کے ساتھی بن جاؤ......

☆☆☆☆☆

## بقیہ: مجدد جہاد

لو وددت ان اقتل فی سبیل الله ثم احیا ثم اقتل ،ثم احیا ثم اقتل ، ثم احیا ثم اقتل

''میں چاہتا ہوں کہ میں اللہ کی راہ میں قتل کیا جاؤں، پھر زندہ کیا جاؤں، پھر قتل کیا جاؤں، پھر زندہ کیا جاؤں، پھر قتل کیا جاؤں، پھر زندہ کیا جاؤں، پھر قتل کیا جاؤں''۔

وہ عملِ جہاد کے اس شاندار ماضی کے ساتھ منسلک بطل جلیل تھے جو بدر و احد سے شروع ہوا اور پوری آب و تاب سے جاری رہا۔جس کو صحابہ کرامؓ، صلحائے امت، اولیائے عظام نے اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کر کے توانائی عطا کی۔آج مجاہدین پورے عزم و ہمت کے ساتھ میدان جہاد میں ڈٹے ہوئے ہیں۔مظلومیت و بے چارگی کے گھٹا ٹوپ اندھیروں میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صدا دلوں کو حوصلہ دیتی ہے فطوبیٰ للغرباء ''اجنبیوں کے لیے خوش خبری ہے''۔

☆☆☆☆☆

## وہ عرب کا شہزادہ

عالم فانی کی رنگینی سے رخ موڑ کر
دلنشیں محلوں میں سامانِ تعیش چھوڑ کر
ہوگیاآزاد زنجیرِ غلامی توڑ کر
رکھ دیا اس نے عدوُ اللہ کا سر پھوڑ کر
اس کے دشمن کی جبیں اب بھی عرق آلود ہے
منزلِ مقصود کا ہر راستہ مسدود ہے

زہد اپنایا تھا اس نے مال و زر ہوتے ہوئے
دربدر پھرتا تھا عالی شان گھر ہوتے ہوئے
اپنی ہستی کو مٹایا کروفرہوتے ہوئے
بن گیا معیوب وہ اہلِ ہنر ہوتے ہوئے
لیکن اس کے عیب پر اہل ہنر قربان ہیں
اہلِ دل، اہلِ وفا، اہلِ نظر قربان ہیں

کیا تڑپ تھی اس کے اندر کیف و کم کے باوجود
کیوں فقیری اس نے لی جاہ و حشم کے باوجود
کیوں جفاکش بن گیا نازونعم کے باوجود
کیوں عجم کا رخ کیا اس نے حرم کے باوجود
کوئی تو مقصود تھا اس کی نظر کے سامنے
جس کی خاطر ڈٹ گیا خوف و خطر کے سامنے

وہ نہیں الجھا کبھی بھی فکرِناوَنوش میں
شوقِ جنت موجزن تھا اس کے عقل و ہوش میں
وہ جواں نکلا تھا کل جو دینِ حق کے جوش میں
آج وہ پہنچا بالآخر حور کی آغوش میں
باغ رضواں منتظر تھا اس کی آمد کے لیے
کٹ مرا جو گلشن دینِ محمد ﷺ کے لیے

ذریت روحانی وہ غازی صلاح الدین کی
جس نے ازخود منزل مقصود کی تعیّن کی
ازسرِ نو مسلکِ عشاق کی تدوین کی
گلشن آقا ﷺ کی اپنے خون سے تزئین کی
گرمجاہد تھا وہ دن کا رات کا زاہد بھی تھا
مرشدِ اہل عزیمت رہبروراشد بھی تھا

وہ نہیں پیچھے ہٹا تنقید کے الزام سے
بے نیازانہ بڑھا وہ رنجش و آلام سے
سر کیے اس نے ہمالہ جرأتِ اقدام کے
کانپتے تھے عہد کے فرعون اس کے نام سے
حلقِ بزدل میں اٹکتا تھا وہ کانٹے کی طرح
چشمِ باطل میں کھٹکتا تھا وہ کانٹے کی طرح

وہ عرب کا شاہزادہ بن کے درویشِ عجم
چھوڑ کر بابِ حرم پہنچا گلستان ِ ارم
اس کی فرقت پر ہے گو اہلِ وفا کی آنکھ نم
جذبۂ شوق ِ شہادت تاابد ہوگا نہ کم
اک اسامہ کیا گیا لاکھوں اسامہ چھوڑ کر
رکھ دیااہلِ وفا کی سوچ کا رخ موڑ کر

کون کہتا ہے کہ دنیا میں فساد اس نے کیا
زندہ گُل عالم میں پھر فرضِ جہاد اس نے کیا
ذکردنیا چھوڑ کر فکرِ معاد اس نے کیا
راحت و آرام کو یوں خیربادُاس نے کیا
کردی تازہ اس نے یادِ خالدؓ ابن ولید
بھردیا ذوقِ جہادِ خالدؓ ابن ولید

آج ثابت مرد حق کی بے قصوری ہوگئی
اس کو حاصل بزم آقا ﷺ کی حضوری ہوگئی
عالم فانی سے اگرچہ لاکھ دوری ہوگئی
زندگی کی آخری خواہش تو پوری ہوگئی
دشمنانِ دین ِحق کو بھیج کر سجّین میں
آج محوِ استراحت ہے وہ علیّین میں

(اثر جون پوری)

..............................

## شیخ اسامہ بن لادن (رحمہ اللہ) کے نام ان کی شہادت پر......!

یمنی قبا کو اوڑھ کے قحطان کا باسی
لشکر میں خراساں کے عجب چاند تھا ابھرا
حق کا علم وہ قبلۂ اولیٰ میں گاڑنے
اسلام کا جھنڈا لیے آیا تھا اسامہ

سلطانیت کے تاج میں فقیری کی چمک تھی
انسانیت کے روپ میں فرشتوں کی صفت تھی
سنت کی پیروی میں صحابہؓ کی جھلک تھی
اللہ نے اپنے نور سے سجایا تھا اسامہ

عالم کفر کی اینٹ سے اینٹیں بجا گیا
امریکا کی راتوں کی جو نیندیں اڑا گیا
پڑتا تھا میلوں دور سے کفر پہ جس کا رعب
طاغوت کو بس نام ہی کافی تھا اسامہ

وہ راہِ حق کا راہی تھا شہید ہوگیا
جہاد کا دنیا میں سچّا بیج بوگیا
گلشن میں اس کے اب کے بہاراں ہی آئے گی
ہر نوجواں کہے گا ہوں میں ابن اسامہ

تھی جس کو اپنے رب سے شہادت کی تمنا
اسلام کے گلشن کو اپنا خون دے گیا
آنکھوں میں جس کے نور ہدایت تھا چمکتا
اللہ کے دین کے چاند کا ہالہ تھا اسامہ

ہے آنکھ نم پر دل پہ سکینت سی ہے طاری
کہ آج اسامہ صاحبِ حیات ہوگیا
حبِ یزداں کا اِک استعارہ تھا وہ
اور داستاں بننے کو ہی آیا تھا اسامہ

جنت میں ہوئی گونج ابنِ محمدؐ آ گیا
خود چل کے محمد ﷺ نے گلے سے لگالیا
صدیقین و صالحین و شہدا کے سنگ سنگ
اخروی محل کو لوٹنے آیا تھا اسامہ

کرتی ہوں دعا رب سے کہ الفاظ یہ میرے
اللہ کرے یوں ہی حقیقت بھی بنے ہوں
آخر میں دعا ہے کہ دعا ہو میری مقبول
رہے عرش کی قندیل میں امت کا اسامہ

(اُم مومن)

..............................

تھی جس کو اپنے رب سے شہادت کی تمنا
اسلام کے گلشن کو اپنا خون دے گیا
آنکھوں میں جس کے نورِ ہدایت تھا چمکتا
اللہ کے دین کے چاند کا ہالہ تھا اسامہ

(ابوسفیان)

..............................

### وہ مقتل کو کیسے سجا کر گیا ہے

وہ مقتل کو کیسے سجا کر گیا ہے
لہو سے وضو کو بنا کر گیا ہے
وہ موت کے پیچھے لگا مجنوں بن کر
جوانی بھی رب پر لٹا کر گیا ہے
نہیں تھی تمنا اُسے مال و زر کی
وہ اہلِ جہاں کو بتا کر گیا ہے
کہ صد آفریں شیرِ اسلام اسامہ!
تو غیرت مسلم جگا کر گیا ہے
تیرے نام سے اب بھی لرزاں ہے کافر
تو دہشت دلوں میں بٹھا کر گیا ہے
تمھیں کیا خبر وہ کتنا حسیں تھا
جو مقتل کی سمت مسکرا کر گیا ہے
میں عابد کیوں اُس کو مردہ کہوں
شہادت کا رتبہ جو پا کر گیا ہے

(محمد عابد)

..............................

## اسلام کا ہیرو نمبرون

اسلام کا ہیرو نمبرون    میرا شیر اسامہ بن لادن
اسلام پہ وار اتن من دھن    میرا شیر اسامہ بن لادن
اسلام کا ہیرو نمبرون    میرا شیر اسامہ بن لادن
امریکہ صاحب جلدی کرو    حرمین سے نکلو گھر جاؤ
دوراہیں میں نے چھوڑی ہیں    یا گھر جاؤ یا مر جاؤ
میں عرب کے تپتے صحرا کو    گوروں کا بنا دوں گا مدفن
اسلام کا ہیرو نمبرون    میرا شیر اسامہ بن لادن
میں فاتح بن کر امریکہ    میں ان شاء اللہ آؤں گا
اسلام کے دشمن امریکہ    کو بھولا سبق پڑھاؤں گا
وہ وقت بھی آنے والا ہے    نہ جلدی کرو بل کلنٹن
اسلام کا ہیرو نمبرون    میرا شیر اسامہ بن لادن
آیا وقت تیری بربادی کا    سورج بھی شعلے اگلے گا
تیرے ہوش ٹھکانے آئیں گے    دھرتی سے وہ لاوا ابلے گا
وہ آگ بھڑکنے والی ہے    کہ لرز اٹھے کا واشنگٹن
اسلام کا ہیرو نمبرون    میرا شیر اسامہ بن لادن
ابھی ایک اسامہ دیکھا ہے    کئی لاکھ اسامے دیکھو گے
اپنی ہی آگ میں تم خود کو    امریکیو! جلتا دیکھو گے
نکلے ہیں جہاں سے امریکی    وہیں کر دیں گے ہم ان کو بھسم
اسلام کا ہیرو نمبرون    میرا شیر اسامہ بن لادن
کل روس کا سورج ڈوبا تھا    امریکہ کی اب باری ہے
میرے ملک میں بن لادن کے لیے    امریکہ نے فوج اتاری ہے
امریکی سفیرو! غور کرو    نہیں پہنے ہوئے ہم نے کنگن
اسلام کا ہیرو نمبرون    میرا شیر اسامہ بن لادن
میرا پیرا اسامہ نہ گھبرا    کر دیں گے تجھ پر جاں فدا
امریکہ الٹا لٹک جائے    تمہیں ہم سے کر نہیں سکتا جدا
اسلام کا ہیرو نمبرون    میرا شیر اسامہ بن لادن
میرا شیر اسامہ نہ گھبرا    میرا عرب مجاہد نہ گھبرا
میرا ویرا اسامہ نہ گھبرا    کر دیں گے تجھ پہ جان فدا
امریکہ الٹا لٹک جائے    تمہیں ہم سے کر نہیں سکتا جدا
تو مسلم ہے، ہم مسلم ہیں    مضبوط ہمارا ہے بندھن
اسلام کا ہیرو نمبرون    میرا شیر اسامہ بن لادن
دنیائے یہودیت کے لیے    بن لادن نام ہی کافی ہے
بابائے یہودیت کے لیے    بن لادن نام ہی کافی ہے
کفر کے خرمن کے لیے    ارشد ہے قوم غیور کا ایٹم بم
اسلام کا ہیرو نمبرون    میرا شیر اسامہ بن لادن
اسلام پہ وار اتن من دھن    میرا شیر اسامہ بن لادن

..............................

## اسامہ مر نہیں سکتا

مثالِ شمس زندہ ہے، عدو سے ڈر نہیں سکتا
اسامہ اِک علامت ہے، اسامہ مر نہیں سکتا
جو ڈر کے صلح کر لے وقت کے فرعون و ہاماں سے
مجاہد ہو تو یہ گھاٹے کا سودا کر نہیں سکتا
زمانہ منتظر ہے کس قدر ضربِ کلیمی کا
عصا ڈالے بِنا یہ معرکہ سر ہو نہیں سکتا
صفیں آراستہ کرلو، یقیں کو راستہ کرلو
صداقت کا علَم تھامو، علَم یہ گر نہیں سکتا
بہت ہوشیار رہنا ہے ہمیں دجّالی فتنوں سے
کوئی جعلی مسیحا اپنا رہبر ہو نہیں سکتا
شکست دجّال کو ہوگی، ختم اسلام پر ہوگی
میرے آقا ﷺ کے کہنے میں تغیّر ہو نہیں سکتا
خطاؤں کے تسلسل سے دعائیں بے اثر ٹھہریں
نہ جب تک حق کا سایہ ہو یہ دامن بھر نہیں سکتا

(اُمِّ سعد)

## اسامہ بن لادن

تم بازوئے طہٰ، یزداں کا قدم ہو
تم آن ہو یثرب کی، تم فخرِ حرم ہو
طوفان بلاخیز ہو، تم بادِ صبا بھی
ہیبت ہو عمرؓ کی، عثماںؓ کا حلم ہو
جس سمت بھی جاؤ تو اک برق سی کوندے
تلوار ہو خالدؓ کی، طارقؒ کا عزم ہو
سیماب کی صورت ہو، اِدھر بھی اُدھر بھی
للکار ہو ٹیپو کی، رومی کا علم ہو

(ڈاکٹر عابد رضا عابد)

## غیرت وقوت کا استعارہ

وہ طوفان ہے، وہ بجلی ہے، وہ شعلہ ہے، شرارا ہے
شجاعت، غیرت و قوت کا نادر استعارہ ہے
کہاں ہمت اُسے گہنا سکیں تاریخ کی زلفیں
جبینِ غلبۂ اسلام کا روشن ستارا ہے
لٹا کے ریزہ ریزہ روح و تن کے آبگینے کا
جوانوں کے حسین بے تاب جذبوں کو نکھارا ہے
عجب للکار اور یلغار ہے مردِ قلندر کی
نظامِ میکدۂ قصر ابیض پارہ پارہ ہے
نگاہِ کفر میں کھٹکے نہ کیوں وہ خار کی مانند
کہ ظالم کے جگر میں اس نے دہشت کو اتارا ہے
محاذ جنگ پہ، تیغوں کی زد میں، نوک خنجر پہ
ہراک پل زیست کا اس نے عزیمت سے گزارا ہے
وہ رکھیں نام بچوں کا نہ کیوں کر نام پہ اس کے
مسلمانوں کا وہ محبُوب، ملت کا دلارا ہے
بنے مرکز نہ کیوں کر وہ عقیدت اور الفت کا
ضعیفوں، بے کسوں، مظلوم دنیا کا سہارا ہے
فدا کرکے خود اپنی جان و مال و آبرو انوؔر
جہادی قرض تھا امت پہ جو اس نے اتارا ہے

(انور جمیل)

..............................

## وہ عجیب پیکرِ عزم تھا

وہ عجیب پیکر عزم تھا،اسے وسوسے نہ ڈرا سکے
وہ کمال صاحبِ رزم تھا کہ محاصرے نہ ڈرا سکے
وہ الم کی رات میں مطمئن، کوئی ڈر نہ تھا بڑا پرسکوں
وہ عجیب صاحبِ خواب تھا، اسے رت جگے نہ ڈرا سکے

وہ وفورِ شوقِ جہاد میں، کبھی اس جگہ کبھی اُس طرف
وہ اپنے دل کی مراد میں، کبھی اس جگہ کبھی اس طرف
وہ تو ہجرتوں کا امین تھا، سو مسافتوں میں جیا کیا
وہ رضائے ربِ عباد میں، کبھی اس جگہ کبھی اس طرف

وہ پکارتا تھا دیارِ عشق میں مقتلوں کی طرف بڑھو
یہ جو زندگی ہے فریب ہے سو شہادتوں کی طرف بڑھو
یہ تعیّشات کی زندگی نہیں اہلِ دین کی آرزو
کہ بلا رہا ہے تمہیں خدا، مری جنتوں کی طرف بڑھو

کئی کلمہ گو بھی تھے حملہ زن، صفِ دشمناں میں کھڑے ہوئے
کئی شیخِ دیں بھی تھے طعنہ زن، صفِ دشمناں میں کھڑے ہوئے
اسے راہِ حق کا یقین تھا، وہ رکا نہیں،وہ تھکا نہیں
سبھی رہنما بھی تھے شعلہ زن، صف دشمناں میں کھڑے ہوئے

کہیں قید ہے، کہیں موت ہے، بڑے کرب ہیں، بڑے روگ ہیں
کہیں زخم ہیں، کہیں اشک ہیں، کہیں آہ ہے، کہیں سوگ ہیں
یہ عطائے رب کریم ہے کہ یہ عزم و صبر کا قافلہ
ہے رواں دواں بڑے جذب سے یہ گنے چنے ہی تو لوگ ہیں

(مولانا محمد سلیمان بالاکوٹی)

..............................

# تو ہی کانٹا بن کے قلبِ کفر میں تھا کھٹکتا......!

کیوں مجھے وہ آج اس شدت سے یاد آنے لگے
میری چشمِ نم میں آنسو مچل جانے لگے
چھوڑ کر اب کیوں چمن جانے لگے اہل چمن؟
چمن کی مٹی میں کیوں گُل کھِل کر مرجھانے لگے؟
وہ تھے جب تو تھیں مِرے صحراؤں میں بھی رونقیں
ان کے جانے سے مجھے گلشن میں ویرانے لگے
کررہی ہے رشک ان پر آج تک فرزانگی
کیا ہوا گر وہ زمانے بھر کو دیوانے لگے؟

ان پہ یہ دیوانگی بھی رب کا اک انعام ہے
وہ نہیں ناکام جس کو جگ کہے ناکام ہے

لاکھ تھے اہلِ ہنر جگ میں مگر اک مردِ حُر
عرب کے صحراؤں سے اٹھا جہاں پہ چھا گیا
عالمِ اسلام کی آنکھوں کا وہ تارا ہوا
کوئی شہزادہ تھا جو سب کے دلوں کو بھا گیا
شب کا عابد بھی تھا وہ دن کا مجاہد بھی تھا وہ
اتر کر میداں میں لڑنے کے ہنر سکھلا گیا
عمرؓ کا کوڑا تھا وہ حیدرؓ کی تیغ بے نیام
دشمنانِ دین کوناکون چنے چبوا گیا

اہل حق کرتے ہیں یونہی بسر اپنی زندگی
کفر نے تجھ سے اٹھائی ہے سدا شرمندگی

تو ہی کانٹا بن کے قلبِ کفر میں تھا کھٹکتا
تب ہی تو شام و سحر تجھ سے پریشاں تھا کفر
تونے ہی باندھے تھے بندھ راہِ کفر میں جابجا
اہلِ ایماں پر وگرنہ مثلِ طوفاں تھا کفر
روبروہوکر نہ جانے اس پہ کیا کیا بیتی
نام سن کر ترا تجھ سے ہراساں تھا کفر
تیری اک اک ضرب سے ٹوٹی قیامت کفر پہ
آج بھی لرزاں کفر ہے کل بھی لرزاں تھا کفر

زندگی تیری تھی گویا جرأتوں کی داستاں
تیرے نقشِ قدم ہیں امت کی منزل کے نشاں

ازل سے تاریخ نے چومیں ہیں شیروں کے قدم

آج ہم پہ وقت مشکل آپڑا تو کیا ہوا؟
قافلہ تو ہے ابھی تک پُرعزم باحوصلہ
قافلہ سالار رخصت ہوگیا تو کیا ہوا؟
وقت پر اہلِ خرد کرکے بہانہ چل دیے
آزمائش میں ہیں ہم اہلِ وفا تو کیا ہوا
خالدؓوضرارؓ کے وارث ہیں کیوں گھبرائیں ہم
معرکۂ حق و باطل ہے بپا تو کیا ہوا؟

بازوؤں میں اپنے ہیں وہ بجلیاں باقی ابھی
جلد اب مٹنے کو ہیں طاغوت کے نقشے سبھی

رہبرانِ ملک و ملت !آج ہے وقتِ قضا
جو کیا تھا عہد رب سے وہ نبھانا چاہیے
بات ہو قرآن کی تو مصلحت کافی نہیں
آگ میں بھی کود کر اس کو بچانا چاہیے
ہم ہیں اک آزاد ملت بے بسی کیسی ہے یہ ؟
چھوڑ کر گھربار اب میداں میں آنا چاہیے
دیکھ کر ظلم و ستم اب بھی ہیں محوِ خواب کیوں؟
نوجوانانِ وطن اب جاگ جانا چاہیے

کب تلک بیٹھے رہیں گے؟آؤ کچھ کرتو سکیں
جی نہیں سکتے اگر عزت سے پھر مرتو سکیں

کب تلک معصوم لاشے خاک میں ملتے رہیں؟
کب تلک اپنے جوانوں کے لہو بہتے رہیں؟
ہم بھی انسان ہیں ہمارے صبر کی ہے حد کوئی
کب تلک ہم اس طرح ظلم و ستم سہتے رہیں؟
کیا ابھی بھی اس میں کوئی مصلحت درکار ہے؟
کب تلک ہم قاتلوں کو پاسباں کہتے رہیں؟
گھر کی چوکھٹ چھوڑ دو لوگو!یہ فرض عین ہے
کب تلک اپنے گھروں میں یوں عَلی رہتے رہیں؟

گھرگھروندے اب تو آخر چھوڑنے ہوں گے ہمیں
سیکڑوں بت بن چکے ہیں توڑنے ہوں گے ہمیں

(محمدعلی مجاہد)

# عظیم شہید شیخ اسامہ بن لادن رحمہ اللہ کی شہادت کی بابت امارت اسلامیہ کی سپریم کونسل کا اعلامیہ

**مِنَ الْمُؤْمِنِينَ رِجَالٌ صَدَقُوا مَا عَاهَدُوا اللَّهَ عَلَيْهِ فَمِنْهُم مَّن قَضَىٰ نَحْبَهُ وَمِنْهُم مَّن يَنتَظِرُ وَمَا بَدَّلُوا تَبْدِيلاً (الاحزاب: ۲۳)**

اللہ تعالیٰ کی قضاوتقدیر کے مطابق کفری لشکر کے خلاف اسلامی جہاد کے داعی شیخ اسامہ بن لادن رحمہ اللہ امریکی افواج سے مقابلہ کرتے ہوئے جام شہادت نوش فرما گئے۔ **اناللہ واناالیہ راجعون**

امارت اسلامیہ افغانستان شیخؒ کی شہادت کے موقع پر اُن کے خاندان، ہم سفر ساتھیوں، مجاہدین فی سبیل اللہ اور مسلم امہ کو ہمت وحوصلہ کی نصیحت کرتی ہے، اللہ تعالیٰ ہمارے عظیم شیخؒ کی قربانی کو قبول فرما کر ان کے مبارک جہاد اور شہادت کی برکت سے امت مسلمہ کو حالات کی موجودہ تنگی سے نجات عطا فرما دیں۔

شیخؒ نے سوویت یونین کے افغانستان پر حملے کے بعد افغان مسلمانوں کے ساتھ شانہ بشانہ کھڑے رہے۔ وہ مکمل خلوص اور شجاعت کا پیکر بن کر مجاہدین کی صفوں کو مضبوط کرتے رہے اور اس راہ میں ایسی عظیم قربانی دی، جس پر امت مسلمہ کی تاریخ میں ہمیشہ فخر کیا جائے گا۔

شیخؒ مسلمانوں کے قبلہ اول مسجد اقصیٰ اور مقبوضہ فلسطین کے دفاع کے لیے پیش پیش تھے، عالم اسلام میں صلیبی اور صیہونی چڑھائی کے خلاف مضبوط اور فولادی مزاحمت کا رتھے، انہوں نے اس راہ میں کسی قربانی سے دریغ نہیں کیا۔

اُن کا سینہ اسلام کے درد سے معمور تھا اور وہ اسی راہ میں ساری زندگی قربانیاں پیش کرتے رہے، اُن کا کردار اسلامی تاریخ میں ہمیشہ زندہ رہے گا۔

جہاد کا راستہ اور دینِ اسلام کے دفاع کا راستہ' قربانیوں اور شہادتوں کا راستہ ہے اور شہید اسامہ رحمہ اللہ علیہ اس راہ کے ہر راہی کی طرح اپنی ابتدائی جہادی زندگی سے ہی اللہ تعالیٰ کی راہ میں شہادت کے آرزومند تھے، اور اُنہوں نے اپنی یہ آرزو زندگی کی آخری لمحات میں نہایت بہادری وشجاعت سے کفر کا مقابلہ کرتے ہوئے پالی۔

اگر امریکہ اور اس کے صلیبی اتحادی یہ گمان کیے بیٹھے ہیں کہ شیخ اسامہ بن لادنؒ کی شہادت سے افغانستان یا دیگر مقبوضہ اسلامی سرزمینوں میں مجاہدین دل شکستگی کا شکار ہوں گے یا اُن کی صفوں میں کم ہمتی اور بزدلی در آئے گی تو یہ ان کی بڑی غلطی ہوگی، کیونکہ جہاد کا شجر ہمیشہ پاکیزہ لہو سے سیراب ہوکر برگ وبار لاتا ہے اور ایک شہید کی شہادت کے بعد سیکڑوں مسلمان شوق شہادت سے سرشار ہوکر قربانی کے میدان میں قدم رکھتے ہیں۔

افغانستان کی موجودہ جہادی تحریک میں عامۃ المسلمین ہی تمام تر کردار ادا کر رہے ہیں، بہادروں کی اس سرزمین میں کفر کے ہر حملے کے نتیجے میں مجاہدین کے لیے عامۃ المسلمین کی مزید ہمدردیاں سامنے آتی ہیں۔

اگر طاقت وقوت کے بل بوتے پر اس مجاہد قوم کو زیر کرنا ممکن ہوتا تو گزشتہ دس برس کے دوران امریکہ اس میں کامیاب ہو گیا ہوتا کیونکہ امریکی فوجیوں نے مجاہدین کو نیچا دکھانے کے لیے کون سا شیطانی حربہ باقی چھوڑا ہے؟ لیکن حقائق آج بھی یہی بتا رہے ہیں کہ یہاں طاقت اور قوت کے استعمال کے نتائج خواہشات کے برعکس ہی نکلتے ہیں کیونکہ

اسلام کی فطرت میں قدرت نے لچک دی ہے
اتنا ہی یہ ابھرے گا جتنا کہ دبا دیں گے

امارت اسلامیہ کا یقین ہے کہ تحریک جہاد کے اس نازک موڑ پر شیخ اسامہ رحمہ اللہ کی شہادت صلیبی فوجوں کے خلاف جہاد میں نئی روح پھونک دے گی، جہاد کی لہریں بلند سے بلند تر ہوکر طوفان کی شکل اختیار کر لیں گی اور آنے والے دنوں میں دشمن پر پوری طرح واضح ہو جائے گا کہ جنگ مجاہدین ہی جیت رہے ہیں۔ ان شاء اللہ

☆☆☆☆☆

## شیخ عبداللہ عزام شہید رحمہ اللہ کی وصیّت سے اقتباس

میرے مجاہد بھائیو!

آپ پر لازم ہے کہ راہ جہاد میں جمے ہوئے پرانے مجاہدوں بالخصوص اسامہ بن لادن، ابوالحسن المدنی، نورالدین، ابوالحسن المقدسی، ابوسیاف اور ابوبرہان کی قدر کریں۔ جہاں تک ابومازن کا تعلّق ہے تو انہیں تو میں بارہا آزما چکا ہوں، میں نے انہیں آسمان سے برستے پانی سے زیادہ پاکیزہ اور جہاد کے معاملے میں چٹان کی سی مضبوطی کا حامل اور انتہائی غیور پایا ہے۔ وہ اللہ کی طرف سے مجاہدین کے لیے ایک تحفہ ہیں، خاموشی اور مستقل مزاجی کے ساتھ جہاد کی خدمت میں لگے ہوئے ہیں اور اس کے بنیادی ستونوں میں سے ایک ہیں۔ ان سب ساتھیوں کی غلطیوں سے چشم پوشی کرو اور ان کی قدر ومنزلت کی حفاظت کرو۔ بھائی ابوالحسن المدنی کے مقام ومرتبے اور جہاد میں ان کے زبردست کردار کو ہمیشہ یاد رکھو۔ ابوھاجر کی نصیحتوں کو غور سے سنا کرو اور تمہیں نماز بھی وہی پڑھایا کریں، اللہ نے انہیں رقّتِ قلب اور خشوع سے نوازا ہے۔

میں ڈھیروں دعائیں کرتا ہوں اپنے مجاہد بھائی ابوعبداللہ اسامہ بن لادن کے لیے جنہوں نے اپنے ذاتی مال سے جہاد کی بھرپور خدمت کی اور ''مکتب الخدمات'' کے اخراجات کا بوجھ اٹھایا۔ میری دعا ہے کہ اللہ ان کے اہل وعیال اور ان کے مال میں برکت ڈالے اور ہمیں ان جیسے اور بہت سے ساتھی عطا کرے۔ میں اللہ کو گواہ بنا کر کہتا ہوں کہ مجھے پورے عالم اسلام میں اسامہ جیسا کوئی دوسرا نظر نہیں آتا۔ اسی لیے میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کے ایمان اور آپ کے مال کی حفاظت فرمائے اور آپ کی زندگی کو بابرکت بنائے۔

**وسبحانک اللّٰھم وبحمدک وأشھد ان لاالہ الاأنت أستغفرک وأتوب الیک**

منگل، ۱۳ شعبان، ۱۴۰۶ھ (۲۲-۴-۱۹۸۶)

عبداللہ بن یوسف عزام

# الشیخ المجاہد اسامہ بن لادنؒ کی شہادت پر امیر المومنین دولۃ العراق الاسلامیہ کا بیان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

تمام تعریف اللہ کے لیے جیسا کہ اس کی تعریف کا حق ہے اور درود وسلام اللہ کے بندے اور رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل، اصحاب اور لشکر پر اما بعد!

صلیبی لشکر کے امام اور دنیائے کفر کے سردار امریکہ نے ایک دردناک واقعے کا اعلان کیا اور ہم بھی ساری دنیا کے مسلمانوں کی طرح دل میں غم وغصہ لیے امید اور خوف کی کیفیت میں خبر کی تصدیق کے منتظر رہے۔ **لاحول ولا قوۃ الا باللہ** ، اللہ کی قسم اے ابو عبداللہ آپ کے فراق میں ہمارے دل مغموم ہیں۔لیکن غم چاہے جیسا بھی ہو، ہم زبان سے وہی کہیں گے جس سے ہمارا رب راضی ہو، سب کچھ اللہ ہی کے لیے ہے جسے چاہے لے لیں اور جسے چاہے باقی رکھیں اور ان کے ہاں ہر چیز کا وقت مقرر ہے۔ **انا للہ وانا الیہ راجعون**۔

بے شک آپ امت کی آنکھوں کی ٹھنڈک ہیں، اللہ کی قسم اگر ہم سے پوچھا گیا تو ہم تصدیق کریں گے اور گواہی دیں گے: آپ نے اللہ کی راہ میں جہاد کا حق ادا کیا، اپنے اوپر عائد فرض کو پورا کیا، جو کہا اس پر عمل کیا، اپنے عہد کو وفا کیا، نہ دھوکہ دیا نہ خیانت کی، دین کے معاملے میں کبھی جھکے نہیں، کبھی ظلم کے مقابلے میں غفلت نہ دکھائی اور نہ کبھی حق کے معاملے میں مداہنت کی، آپ زاہد، مہاجر، مجاہد فی سبیل اللہ امام تھے جو یقین کے ساتھ راہ حق پر چلے اور کبھی حق کے پرچم کو سرنگوں نہیں ہونے دیا۔ کفار کے لیے شدید اور مؤمنین کے لیے نرم تھے اور انہیں قتال پر ابھارتے رہے یہاں تک کہ آپ کے رب نے آپ کو قبول کرلیا......اے اللہ اپنے بندے اسامہؒ کے بارے میں ہماری یہ گواہی قبول فرما۔

اور ہم کہتے ہیں اے قصر سیاہ کے چوہے اوباما! برباد ہو جا دشمنِ خدا، تو محل میں جا کر بھی چوہا ہی رہے گا، اور تیرے لیے تجھ سے پہلے والے کے انجام میں نشانی ہے جب تمام تر فوجی اڈوں اور تیاریوں کے باوجود شیخ اسامہؒ کے درجن بھر جاں نثاروں کے مبارک حملے کے نتیجے میں امریکہ کے زمین وآسمان اس پر تنگ ہو گئے، آج یہی انجام بفضل للہ تیرا مقدر ہے، شیخ کی شہادت کے خوف اور رعب کی وجہ سے یہ دنیا تم پر تنگ ہوتی جا رہی ہے اور ان کی زندگی کی طرح ان کی موت بھی تمہارے حلق کا کانٹا بن گئی ہے، ایک ایسا بوجھ جو تمہاری زندگیوں کو اجیرن بنا دے گا، تمہارے امن وامان اور اموال کی تباہی کا پیش خیمہ ثابت ہو گا، بے شک شیخ اسامہؒ کی قسم کو پورا کرنا ان کے جاں نثاروں کی زندگیوں پر قرض ہے۔

امت مسلمہ کے غیور بیٹو اور دین اسلام کے مجاہد بھائیو! بلا شبہ گھاؤ بہت گہرا ہے اور سانحہ بہت عظیم ہے پس صبر کرو، اپنا محاسبہ کرو، اللہ پر بھروسہ رکھو اور اسی سے مدد طلب کرو، شیخؒ نے تو اس فرض کو ادا کر دیا جو ان کے ذمہ تھا، ایسی زندگی گزاری کہ کم ہی لوگ گزارتے ہیں، کبھی آزادی پر سمجھوتہ نہیں کیا، عزت کے ساتھ جیے اور صف اول میں شہید ہوئے، پیٹھ پھیر کر نہیں بھاگے، ہم ان کے بارے میں یہی گمان رکھتے ہیں اور اللہ بہتر جانتا ہے۔ تم شیخ کے نقش قدم پر گامزن رہو اور اسی راہ خیر میں جان دو جس پر انہوں نے دی۔

مجھے اس بات پر پورا یقین ہے کہ شیخ کی شہادت سے ان کے مجاہد بھائیوں کے ثبات واستقلال کے علاوہ کسی چیز میں اضافہ نہیں ہو گا، میں اپنے تنظیم القاعدہ کے بھائیوں خصوصاً الشیخ المجاہد ایمن الظواہری حفظہ اللہ اور تنظیم کے دوسرے قائدین سے کہوں گا: اللہ آپ کے اجر میں اضافہ فرمائے اور اس مشکل گھڑی میں آپ کو صبر عطا کرے، اللہ کی برکت سے آپ اپنے کام میں ڈٹے رہیں اور میں آپ کو خوش خبری سناتا ہوں کہ **دولۃ العراق الاسلامیۃ** کی صورت میں آپ کے بہت سے وفادار جاں نثار موجود ہیں جو راہ حق پر گامزن ہیں اور پیچھے ہٹنے والے نہیں اور اللہ کی قسم خون کا بدلہ خون ہے اور تباہی کے بدلے تباہی۔

اے اللہ آپ اپنے بندے اسامہ پر رحم فرمایئے اور انھیں اپنے ہاں شہدا میں قبول کیجیے، ان کی پہلی منزل کو باعزت بنایئے، ان کے مدخل کو وسیع کر دیجیے، ان افراد میں شامل کیجیے جن کو جنت میں ان کا مقام دکھا دیا جاتا ہے، ان کے اور ان کی خطاؤں کے مابین ایسی دوری فرمایئے جیسے آپ نے مغرب ومشرق کے درمیان فرمائی ہے، انہیں خطاؤں سے ایسے پاک فرما دیجیے جیسے سفید کپڑا دھل کے میل سے پاک ہو جاتا ہے، انہیں پانی اور برف سے دھو دیجیے، ان کے درجات کو بلند فرمایئے اور صدیقین، شہدا اور صالحین کا ساتھ عطا فرمایئے اور ہمیں بھی ان سے ملا دیجیے۔ اے اللہ، اے زندہ اور قائم رہنے والی ذات ہمیں اس مصیبت سے نجات دلایئے اور اس میں سے ہمارے لیے خیر نکالیے۔

**وآخر دعوانا أن الحمد للہ رب العالمین، والصلاۃ والسلام علیٰ نبینا محمد و علیٰ آلہ و صاحبہ اجمعین۔**

آپ کا بھائی

ابوبکر الحسینی البغدادی۔ خادم الاسلام والمسلمین

امیر المومنین دولۃ العراق الاسلامیہ

☆☆☆☆☆

# شیخ المجاہدین اُسامہ بن لادن رحمہ اللہ کی یاد میں

شیخ ابوبصیر ناصر الوحیشی (امیر القاعدۃ الجہاد فی جزیرۃ العرب)

**الحمد لله و الصلاة و السلام على رسول الله...... و بعد**

اے ابوعبداللہ! آپ پر میرے ماں باپ اور میری جان قربان ہو۔

جان کنی کا وہ ذائقہ جو آپ کے لیے لکھا گیا تھا وہ آپ نے چکھ لیا اور اب آپ اسے دوبارہ ہرگز نہیں چکھیں گے۔ ایک لمبے عرصے تک آپ نے اس (شہادت فی سبیل اللہ) کا بڑے شوق سے انتظار کیا اور یہ سب سے قیمتی اور محبوب ترین چیز تھی کہ جس کا آپ کو انتظار تھا۔

**خليلي لو نفس فدت نفس ميت......فديتك مسرورا بنفسي و ماليا**

**و قد كنت أرجو أن تعيش و ان أمت......فحال قضاء الله دون رجائنا**

''اے میرے خلیل! اگر کوئی جان کسی فوت شدہ جان کے لیے قربان ہو سکتی تو میں خوشی خوشی آپ پر اپنی جان و مال قربان کر دیتا۔ اور میری تمنا تو یہ تھی کہ آپ زندہ رہتے اگر چہ میں مرجاتا لیکن میری اس تمنا کے درمیان اللہ کی تقدیر حائل ہوگئی''۔

اے سعادت مند شہید! شہادت کی طلب میں گزارے گئے زندگی کے اس طویل اور کٹھن سفر کے اختتام پر اب آپ اللہ کی رحمتوں تلے استراحت فرمایئے۔ آپ کو تو اس بات کی فکر تھی کہ آپ نے اپنی تمنا سے زیادہ زندگی دنیا میں گزار لی ہے لہٰذا اب سفر کی لاٹھی رکھ دیں کہ آپ نے اپنی دلی تمنا اور محبوب چاہت پالی اور اب آپ کا ٹھکانہ شہیدوں کا درجہ ہے ان شاء اللہ۔

**وَلَئِن قُتِلْتُمْ فِي سَبِيلِ اللّهِ أَوْ مُتُّمْ لَمَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّهِ وَرَحْمَةٌ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُونَ (ال عمران: ۱۵۷)**

''تم اگر اللہ تعالیٰ کی راہ میں شہید کیے جاؤ یا اپنی موت مرو تو بے شک اللہ تعالیٰ کی بخشش اور رحمت اس سے بہتر ہے جسے وہ جمع کر رہے ہیں''۔

ہمیں معلوم ہے کہ اب بھی جنتوں کی سیر کے دوران آپ کی تمنا ہوگی کہ آپ دنیا کی طرف دوبارہ لوٹیں تا کہ ایک مرتبہ پھر اللہ کی راہ میں قتل کیے جائیں اور ایک بار پھر......جیسا کہ دُنیا میں آپ ہمیں ہمارے اور اپنے حبیب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں بتایا کرتے تھے کہ'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم قسم اُٹھاتے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خواہش ہے کہ اللہ کی راہ میں قتل کیے جائیں پھر زندہ ہوں پھر قتل کیے جائیں پھر زندہ ہوں پھر قتل کیے جائیں''۔ آپ جیسا امتی ہی تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کردار کا پَرتو ہوتا ہے......

آپ کی فرقت ہم پر بہت گراں ہے، ہم اپنا غم نہیں چھپا سکتے۔ اللہ کی قسم میرے تو حاشیۂ خیال میں بھی نہ تھا کہ میں آپ کی تعزیت کے لیے کچھ لکھوں گا۔ میری تو تمنا تھی کہ میں آپ سے پہلے اللہ سے جاملوں۔ لیکن اللہ نے اپنی تقدیر کے مطابق آپ کو چن لیا اور میرے وہم و خیال میں نہ تھا کہ میں آپ کے بچھڑنے کا غم کرنے کے لیے زندہ رہوں گا۔

**ما بَعدَ يَوْمِكَ ما يَسلُو بِهِ السّالي...... و مثل يومک لم يخطر على بالي**

**وَ كيفَ يَسلُو فُؤادُهاضَ جانبَهُ...... قوارع من جوى همّ و بلبال**

**يا قَلبِ صَبراً، فَانّ الصّبرَ مَنزِلَةٌ......بعد الغلو اليها يرجع الغالي**

**وَ لا تَقُلْ سَابِقٌ لمْ يَعْدُ غايَتَهُ......فَمَا المُقَدَّمُ بالنّاجي، وَلا التّالي**

**دَهرٌ تُؤَثِّرُ في جِسْمي نَوَائبُهُ......فما اهتمامي اذا أودى بسربالي**

**مَضَىّ الذي كُنتُ في الأيامِ آمُلُهُ ......من الرجال فيا بعداً لآمالي**

**ما بالي اليوم لم ألحق به كمداً...... أو أنزع الصبر و السلوان من بالي**

''تیرے قتل کے بعد کوئی ایسی چیز تو نہیں کہ جس سے ہم تسلی حاصل کریں اور تیرے قتل ہونے والے دن جیسا کوئی دن تو میرے وہم و خیال میں بھی نہ آیا تھا۔ اور ایسے دل کو کیسے سکون و قرار حاصل ہو سکتا ہے جو مصیبتوں سے زخمی ہے۔ اے دل! صبر......صبر......کیونکہ صبر ایسی چیز ہے کہ جزع و فزع کرنے والا بھی بہر حال اسی کی طرف لوٹتا ہے۔ اور (موت) پر سبقت حاصل کرنے والے کو یہ مت کہو کہ اس نے اپنا مقصد حاصل نہیں کیا۔ کیونکہ اس کی طرف پہل کرنے والا اور اس سے پیچھے رہنے والا ہر حال اِس (موت) سے بچ نہیں سکتا''۔

لیکن ہم صرف وہی کہیں گے کہ جو ہمارے رب کو راضی کرے۔ اے اللہ! ہمیں ہماری اس مصیبت کا اَجر دے اور ہمارے لیے اس کا نعم البدل پیدا کر۔ انا لله و انا اليه راجعون۔

ابوعبداللہ! شہید کر دیے گئے، اس میں کچھ اچنبھا نہیں......کیونکہ بہادر اسی طرح میدان معرکہ میں قتل ہوتے ہیں۔ وہ آگے (شہادت کی) موت کی طرف اسی رغبت سے بڑھتے ہوئے جیسے زندگی سے محبت کرنے والے دنیا کی زندگی پر ریجھتے ہیں۔

شیخؒ اس حال میں شہید ہوئے کہ اُن کی اُنگلی ٹریگر پر تھی۔ وہ اللہ کے دُشمنوں کا مقابلہ کرتے ہوئے گھبرائے نہیں......وہ مومنوں کی روش پر پوری طرح ثابت قدم رہے اور سرِ مو بھی اس روش سے ہٹے نہیں اور نہ ہی کفار کے سامنے عاجز اور مغلوب ہوئے۔

**مِنَ الْمُؤْمِنِينَ رِجَالٌ صَدَقُوا مَا عَاهَدُوا اللَّهَ عَلَيْهِ فَمِنْهُم مَّن قَضَىٰ نَحْبَهُ وَمِنْهُم مَّن يَنتَظِرُ وَمَا بَدَّلُوا تَبْدِيلًا (الاحزاب: ۲۳)**

''مومنوں میں (ایسے) لوگ بھی ہیں جنہوں نے اللہ تعالیٰ سے کیا ہوا وعدہ سچّا کر دکھایا بعض نے تو اپنا عہد پورا کر دیا اور بعض منتظر ہیں اور انہوں نے کوئی تبدیلی نہیں کی''۔

اللہ کی قسم! ہمیں اپنے قائد پر فخر ہے، وہ اپنے عہد میں کچھ بھی تبدل وتغیّر کیے بغیر شہید ہوئے ہیں تا کہ ان کی شہادت سے امت زندہ ہو اور ان کے خون سے عزائم و ہمتیں بلند ہوں اور ہم میں سے کون ہے کہ جو اپنے محبوب کے لیے شہادت کی موت جیسے مرتبے کو پسند نہ کرے؟

شیخؒ اُن لوگوں کی طرح جہاد سے پیچھے نہ رہے جو اُمت کے مصائب و تکالیف سے بے پرواہ ہو کر اپنے محلوں میں آرام سے بیٹھتے ہیں اور اپنی دنیا میں مگن ہیں اور کہتے ہیں کہ یہی زندگی آسان اور خوش حال ہے......حقیقت یہ ہے کہ کفر و اسلام کے یہی وہ معرکے ہیں جن سے طاغوتوں اور ظالموں کے ایوان کانپ اُٹھتے ہیں اور انہی سے کفر و الحاد کی بنیادیں ہلنے لگتی

لوگ صدیوں میں پیدا ہوتے ہیں۔ دنیا جہاں کی عیش وعشرت کو تیاگ کر کوہساروں اور غاروں کی نا قابل بیان مشکل زندگی کو گلے لگانے والا شخص۔ تاریخ بتائے گی کہ یہ عہد اسامہ کے نام سے پہچانا جائے گا۔ اسامہ مرا نہیں وہ زندہ ہوا ہے، ایسا زندہ کہ آئندہ بھی اس کا ہے۔ اسامہ کا واحد قصور کہ وہ عالم اسلام کو امریکہ کے پنجۂ استبداد سے آزاد کروانا چاہتا تھا۔ یہ شعور اب بچے بچے کا اثاثہ ہے۔ بہادر ماؤں نے تو اپنے بچوں کے نام بھی اسامہ رکھے ہیں۔ اسامہ کی شہادت پر دنیا بھر میں ۱۵ کروڑ آرٹیکل لکھے گئے ہیں۔ اخباروں، ٹی وی، مذاکروں اور محفلوں کو اس سے بڑا موضوع کبھی نہیں ملا۔ اسامہ ہر مسلمان کے دل میں زندہ ہے کیونکہ اسامہ اسلام کی محبت اور کفر سے نفرت کا نام ہے۔ آج مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ جیسے میں نے اپنے یہ دو اشعار خاص طور پر اسامہ کے بارے میں کہے تھے:

اے میرے دوست! ذرا دیکھ میں ہارا تو نہیں
میرا سر بھی تو پڑا ہے میری دستار کے ساتھ
وقت خود ہی بتائے گا کہ میں زندہ ہوں
کب وہ مرتا ہے جو زندہ رہے کردار کے ساتھ''

.............................

**ملک احمد سرور: ماہنامہ ضیائے آفاق و ماہنامہ چشمِ بیدار**

''شیخ اسامہ کی شہادت کی خبر پر مشرق و مغرب کے طاغوتی جس خوشی کا اظہار کر رہے ہیں، اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ اسامہ کتنا بڑا مومن اور طاغوت کا کتنا بڑا دشمن تھا۔ عبداللہ بن ابی کے پیروکار ضراریوں کی خوشی بھی دیدنی ہے۔ منافقین اور طاغوت ہمیشہ ایک دوسرے کے دست و بازو اور راز داں رہے ہیں اور گزشتہ دس سالوں سے بھی اہل ایمان کا خون بہانے میں وہ ایک دوسرے کے ساتھی بنے ہوئے ہیں۔ حضرت اسامہؒ کی شہادت پر پاکستانی میڈیا کی خوشی انتہائی شرم ناک اور گھٹیا غلامانہ ذہن کی عکاس ہے۔ مغرب اور مشرق ہر دو خطوں کے طاغوتی اور ضراری نوٹ فرمالیں کہ اسامہ کی شہادت سے جہاد نہیں رکے گا بلکہ طاغوت کے خلاف جہاد ہر مسلمان پر فرض ہے۔ حضرت حمزہ، حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان اور حضرت علی رضوان اللہ علیہم اجمعین جیسی عظیم ہستیاں شہید ہو گئیں مگر جہاد رکا اور نہ مومنین نے اسلام ترک کیا''۔

''اسامہ نے تقریباً دو دہائیوں تک ہر قسم کے اسلحے سے لیس پورے مغرب اور اس کے مشرقی اتحادیوں کا ڈٹ کر مقابلہ کیا اور ان کی نیندیں حرام کیے رکھیں، اسے اس راستے سے ہٹانے میں مغرب کامیاب بھی ہوا تو منافقین اور کرائے کے قاتلوں اور اسلام کے غدار مرتدین کے ذریعے۔ تاریخ کے صفحات کھول کر دیکھ لیں کہ طاغوت کو ہر کامیابی اس دور کے میر جعفر و صادق کے ہاتھوں ہوئی اور اسامہ کی شہادت نے پھر بتا دیا کہ جب تک میر جعفر و صادق موجود ہیں ٹیپو سلطان شہید ہوتے رہیں گے۔ اللہ جہنم رسید کرے ان مرتدین کو اور ذلت و رسوائی کو مسلط کرے ان کے خاندانوں پر جنھوں نے ڈالروں کی خاطر اسامہ کی شہادت کے لیے شیطان کا ساتھ دیا، ان شاء اللہ طاغوت کے مقابلہ کے لیے اسامہ کے ہر قطرۂ خون سے مجاہدین کے لشکر اٹھیں گے اور ضراریوں پر تا قیامت لعنت برستی رہے گی۔ اسامہ ملت اسلامیہ کا عظیم ہیرو تھا، ہیرو رہے گا اور یہ مقام اس سے کرائے کے ٹٹو صحافی نہیں چھین سکتے''۔

''مسلم تاریخ میں اسامہ کا مقام تعیّن کرنے کے لیے کیا یہ کافی نہیں کہ ایک بے ریاست تنہا فرد کے خلاف چوالیس سے زیادہ ممالک کے لشکر جدید ترین اسلحہ کے ساتھ گیارہ سال تک لڑتے رہے اور ۳۰ کھرب ڈالر خرچ کر دیے جبکہ دوسری جنگ عظیم میں ۴۰ کھرب ڈالر خرچ ہوئے تھے۔ وہ امریکہ کو اپنی حکمت عملی سے سلطنتوں کے قبرستان افغانستان میں کھینچ لایا اور کرۂ ارض کو اپنی سلطنت بنانے کے امریکی خواب چکنا چور کر دیے۔ چند سال بعد جب دنیا کا سیاسی نقشہ بدلے گا تو اس کا سہرا اسامہ کے سر بندھے گا۔ صرف ایک روز میں پندرہ کروڑ سے زائد مضامین اور تبصرے اسامہ پر لکھے گئے اور اگلے چند روز میں یہ تعداد ۵ ارب سے بھی تجاوز کر گئی۔ کیا کوئی لیڈر رہے جو اس قدر موضوع بحث بنا ہو؟''

.............................

**راشد الحق سمیع حقانی: ماہنامہ الحق**

''وہ مردِ قلندر جس کی ہیبت سے کرۂ ارض کی تمام کفری قوتیں بشمول عالمی 'سپر پاور' امریکہ لرزہ براندام تھیں، کیونکہ ان شیطانی قوتوں کو اس حقیقت کا ادراک تھا کہ سوویت یونین کو شکست فاش سے دوچار کرنے میں جہاں افغان مجاہدین کا بڑا کردار تھا وہیں عرب مجاہدین اور خصوصاً شیخ عبداللہ عزام شہیدؒ اور شیخ اسامہ بن لادن شہیدؒ جیسے دیومالائی کرداروں کا جذبہ جہاد اور شوق شہادت بھی کارفرما تھا۔ اصل میں تو شہادت ہی شیخ اسامہ کی منزل مقصود اور حاصل زندگی تھی۔ اسی منزل کی جستجو اور تلاش میں تو اس شہزادے نے زندگی بھر دربدر کی ٹھوکریں کھائی تھیں۔ اسی معراج کو پانے کے لیے اس مسافرِ بے نوا نے سرزمین حجاز مقدس، ذاتی محلات اور دنیا کی بہت بڑی کاروباری ایمپائر 'بن لادن کمپنی کے شیئرز اور دیگر دنیاوی عیش و راحت کے عشرت کدوں، بے بہا نعمتوں، جوانی اور اپنی اولاد اور خون کی قربانی دے کر شہادت و جنت حاصل کرنا تھی۔ شیخ اسامہ بن لادنؒ تو شہادت دے کر ہمیشہ ہمیشہ کے لیے امر ہو گئے اور تاریخ میں اپنے لازوال کردار اور قربانیوں کی بدولت خیر القرون بلکہ شہدائے بدر کی صف میں پہنچ گئے''۔

''آج اسلامی تاریخ کے سارے عظیم کمانڈروں، سپہ سالاروں اور شہیدوں کے جھرمٹ میں اسامہ بدرِ کامل کی طرح چمک رہا ہے اور کیوں نہ ہو جس شخص نے دو سپر پاورز کا مقابلہ کیا ہو اور انہیں شکست فاش اور ہزیمت اور شرمساری سے دوچار کیا ہو، کرۂ ارض کی تن تنہا سپر پاور اور اس کے ہم نواؤں کی تمام جدید ٹیکنالوجی اور اسباب و وسائل مل کر بھی پندرہ برس تک اسے تلاش نہ کر سکے۔ اب بھی اگر پاکستانی حکمرانوں اور خفیہ ایجنسیوں کا تعاون امریکہ کو حاصل نہ ہوتا تو مزید کئی برس شیخ اسامہ امریکہ کے ہاتھ نہ آتا''۔

**مولانا بریداحمد نعمانی: ماہنامہ الحق**

''درد کی ایک ٹیس ہے جو وقفے وقفے سے دل کے سکون کو بے سکونی میں بدل

دیتی ہے۔کل تک جن کی سلامتی کی دعائیں لبوں پر تھیں،آج وہ ہم میں نہیں رہے۔وہ شخص جس کا ہر پل اور ہر سانس مسلمانوں پر ڈھائے جانے والے ظلم وستم پر اشک بار تھا، جو قبلہ اول کی آزادی اور حرمین شریفین کے تحفظ کو اپنا مشن بنا چکا تھا،جس نے عشرت کدوں کو چھوڑ کر سنگلاخ پہاڑوں کو اپنا مسکن بنایا،جس نے وقت کے فرعونوں کے سامنے خدائے بزرگ و برتر کی توحید کا اعلان ڈنکے کی چوٹ پر کیا،جس نے صہیونی ارادوں کے سامنے سدسکندری کا کردار ادا کیا۔ لاریب اس دم،فردوس کے بالا خانوں میں اپنی کامرانی پر خوب نازاں اور شاداں ہوگا۔آخر اس کی عمر بھر کی بے قراری کو قرار آ ہی گیا ہوگا''۔

مولانا محمود الرشید حدوٹی: ماہنامہ آبِ حیات

''شیر اسلام،مسلم دنیا کے عظیم ہیرو، جہاد کے عظیم داعی شیخ اسامہ بن لادن کل بھی زندہ تھے اور آج بھی زندہ ہیں،اور مسلم امہ کے دلوں میں ہمیشہ زندہ رہیں گے۔ان کے تیار کردہ انقلابی لوگ کل اپنے پورے قہر وغضب کے ساتھ دشمنوں کے سامنے سینہ تان کر کھڑے ہوں گے،جس سے امریکہ سمیت بڑے بڑے کافروں کے دل ایک بار پھر لرزہ براندام ہوجائیں گے''۔

ہم نے رسمِ محبت کو زندہ کیا،عبد القدوس محمدی: روزنامہ اسلام

''دنیا میں کچھ لوگ جینے کی خواہش میں مر مر کے بمشکل جی تو لیتے ہیں لیکن ان کے دل بھی مردہ ہوتے ہیں، وہ خود بھی مردہ ہوتے ہیں اور آخر تاریخ کے کوڑے دان کی نذر ہوجاتے ہیں اور کچھ لوگ مرنے کے لیے جیتے ہیں، وہ زندگی بھر موت سے آنکھ مچولی کھیلتے رہتے ہیں،ان کی ظاہری موت وحیات کوئی معنی نہیں رکھتی، اگر وہ مرجائیں تو امر ہوجاتے ہیں۔شیخ اسامہ بن لادنؒ بھی انہی لوگوں میں سے تھے۔انہوں نے ایک سپر پاور کو شکست وریخت سے دوچار کیا اور دوسری سپر پاور اور اس کے جملہ اتحادیوں کو کامل ایک عشرے تک تگنی کا ناچ نچاتے رہے۔ وہ جو مشن لے کر اٹھے تھے،جس مقصد کی خاطر انہوں نے پرخار وادیوں اور کٹھن راستوں کا انتخاب کیا تھا وہ مشن تکمیل کے قریب ہے۔وہ ظلم کے خلاف بغاوت کا استعارہ تھے اور ان کی جرأت و بہادری سے ہزاروں لاکھوں چراغ جل اٹھے اور اندھیرے بھاگ کھڑے ہونے کے لیے بے تاب ہیں۔وہ زندہ تھے تو مجاہدوں کے لیے حوصلے کا ذریعہ تھے،اگر چل بسے تو ان کی شہادت ایک نئے دور کا آغاز ثابت ہوگی۔انہوں نے اپنے شاہی محلات اور عیش وآرام کو اس وقت تج کر پہاڑوں کی چٹانوں پر بسیرا کرنے کا فیصلہ کیا جب وہ عین عالم شباب میں تھے اور روس کی جارحیت کے سامنے سیسہ پلائی ہوئی دیوار بنے۔انہوں نے امریکہ کو ایسے وقت میں للکارا جب لوگ امریکہ کی ہیبت ، طاقت ور سربریت کے سامنے تھر تھر کانپتے تھے۔جو استعماری ایجنڈے کی تکمیل کے راستے کی ایسی چٹان ثابت ہوئے کہ طاغوت کے ہر باغی کی آنکھ کا تارہ بن گئے''۔

نیو ورلڈ آرڈر کا فاتح ،سلطان محمود ضیاء: روزنامہ اسلام

''شیخ اسامہ بن لادنؒ دو سپر طاقتوں کے فاتح بن کر کامیاب ہوئے۔توسیع پسندانہ عزائم رکھنے والا امریکہ اور اس کا عالمی مشن نیو ورلڈ آرڈر ناکام ہوگیا اور افغانستان سے واپسی کے اعلانات کیے جارہے ہیں۔ایبٹ آباد آپریشن پر جشن منانے والے دراصل اپنی خفت اور شکست پر پردہ ڈالنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ان کو شاید مسلمانوں کی تاریخ کا علم ہی نہیں،شجر اسلام کے لیے جتنا قیمتی خون گرتا ہے گلشن اسلام میں اتنی ہی بہار اور تازگی پیدا ہوتی ہے،شہادتوں سے مایوسیاں پھیلتی ہیں نہ مشن رکتا ہے،لیکن یہ طے شدہ بات ہے کہ امریکہ کو ہر حال میں افغانستان سے نکلنا ہے۔اپنی متعین کردہ تاریخ کے مطابق جائے یا حالیہ ڈرامے کے بعد،اب اس خطے میں اس کے مزید رہنے کا کوئی جواز باقی نہیں رہ گیا۔امریکہ ایبٹ آباد آپریشن کو کسی بھی صورت ہضم نہیں کر پائے گا۔کیونکہ اس شب خون سے دوریاں اور غلط فہمیاں جس طرح پیدا ہوئی ہیں اور انتقام کے جذبے جس طرح پروان چڑھ رہے ہیں وقت کے ساتھ ساتھ یہ ایک خطرناک طوفان اور لاوے کی شکل اختیار کریں گے کیونکہ اسامہ کوئی تنہا شخص نہیں تھے کہ ان کے چلے جانے کے بعد میدان صاف ہوگیا ہے۔

رہی یہ بات کہ ایبٹ آباد آپریشن میں اسامہ بن لادن کی شہادت کی حقیقت کیا ہے،سردست اس معاملے پر گرد کی موٹی تہہ جمی ہوئی ہے۔غبار چھٹنے کے بعد ہی حقائق کا صحیح پتہ چل سکے گا لیکن یہ سچّی ناقابل تردید ہے کہ اسامہ کبھی فنا ہونے والا کردار نہیں، کیونکہ وہ ایک نظریے اور ایک مشن کا نام ہے۔نظریے،مشن اور کردار ہمیشہ زندہ رہتے ہیں۔صلاح الدین ایوبی آج بھی زندہ ہے، کیونکہ اس کا کردار زندہ ہے اور آج کے صلیبیوں کو ناکوں چنے چبوانے والا اسامہ کیسے فنا ہوسکتا ہے۔بلاشبہ وہ نیو ورلڈ آرڈر کا فاتح ہے''۔

ہیروں جیسے ہیرو،سمیعہ سالم

''تاریخ یہ نظارے اپنے دامن میں محفوظ کررہی ہے کہ اس امت کی گود ابھی خالی نہیں ہوئی۔ چاہے فلسطین کے میدان ہوں یا عراق کے معرکے ہوں یا افغانستان کی طویل گوریلا جنگ ہو اس امت نے شیخ احمد یٰسین شہیدؒ،انجینئر یحییٰ عیاش (جن کو مغربی یہودی میڈیا 'چھلاوہ' اور ہزار چہروں والا کہتا رہا)ابومصعب الزرقاوی شہیدؒ،عبداللہ عزام شہیدؒ،شیخ اسامہ بن لادنؒ جیسے ہیرے اور ہیرو پیش کردیے جنھوں نے دنیا بھر کے کفر کی متحدہ سازشوں اور عسکری یلغار اور ان کے کبر وغرور کو اپنے پیروں تلے روند ڈالا... ہاں مگر طاغوتی مغربی طاقتوں نے اتنی کامیابی ضرور حاصل کی کہ میڈیا کے ذریعے منافقانہ اور مکارانہ خیالات، تجزیوں،تبصروں اور رپورٹوں کی مدد سے وہ گرد اٹھائی کہ امت کی اکثریت نے انہیں پہچاننے سے انکار کر دیا۔طوطے کی طرح انہی کی بولیاں بولتے رہے۔''سی آئی اے کا ایجنٹ''''دہشت گرد'' ''فتنہ'' وغیرہ وغیرہ...... دجالی میڈیا کے سحر کی شکار عوام آج تک یہ نہ جان سکی کہ یہ وہ شہزادے ہیں جنھوں نے اپنا آج امت کے کل پر قربان کردیا،جنھوں نے اپنے خون سے کفری اتحاد کی راہ میں وہ لکیر کھینچی جسے سپر پاور اپنے ۴۹ نیٹو اور نان نیٹو اتحادیوں کی لاکھوں کی افواج اور بے پناہ قوتِ تاثیر اور عسکری طاقت کے باوجود ۱۰ سالوں میں عبور نہ کرسکا۔اس قوم کی بدنصیبی کا بھلا کیا ٹھکانہ ہوسکتا ہے جو اپنے محسنین کو نہ پہچانے ، نہ قدر کرے بلکہ چند ڈالروں کے عوض ان کے خون اور ان کی عصمتیں اور ان کی زندگیاں دشمنوں کو بیچ ڈالے۔ سچ

فرمایا میرے نبی صدق وصفا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ''مارے گئے عبدالدینار اور مارے گئے عبدالدرہم'' (آج کل یہ کہہ لیں کہ مارے گئے عبدالڈالر) حقیر دنیا کی محبت میں گرفتار اور موت سے خوف زدہ ان بونے سیاست دانوں، حکمرانوں اور سول وفوجی سرونٹس کی آنکھوں پر لالچ نے اتنی موٹی پٹی چڑھا رکھی ہے کہ انہیں نہ کل کے غداروں کا انجام یاد آتا ہے نہ آج کے غداروں کا حشر اپنے سامنے دیکھ پاتے ہیں۔ کیا کیا ان مغربی آقاؤں نے شاہِ ایران کے ساتھ، پرویز مشرف کے ساتھ، حسنی مبارک اور اس کے بیٹوں کے ساتھ؟ صدام حسین اور اس کے بیٹوں کے ساتھ، اور یاسر عرفات کے ساتھ اور معمر قذافی اور اس کے بیٹوں اور پوتوں کے ساتھ؟؟ (یا اللہ!! غداروں کی فہرست کتنی لمبی ہوتی جا رہی ہے!!)''۔

**خوارزم شاہ چلا گیا، محمد اسماعیل ریحان: روزنامہ اسلام**

''ہاں! شیخ اسامہؒ کی شہادت کی خبر سن کر اور پڑھ کر بالکل یوں محسوس ہوا جیسے جلال الدین خوارزم شاہ کو ایک بار پھر شہید کر دیا گیا ہو، بے اختیار میرے منہ سے نکلا'' اس دور کا جلال الدین خوارزم شاہ رخصت ہوا''۔

میں اکثر غور کرتا تھا کہ ان دونوں قائدین کی زندگی کتنی ملتی جلتی ہے۔

سلطان جلال الدین خوارزم شاہ نے ساتویں صدی ہجری میں کفر کی اس عالم گیر یلغار کا سامنا کیا جو چنگیز خان اور اس کی قوم کی شکل میں نمودار ہوئی تھی۔ اسامہ بن لادنؒ نے آٹھ سو سال بعد استعمار کی اس آندھی کا مقابلہ کیا جو امریکہ کی صورت میں دنیا پر مسلط ہوئی۔

سلطان جلال الدین خوارزم شاہ عمر بھر تاتاریوں کے لیے سب سے مطلوب فرد رہے۔ چنگیز خان نے انہیں زندہ یا مردہ گرفتار کرنے کا حکم دے رکھا تھا۔ سلطان جلال الدین خوارزم شاہ کی تلاش میں تاتاری بارہ سال تک دنیا کا کونہ کونہ چھانتے رہے۔ جہاں سلطان کی موجودگی کی سن گن ملتی وہاں کے لوگوں کی شامت آجاتی، علاقے کو گھیر لیا جاتا، حراست، تشدد اور پوچھ گچھ کا ایک کرب ناک سلسلہ شروع ہو جاتا۔

اسی طرح اسامہ بن لادنؒ امریکہ کو مطلوب ترین فرد تھے۔ امریکی حکومت انہیں گرفتار کرنے کی تمام کوششیں بروئے کار لاتی رہی، اسامہؒ کے بارے میں کوئی خبر معلوم کرنے کے لیے ہزاروں مقامات پر چھاپے مارے گئے۔ ہزاروں لوگوں کو گرفتار کیا گیا اور تفتیش کے لیے لوگوں پر بہیمانہ مظالم توڑے گئے۔

سلطان جلال الدین خوارزم شاہ کئی بار تاتاریوں کے ہاتھ آجانے سے بال بال بچے۔ شیخ اسامہ بھی کئی مواقع پر عین موقع پر امریکیوں کے نرغے سے نکل گئے۔ سلطان جلال الدین خوارزم شاہ کو تاتاری کبھی گرفتار نہ کر سکے۔ شیخ اسامہ بھی آخر تک گرفتار نہ ہوئے۔

سلطان جلال الدین خوارزم شاہ کو بار بار ٹھکانے تبدیل کرنے پڑتے رہے۔ اپنے مشن کو آگے بڑھانے اور دشمن کے وار سے بچنے کے لیے وہ کبھی ایک جگہ پر نہ رک سکے۔ انہوں نے وسط ایشیا، افغانستان، برصغیر، ایران، عراق، ترکی اور قفقاز کے سفر کیے۔ اسامہ بن لادن کو بھی خانہ بدوشی کی زندگی اختیار کرنا پڑی۔ وہ سعودی عرب سے سوڈان اور سوڈان سے افغانستان اور پھر افغانستان سے پاکستان آنے پر مجبور ہوئے۔

سلطان جلال الدین خوارزم شاہ شہزادے تھے مگر عیش وآرام تج کر جہاد کا راستہ اختیار کیا اور زندگی کا اکثر حصّہ گھوڑے کی پشت پر گزار دیا۔ اسامہ بن لادن بھی مال و دولت کے اعتبار سے کسی شہزدے سے کم نہیں تھے مگر انہوں نے سختی، مشقت اور قربانی کا راستہ اختیار کیا''۔

☆☆☆☆☆

## محسنِ امتؒ کے اہل خانہ کی رہائی
## اسلامیان پاکستان پر فرض بھی، قرض بھی

**عن بريدة ،قال رسول الله صل الله عليه وسلم: (حرمة نساء المجاهدين على القاعدين كحرمة أمهاتهم, وما من رجل من القاعدين يخلف رجلاً من المجاهدين في أهله فيخونه فيهم الا وقف له يوم القيامة فيأخذ من عمله ما شاء, فما ظنكم [صحيح مسلم].**

حضرت بریدہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''مجاہدین کی خواتین کی حرمت گھروں میں بیٹھنے والوں کے حق میں ایسی ہے جیسی ان کی ماؤں کی حرمت۔ اور جو شخص جہاد سے پیچھے رہ کر کسی مجاہد کے اہل و عیال کی خبر گیری کا ذمہ دار ہوا اور پھر اس میں خیانت کا مرتکب ہو، تو قیامت کے دن وہ اُس کے سامنے کھڑا کیا جائے گا اور مجاہد اس کے عمل سے جو چاہے گا لے لے گا، سوچ لو، تمہارا کیا خیال ہے؟''۔

اسلامیان پاکستان......تو پھر سوچ لیجیے آپ کا خیال ہے؟

کیا خدا کے حضور ہم یہ کہہ دیں گے کہ خاندانِ اسامہؒ کی خواتین کوئی پاکستانی تھوڑی تھیں جو ہم اُن کی خبر گیری کرتے اور ان کا سہارا بنتے؟

اٹھیے! اور ان بے بس و بے سہارا مسلم خواتین کے حق میں آواز بلند کیجیے۔ یہ مسلمانوں کی بچیاں ہیں اور ملت کی آبرو۔ یہ مجاہدین کی عزت ہیں اور امت کی امانت۔ کیا اٹھارہ کروڑ مسلمانوں کے ملک میں ان مسلم خواتین کو کفار کے حوالے کر دیا جائے گا؟ اسلام سے بغض رکھنے والے درندوں کے سپرد کر دیا جائے گا؟ ان حیوانوں نے باگرام اور ابوغریب میں کیا کیا نہیں کیا؟ عافیہ کی روداد کسے یاد نہیں؟ یاد رکھیے! اسلام کا رشتہ ہر رشتے سے مقدس تر ہے۔ کوئی اس وقت تک مسلمان نہیں جب تک وہ اسلام اور ایمان کے رشتے کو ہر رشتے سے بالاتر نہ جانے۔ اسلام کے نام پر بننے والے ایک ملک میں کیا اسلام کا رشتہ ہی پامال کر دیا جائے گا، اس لیے کہ مغرب نے ہمیں قوم اور وطن کو پوجنے کے سبق پڑھائے ہیں؟

غیرت ایمانی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ان مسلمان خواتین کی بازیابی کے لیے ہر سطح پر تمام تر کوششیں کیجیے۔

# خراسان کے گرم محاذوں سے

ترتیب وتدوین: عمر فاروق

افغانستان میں محض اللہ کی نصرت کے سہارے مجاہدین صلیبی کفار کو عبرت ناک شکست سے دوچار کر رہے ہیں۔اس ماہ ہونے والی اہم اور بڑی کارروائیوں کی تفصیل اور درمیانی رنگین صفحات پر صلیبیوں اور اُن کے حواریوں کے جانی و مالی نقصانات کے میزان کا خاکہ پیش خدمت ہے، یہ تمام اعداد و شمار امارت اسلامیہ ہی کے پیش کردہ ہیں جبکہ تمام کارروائیوں کی مفصل روداد امارت اسلامیہ افغانستان کی ویب سائٹ http://www.shahamat.info/urdu پر ملاحظہ کی جاسکتی ہے۔

## 16 اپریل

☆ مجاہدین نے صوبہ لوگر کے ضلع چرخ میں دو حملوں میں گھات لگا کر حملہ کیا جس کے نتیجے میں 10 صلیبی فوج کے سپاہی ہلاک و زخمی ہوئے۔

☆ صوبہ لغمان سے موصول اطلاعات کے مطابق ضلع قرغئی کے گمبیری ڈاگ کے مقام پر افغان فوج کے مرکز پر مجاہد شہید عبدالغنی تقبلہ اللہ نے ایسے وقت میں فدائی کارروائی انجام دی کہ جب صلیبی افواج کے کمانڈروں اور فرنٹیر کور کے سربراہوں کا اجلاس جاری تھا۔حملے کے نتیجے میں 12 غاصب،14 افغان فوجی ہلاک جبکہ درجنوں زخمی ہوئے۔فدائی مجاہد ایک ماہ قبل افغان فوج میں بھرتی ہوا تھا۔

☆ مجاہدین نے صوبہ قندھار،ضلع ڈنڈ میں امریکی مال بردار طیارہ کو اینٹی ایئر کرافٹ گن کا نشانہ بنا کر مار گرایا،ذرائع کے مطابق طیارے میں 30 امریکی فوجی عملے سمیت ہلاک ہوئے۔

## 18 اپریل

☆ وفاقی دارالحکومت کابل سے موصولہ اطلاعات کے مطابق پیر کے روز وزارتِ دفاع پر فدائی حملے کے نتیجے میں 4 نیٹو افسران سمیت 18 افراد ہلاک ہوئے۔وزارتِ دفاع کے مرکز پر امارتِ اسلامیہ کے مجاہد شہید اسداللہ تقبلہ اللہ نے ایک ایسے وقت میں فدائی کارروائی انجام دی کہ جب بگرام میں تعینات امریکی فوج کے ایک جنرل،فرانسیسی وزیرِ دفاع اور افغان ادارے کے وزیر دفاع کا اجلاس جاری تھا۔فدائی مجاہد گزشتہ تین برس سے افغان نیشنل آرمی میں تھا اور مجاہدین سے رابطے میں تھا۔حملے میں 22 افراد شدید زخمی ہوئے۔

☆ اطلاعات کے مطابق صوبہ قندھار کے ضلع ژڑئی میں یکے بعد دیگرے ہونے والے دو دھماکوں سے 13 امریکی فوجی جانی نقصان سے دوچار ہوئے۔امریکی فوجی نادہ گلی میں جا رہے تھے کہ دو شدید دھماکوں نے 13 امریکیوں کو ہلاک و زخمی کر ڈالا۔

## 20 اپریل

☆ اطلاعات کے مطابق صوبہ خوست ضلع نادر شاہ کوٹ میں امارتِ اسلامیہ کے مجاہدین اور امریکی فوجیوں میں شدید جھڑپ ہوئی۔ ہلکے اور بھاری ہتھیاروں کی مدد سے 13 امریکیوں کو جہنّم واصل کیا گیا،جبکہ متعدد زخمی ہوئے۔

☆ صوبہ ننگر ہار کے ضلع بٹی کوٹ میں فارم چہار کے علاقے میں امریکی فوجیوں پر مجاہد شہید عثمان تقبلہ اللہ کی جانب سے ایک شان دار فدائی حملہ کیا گیا۔شہید مجاہد نے طورخم،جلال آباد قومی شاہراہ پر امریکی فوجی قافلے پر 500 کلوگرام بارود بھری گاڑی ٹکرا کر حملہ کیا،جس سے 2 ٹینک تباہ ہوگئے اور 9 امریکی ہلاک جبکہ 2 زخمی ہوئے۔

## 23 اپریل

☆ معروف امریکی مبلغ محمد امیر مخلص (عرف خانہ میر ملا) صوبہ خوست ضلع زازئی میں 5 انٹیلی جنس اہلکاروں سمیت شدید زخمی ہوا۔خانہ میر ملا 2002ء سے 2009ء تک صوبہ خوست کے صحرا باغ ہوائی اڈے میں واقع امریکی ریڈیو سٹیشن پر 300 ڈالر ماہوار کے عوض اسلام اور مجاہدین کے خلاف تقریر کیا کرتا تھا اور امریکی افواج کی افغانستان میں موجودگی کو جائز،جبکہ جہاد کو فساد قرار دیتا تھا۔مجاہدین کی متعدد بار تنبیہ کے باوجود اپنی حرکتوں سے باز نہ آیا۔کچھ عرصہ بعد امریکیوں نے بھی اس کو اڈے سے نکال دیا۔جس کے بعد یہ شخص اپنے علاقے میں آ گیا۔لیکن اس کی اسلام دشمنی کم نہ ہوئی اور اس نے جہاد مخالف تقاریر بازاروں میں فروخت کرنی شروع کیں۔مجاہدین نے کافی تگ و دو کے بعد آخر کار اسے جمعہ کے روز ایک فدائی حملے میں شدید زخمی کر ڈالا۔

☆ صوبہ کاپیسا ضلع آلہ سائی میں مجاہدینِ امارتِ اسلامیہ نے نیٹو ہیلی کاپٹر مار گرایا۔ میں رات تین بجے کے لگ بھگ نے فرانسیسی فوج نے مجاہدین پر چھاپہ مارا، جسے شدید مزاحمت کا سامنا کرنا پڑا۔اسی اثنا میں ایک ہیلی کاپٹر نچلی پرواز کر رہا تھا، جسے مجاہدین نے اینٹی ایئر کرافٹ گن کا نشانہ بنا کر مار گرایا۔

## 24 اپریل

☆ اللہ کی نصرت کے سہارے 541 مجاہدینِ اسلام ایک بار پھر قندھار جیل سے فرار ہو گئے۔اس سے قبل 13 جون 2008ء کو مجاہدین نے فدائی حملوں کے ذریعے قندھار جیل توڑی تھی اور اپنے تمام ساتھیوں کو آزاد کروا لیا تھا۔حالیہ واقعے میں 541 قیدی مجاہدین،جن میں 106 کمانڈر بھی شامل تھے،360 میٹر لمبی سرنگ کے ذریعے آزاد کرائے گئے۔مجاہدین نے پانچ ماہ قبل جیل کے جنوب کی جانب سے سرنگ کھودنے کا کام انتہائی رازداری سے شروع کیا، جو کئی چیک پوسٹوں،قندھار-ہرات قومی شاہراہ کے نیچے سے گزر کر سینٹرل جیل کے سیاسی بلاک تک جا پہنچی۔جیل کے اندر صرف 3 افراد کو فرار کے واقعے کا علم تھا۔24 اور 25 اپریل کی درمیانی شب رات 10 بجے مجاہدین نے فرار ہونا شروع ہوا اور یہ سلسلہ 3 بجے تک جاری رہا۔کیل کانٹوں سے لیس 48 ممالک کی افواج کو صبح تک فرار کا علم نہ ہوسکا۔

☆ صوبہ قندھار سے موصولہ اطلاعات کے مطابق ضلع خاکریز میں بم دھماکوں سے 13 افغان فوجی ہلاک وزخمی ہوئے۔

## 27 اپریل

☆ وفاقی دارالحکومت میں کابل ائیرپورٹ کے اندر فضائیہ مرکز میں مجاہد شہید عزیزاللہ تقبلہ اللہ نے مجموعی طور پر 14 دشمنوں کو مارڈالا۔مجاہد نے فضائیہ کی وردی پہن رکھی تھی۔ملکی وغیرملکی فوجیوں کے اجلاس کے دوران فدائی مجاہد نے اجلاس کے شرکا پر گولیوں کی بوچھاڑ کی،جس سے9 صلیبی اور5 افغان فوجی ہلاک ہوگئے۔

## یکم مئی

☆ مجاہدینِ امارتِ اسلامیہ نے دشمن کے خلاف 'بدر' آپریشن کا آغاز کیا۔اس سلسلے میں صوبہ لوگر کے ضلع چرخ میں بم دھماکے سے 15 پولیس اہلکار ہلاک وزخمی ہوئے۔دشمن کی گاڑی نوشہرہ کے علاقے میں دھماکہ خیز مواد کا نشانہ بنی۔جس سے گاڑی تباہ ہوگئی۔ضلع برہ کے کتب خیل کے علاقے میں امریکی پیدل دستے پر کیے جانے والے حملے سے 2امریکی فوجی ہلاک جبکہ 4زخمی ہو گئے۔دوسری طرف عبادقلعہ کے علاقے میں امریکی ٹینک دھماکہ خیز مواد کی زد میں آ گیا،جس سے اس میں سوار 3فوجی مارے گئے اور4 زخمی ہوگئے۔

☆ صوبہ کنڑ کے ضلع وٹہ پور کے مرکز میں واقع امریکی چوکیوں پر حملے کیے گئے۔یہ حملے مجاہدین کی جانب سے آپریشن 'بدر' کے سلسلے میں کیے گئے تھے۔ان حملوں میں 9فوجیوں کے مارے جانے جبکہ متعدد کے زخمی ہونے کی اطلاعات موصول ہوئیں۔دشمن کے ٹینک بھی جل کر خاکستر ہوگئے۔

## 2 مئی

☆ صوبہ بادغیس،ضلع غور ماچ میں امارتِ اسلامیہ کے مجاہدین اور صلیبی وافغان فوجیوں کے درمیان گھمسان کی لڑائی ہوئی۔ابتدا،مجاہدین کی جانب سے اس وقت ہوئی جب مجاہدین نے آب گرمک کے علاقے میں مشترکہ دشمن کے قافلے پر حملہ کیا۔جس سے 12 فوجیوں کے ہلاک و زخمی ہونے کی اطلاعات موصول ہوئیں۔

☆ مجاہدینِ امارتِ اسلامیہ نے صوبہ ہرات ضلع شین ڈنڈ ائیرپورٹ پر اتوار اور پیر کی درمیانی شب بارہ بجے حملہ کیا۔نصف گھنٹے تک جاری رہنے والی لڑائی میں 10 فوجی ہلاک وزخمی ہوئے۔

☆ صوبہ نورستان میں امارتِ اسلامیہ کے مجاہدین اور صلیبی وافغان فوجوں کے درمیان لڑائی میں مجموعی طور پر دشمن کے 14 فوجی ہلاک ہوئے۔مجاہدین کے خلاف آپریشن کے لیے دشمن نے مقامی وقت کے مطابق صبح نو بجے اول گل گاؤں میں ہیلی کاپٹر کی مدد سے اپنے سپاہی اتارے ہی تھے کہ مجاہدین نے ان پر حملہ کردیا۔شدید لڑائی میں 3 صلیبی، 11 افغان ہلاک جبکہ متعدد کے زخمی ہونے کی اطلاعات موصول ہوئیں۔

## 4 مئی

☆ مجاہدین اور امریکی فوجیوں کے درمیان ایک خوں ریز معرکے میں 14 امریکیوں کی ہلاکت کی اطلاعات موصول ہوئیں۔صوبہ پکتیا ضلع زرمے میں دولت زئی علاقے کے سیکان گاؤں میں ایک مکان پر امریکیوں کی جانب سے حملہ کیا گیا۔جہاں انھیں مجاہدین کی جانب سے شدید مزاحمت کا سامنا کرنا پڑا۔ایک گھنٹے تک جاری رہنے والی لڑائی میں 6امریکی ہلاک جبکہ 8 زخمی ہوئے۔

☆ بدھ کے روز مقامی وقت کے مطابق شام ساڑھے چار بجے صوبہ لوگر کے صوبائی دارالحکومت پل عالم شہر کے قریب پوراک کے مقام پر گھات کی صورت میں صلیبی فوجوں پر حملہ کیا گیا۔دشمن کے 2 ٹینک راکٹوں کی زد میں آ کر تباہ ہوگئے۔جس سے 5 فوجی مردار ہوئے۔جبکہ 2 زخمی ہوئے۔اسی طرح ضلع برہ کی برک میں امریکی فوجیوں کے پیدل دستے پر مجاہدین نے 2 دستی بم پھینکے،جس سے ایک فوجی مارا گیا،جبکہ 2 زخمی ہوئے۔

☆ صوبہ غزنی،ضلع گیلان کے مطیع پل کے علاقے میں نیٹو رسد کے قافلے پر ممکنہ حملے کے پیشِ نظر دشمن نے حفاظت کا انتظام کررکھا تھا۔ذرائع کے مطابق دو طیاروں نے سکیورٹی اہلکاروں پر شدید بمباری کی،جس سے 10 اہلکار ہلاک ہوگئے۔

☆ امارتِ اسلامیہ کے ترجمان کے مطابق صوبہ نورستان کے ضلع برگمٹال میں شدید جھڑپیں ہوئیں۔یہ جھڑپیں چپو اور سعید آباد گاؤں کے آس پاس ہوئیں،جو کافی دیر تک جاری رہیں۔اختتام پر دشمن 12 لاشیں اُٹھا کر راہِ فرار اختیار کرگیا۔

## 5 مئی

☆ صوبہ ہلمند کے ضلع گریشک سے موصولہ اطلاعات کے مطابق دہ آدم خیل خان گاؤں کے ایک خالی مکان میں امریکی فوجیوں نے پناہ لے رکھی تھی۔مجاہدین نے مقامی وقت کے مطابق رات آٹھ بجے 8 دستی بم مکان کے صحن میں پھینکے،جس سے 10 صلیبی فوجی ہلاک وزخمی ہوگئے۔

☆ صوبہ میدان وردک میں امارتِ اسلامیہ کے مجاہدین کے حملوں میں 11 سکیورٹی اہلکار ہلاک جبکہ 7 زخمی ہوگئے۔مجاہدین نے ضلع جلریز کے بند مالک کے علاقے میں سکیورٹی فورسز کے قافلے پر حملہ کیا،جس میں دشمن کی ایک گاڑی تباہ ہوگئی۔جس سے 4 اہلکار ہلاک جبکہ 2 زخمی ہوئے۔اسی طرح ایک ایسے قافلے کو ایک دوسری جگہ نشانہ بنایا گیا۔یہ لڑائی نصف گھنٹے تک جاری رہی،جس میں 3 فوجی ہلاک جبکہ 5 زخمی ہوئے۔تیسرا حملہ،جو میدان شہر کے قریب پاک علاقے میں پولیس کی رینجر گاڑی پر ہوا،جس میں بارودی سرنگ کے دھماکے سے 4 اہلکار ہلاک ہوئے۔

## 6 مئی

☆ صلیبی فوج کے مرکز اور پیدل دستے پر مجاہدین نے صوبہ لوگر ضلع چرخ میں حملے کیے۔نیٹو فوجی مقامی وقت کے مطابق شام چار بجے رستم قلعہ کے علاقے میں پیدل گشت کررہے تھے کہ مجاہدین نے گھات کی صورت میں حملہ کردیا،جو نصف گھنٹے تک جاری رہا۔لڑائی کے نتیجے میں 3 فوجی ہلاک جبکہ 3 ہی زخمی ہوئے۔

☆ صوبہ پروان کے صدر مقام چاریکار شہر میں مجاہدین اور صلیبی افواج کے درمیان شدید جھڑپ ہوئی۔صوبائی دارالحکومت کے قریب دشمن کو مجاہدین کی 4 کمین گاہوں کا سامنا کرنا پڑا۔دشمن پر ہونے والے ان تابڑتوڑ حملوں کے نتیجے میں 4 ٹینک تباہ،6 فوجی ہلاک جبکہ 8 فوجی زخمی ہوئے۔

## 7 مئی

☆ کنڑ میں امریکی فوجیوں پر مجاہدین نے گھات لگا کر حملہ کیا،جس سے فریقین میں 3 گھنٹے تک رہنے والی لڑائی میں 12 غاصب فوجی ہلاک جبکہ متعدد زخمی ہوئے۔

☆ مجاہدین کی جانب سے شروع کیے گئے بدر آپریشن کے تسلسل میں مجاہدین نے قندھار شہر میں

ایک بڑا حملہ کیا۔شہر کے وسط میں کیے جانے والے اس حملے میں مجاہدین نے اہم سرکاری املاک (گورنر ہاؤس، انٹیلی جنس سروس ڈائریکٹوریٹ، میونسپل کارپوریشن، پولیس اکیڈمی) پر ایک ہی وقت میں حملے کیے۔ مجاہدین سب سے پہلے بھاری ہتھیاروں سے لیس ہوکر گورنر ہاؤس کے نزدیک ایک عمارت میں مورچہ زن ہوگئے اور گورنر ہاؤس اور دیگر سرکاری املاک کو نشانہ بنانا شروع کیا۔اس کے ساتھ ہی مجاہدین نے شہر کے راستوں کو اپنے کنٹرول میں لے لیا اور دشمن کو آمد کو روکے رکھا۔مجاہدین ذرائع کے مطابق دن بھر جاری رہنے والے اس آپریشن میں 3 امریکی فوجی ہلاک ہوئے۔اس کے علاوہ 116 افغان فوجی ہلاک و زخمی ہوئے۔ راکٹ حملوں اور بم دھماکوں سے 19 فوجی گاڑیاں بھی تباہ ہوئیں۔

## 8 مئی

☆ گزشتہ دنوں قندھار میں کیے جانے والے حملوں کے بعد اتوار کی صبح دس بجے ہونے والے ایک اور شدید حملے میں صوبائی گورنر ہاؤس، انٹیلی جنس سروس ڈائریکٹوریٹ، قندھار ہوٹل کو نشانہ بنایا گیا۔نتائج کے ضمن میں 12 صلیبی، 17 افغان ہلاک وزخمی ہوئے۔دشمن کی 12 فوجی ورسدی گاڑیاں راکٹوں کی زد میں آکر تباہ ہوئیں۔

## 9 مئی

☆ صوبہ لغمان، ضلع قرغئی میں امارتِ اسلامیہ کے جانثار سرفروش شہید حمید اللہ تقبلہ اللہ نے امریکی وافغان فوجوں پر فدائی حملہ سرانجام دیا، جس سے 7 امریکی اور 12 افغان فوجی ہلاک جبکہ متعدد زخمی ہوئے۔

☆ افغان ادارے کے 11 مقامی پولیس اہل کاروں کو صوبہ قندھار ضلع ڈنڈ میں مجاہدین نے موت کے گھاٹ اُتار دیا۔ان پولیس اہل اروں پر گھات کی صورت میں حملہ کیا گیا، جس میں 11 اہلکار ہلاک جبکہ 2 فرار ہوئے۔مجاہدین نے ہلاک شدگان کا اسلحہ اور دیگر فوجی سازو سامان غنیمت کرلیے۔

## 10 مئی

☆ مجاہدین ذرائع کی جانب سے موصول ہونے والی اطلاعات کے مطابق امریکی فوجیں مقامی وقت کے مطابق صبح سات بجے صوبہ زابل کے صدر مقام قلات شہر کے قریب نورک کے علاقے میں ایک موجود تھے۔مجاہدین نے وہاں پہلے سے وہاں بم نصب کر رکھے تھے۔تین شدید دھماکوں سے 10 امریکی ہلاک وزخمی ہوئے۔

## 13 مئی

☆ صوبہ پکتیکا سے موصولہ اطلاعات کے مطابق ضلع یحییٰ خیل میں مجاہدین اور امریکیوں سے درمیان شدید لڑائی ہوئی۔صلیبی فوجی رات کے وقت عقل خیل گاؤں کے قریب گزر رہے تھے کہ ایک ٹینک پر دھماکہ ہوا، جس سے اس میں سوار 3 صلیبی ہلاک ہوئے۔اس واقعے کے بعد مزید فوجی علاقے میں پہنچ گئے، جس سے لڑائی شروع ہوگئی۔پانچ گھنٹے تک جاری رہنے والی لڑائی میں دشمن کے 8 فوجی ہلاک جبکہ 11 زخمی ہوئے۔

☆ صوبہ ہلمند کے صدر مقام لشکر گاہ شہر کے قریب سینٹرل جیل کے علاقے میں واقع نظم عام کے مرکز میں افغان پولیس اہلکار نے امریکی وافغان فوجیوں پر اندھا دھند فائرنگ کردی، جس کے نتیجے میں 8 امریکی ہلاک جبکہ متعدد زخمی ہوئے۔جوابی فائرنگ میں فدائی مجاہد محمد شہید ہو گیا۔

## 14 مئی

☆ صوبہ ننگرہار ضلع خوگیانی کے علاقے عرب میں ہونے والے بارودی سرنگ دھماکہ سے امریکی ٹینک مکمل تباہ اور اس میں سوار 4 امریکی فوجی واصل جہنّم ہوئے۔

☆ صوبہ کنڑ ضلع ناڑا جنگل بوشہ کے علاقے میں امریکی فوجی قافلہ کی صورت میں گشت کررہے تھے، مجاہدین نے گھات لگا کر اُن پر حملہ کیا ایک گھنٹے تک جاری رہنے والی لڑائی میں 9 امریکی فوجی ہلاک جبکہ متعدد زخمی ہوئے۔

## 15 مئی

☆ صوبہ پکتیکا ضلع اورگون میں مجاہدین نے امریکی فوجی قافلے پر حملہ کیا۔اس حملے کے نتیجے میں ایک بکتر بند ٹینک مکمل تباہ ہوا۔گھات کی صورت میں کیے جانے والے حملے میں 7 امریکی ہلاک جبکہ 5 زخمی ہوئے۔

☆ صوبہ خوست ضلع صبری فدائی مجاہد شہید جمال الدین نے 1200 کلوگرام بارود بھری ڈاٹسن گاڑی کو زازئی صحرا کے علاقے میں واقع امریکی وافغان فوجوں کی مشترکہ فوجی چیک پوسٹ سے اس وقت ٹکرادی، جب علاقے سے امریکی فوجوں کا قافلہ گزر رہا تھا۔فدائی حملے کے نتیجے میں چیک پوسٹ مکمل طور پر تباہ ہوگئی ااور وہاں تعینات فوجیوں میں 13 ہلاک جبکہ درجنوں زخمی ہوئے۔چوکی میں کھڑے 2 امریکی ٹینک بھی مکمل طور پر تباہ ہوئے۔

☆ صوبہ لوگر کے برہ کی برک اور خروار اضلاع میں مجاہدین کی حملوں اور دھماکوں سے 10 امریکی ہلاک جبکہ 7 زخمی ہوئے۔

## 16 مئی

☆ صوبہ پکتیکا کے ضلع اورگون میں مجاہدین نے جارح امریکی وافغان فوجوں کے مشترکہ قافلے پر گھات لگا کر حملہ کیا جس میں دشمن کے 8 ٹینک اور 17 فوجی واصل جہنّم ہوئے، 3 رینجر گاڑیاں بھی مکمل تباہ ہوگئی۔

☆ قندھار کے علاقے ضلع ژڑئی مجاہدین نے امریکی فوج کا ہیلی کاپٹر بھی مار گرایا۔

## 17 مئی

☆ افغان پولیس کے مشہور کمانڈر عبدالرزاق نے آٹھ پولیس اہل کاروں سمیت امارت کے مجاہدین کے سامنے ہتھیار ڈال دیے۔

☆ صوبہ غزنی کے خوگیانی اور آب بند اضلاع میں مجاہدین نے ایک بکتر بند ٹینک اور ایک سکیورٹی فوج کی سرف گاڑی کو بارودی سرنگ کا نشانہ بنایا جس سے 8 جارح اور کٹھ پتلی فوجی ہلاک ہوئے۔

☆ غاصب امریکی فوجوں کے دو ٹینک صوبہ ہلمند ضلع نوزاد میں بم دھماکوں سے تباہ ہوئے جس کے نتیجے میں 7 فوجی ہلاک ہوئے۔

## 19 مئی

☆صوبہ پکتیا میں امریکی فوجی کارواں کی فضائی نگرانی کرنے والے ہیلی کاپٹروں میں سے ایک ہیلی کاپٹر کومجاہدین نے اینٹی ائرکرافٹ گن سے نشانہ بنا کر مار گرایا۔

☆صوبہ لوگر کے صدر مقام پل عالم شہر اور ضلع محمد آغہ میں امارت اسلامیہ کے مجاہدین نے حملوں اور دھماکوں سے 17 امریکی اور افغان فوجیوں کو مردار کیا اور 4 گاڑیاں بھی تباہ کردی۔

☆صوبہ پکتیا ضلع اومنہ کے ڈسٹرکٹ ہیڈ کوارٹر پر مجاہدین نے حملہ کیا۔ مجاہدین نے ہیڈ کوارٹر پر مارٹر گولے اور 82 ایم ایم توپ سے متعدد گولے برسائے جس سے مرکز میں موجود اسلحہ ڈپو کو بھی شدید نقصان ہوا اس کے علاوہ 5 فوجی بھی مارے گئے۔

☆مجاہدین نے صوبہ غزنی ضلع انڈر میں شدید حملے کئے جس کے نتیجے میں 12 صلیبی اور افغان فوجی ہلاک ہوگئے۔

☆صوبہ ہلمند ضلع مارجہ میں امارت اسلامیہ کے مجاہدین نے امریکی فوجی مرکز کو نذر آتش کردیا۔

☆امریکی فوجوں نے صوبہ ہلمند کے صدر مقام لشکر گاہ شہر میں اپنے 2 مراکز کو چھوڑ کر راہ فرار اختیار کرلی۔

## 21 مئی

☆صوبہ فاریاب ضلع گورزان کے گوگی کے علاقے میں افغان پولیس کے کمانڈر حکیم پہلوان کومجاہدین نے کارروائی میں مار ڈالا۔

☆مجاہدین نے ضلع گریشک کے شورآب ایئر پورٹ پر دن بھر درجنوں میزائل داغے، جن میں سے 20 اڈے کے اندر گرے جس کے نتیجے میں 6 ہیلی کاپٹر مکمل طور پر تباہ ہوگئے۔

☆امریکی پیدل فوجی دستوں پر صوبہ ہلمند ضلع نادعلی میں ریموٹ کنٹرول بم دھماکہ کیا گیا، جس میں 5 فوجی ہلاک ہوگئے۔

☆بدر آپریشن کے آغاز کے سلسلے میں امارت اسلامیہ کے دو فدائین نے وفاقی دارالحکومت کابل شہر کے وسط میں CMH (ملٹری کمپاونڈ ہسپتال) پر استشہادی حملے سرانجام دیے، جس کے نتیجے میں 51 صلیبی اور افغان فوجی ہلاک ہوئے۔

☆صوبہ بغلان میں مجاہدین اور امریکی وکٹھ پتلی فوجوں کے درمیان شدید جھڑپوں کے دوران 10 امریکی وکٹھ پتلی فوجی ہلاک ہوئے۔

☆فرانسیسی فوجیوں پر صوبہ کاپیسا کے صدر مقام محمود راقی شہر کے قریب شدید دھماکے ہوئے جس میں 11 فرنچ فوجی ہلاک ہوگئے۔

☆امارت اسلامیہ کے مجاہدین نے صوبہ پکتیکا کے ضلع یحییٰ خیل کے پولیس چیف کو کارروائی کرکے قتل کردیا۔

☆صوبہ ہلمند ضلع مارجہ میں امریکی فوجیوں پہ پے درپے 3 دھماکے ہوئے جس میں 7 جارح فوجی ہلاک ہوگئے۔

صوبہ فراہ ضلع بکوا میں امریکی فوجی ٹینک پر دھماکہ ہوا جس سے ٹینک مکمل تباہ ہوگیا اور 4 فوجی بھی ہلاک ہوگئے۔

## 22 مئی

☆خوست میں تین مجاہدین نے ٹریفک پولیس اور پولیس ہیڈ کوارٹر پر فدائی کارروائی کی، جس کے نتیجے میں نیٹو کے 55 فوجی، 16 افغان فوجی ہلاک ہوگئے، اس کے علاوہ 19 گاڑیاں بھی تباہ ہوئیں۔

☆صوبہ لوگر میں مجاہدین نے ایک امریکی جاسوس طیارہ مار گرایا۔

## 23 مئی

☆مجاہدین نے صوبہ پکتیا کے ضلع چمکنئی میں امریکی فوجی مرکز پر حملہ کیا، اس حملے میں 8 امریکی فوجی ہلاک اور 9 گاڑیاں تباہ ہوئیں۔

☆صوبہ کنڑ میں دو فدائی حملوں میں 13 امریکی فوجی ہلاک ہوگئے۔

## 24 مئی

☆صوبہ بادغیس میں ایک صلیبی ٹینک بارودی سرنگ کی زد میں آگیا، جس سے 6 صلیبی فوجی موقع پر ہلاک ہوگئے۔

☆کابل میں فدائی مجاہد نے اُس قافلے کو نشانہ بنایا جس میں نیٹو کے اعلیٰ افسران اور افغان افسران سفر کررہے تھے، گیارہ صلیبی وافغان اہل کار اور آفیسرز ہلاک ہوئے۔

## 25 مئی:

☆صوبہ وردگ کے ضلع سید آباد میں مجاہدین کے حملے میں پولینڈ کے 4 فوجی جبکہ 7 افغان فوجی ہلاک ہوئے۔

## 26 مئی

☆صوبہ پکتیکا کے ضلع ناکا میں جنت خیل کے علاقے میں مجاہدین نے امریکی اپاچی ہیلی کاپٹر مار گرایا۔

☆صوبہ وردگ ک ضلع سید آباد میں مجاہدین نے پولیس کی ایک گاڑی پر راکٹوں سے حملہ کیا، جس سے گاڑی مکمل طور پر تباہ ہوگئی جبکہ گاڑی میں سوار سید آباد ضلع کا ڈپٹی پولیس چیف اپنے تین ساتھیوں سمیت ہلاک ہوگیا۔

☆ پکتیکا کے ضلع خوشامند میں مجاہدین نے امریکی فوجی قافلے پر حملہ کیا، جس میں 3 امریکی ٹینک تباہ ہوگئے اور اُن میں سوار امریکی فوجی ہلاک وزخمی ہوئے۔

## 27 مئی

☆لشکر گاہ شہر کے کوفلّی علاقہ میں مجاہدین نے امریکی ڈرون طیارہ مار گرایا۔

## 28 مئی

☆صوبہ کنڑ کے صدر مقام سرکانو میں ایک فدائی حملے میں 12 صلیبی اور افغان فوجی ہلاک ہوگئے۔

☆صوبہ تخار میں گورنر ہاؤس پر فدائی کارروائی میں تخار کا پولیس چیف جنرل داؤد ہلاک ہوگیا، یہ کارروائی اُس وقت کی گئی جب گورنر ہاؤس میں صلیبی اور افغان فورسز کے اعلیٰ ذمہ داران کا اجلاس جاری تھا۔ اس کارروائی میں کئی ایک اعلیٰ صلیبی اہل کار بھی ہلاک ہوئے، جبکہ 80 سے زائد افراد شدید زخمی ہوئے جن میں گورنر تخار عبدالجبار تقویٰ بھی شامل ہے۔

29 مئی

☆مجاہدین نے زابل میں امریکی ہیلی کاپٹر مار گرایا

30 مئی

☆ہرات میں گورنر ہاؤس کے قریب واقع نیٹو وافغان فوج کے مشترکہ فوجی اڈے پر 4 مجاہدین نے حملہ کیا، حملے کے بعد چھڑنے والی لڑائی 24 گھنٹے سے زائد جاری رہی، اس دوران چاروں مجاہدین نے فدائی کارروائیاں کیں، جن کے نتیجے میں اٹلی کے کئی فوجی اپنے ایک اعلیٰ کمانڈر سمیت ہلاک ہوئے جبکہ مجموعی ہلاکتوں کی تعداد 75 ہوگئی، اس کے ساتھ 35 صلیبی وافغان فوجی شدید زخمی بھی ہوئے۔

یکم جون

☆صوبہ پکتیکا میں مجاہدین کے ساتھ جھڑپوں میں 3 صلیبی فوجیوں سمیت 10 افغان فوجی ہلاک ہوگئے۔

☆کاپیسا میں فرانسیسی فوجی قافلے پر حملے میں 7 فرانسیسی فوجی ہلاک جبکہ 5 شدید زخمی ہوگئے، ایک فوجی ٹینک بھی تباہ ہوا۔

☆لوگر میں مجاہدین نے امریکی فوجی قافلے پر گھات لگا کر حملہ کیا، یہ لڑائی ایک گھنٹے سے زائد جاری رہی، اس دوران 6 امریکی فوجی ہلاک اور 7 زخمی ہوگئے جبکہ 4 امریکی ٹینک بھی تباہ ہوئے۔

4 جون

☆صوبہ غور کے ضلع شنکوٹ میں افغان انٹیلی جنس ایجنسی کے اہم ذمہ دار، کرنل عطا گل کو مجاہدین نے فائرنگ کر کے ہلاک کر دیا۔

5 جون

☆ضلع شاہ جوئی میں امریکی ٹینک ریموٹ کنٹرول بم دھماکے میں تباہ ہوگیا، ٹینک میں سوار 5 امریکی فوجی ہلاک ہوئے۔

6 جون

☆صوبہ لوگر کے ضلع باراکی بارک میں مجاہدین کے ساتھ جھڑپ میں 6 امریکی فوجی ہلاک اور 7 زخمی ہوگئے۔

☆کاپیسا میں مجاہدین کے ساتھ جھڑپوں اور مجاہدین کے حملوں میں 5 فرانسیسی فوجی ہلاک اور 6 زخمی ہوگئے۔

7 جون

☆صوبہ غزنی کے ضلع اندر میں مجاہدین نے امریکی جاسوس طیارہ مار گرایا۔

☆کنڑ کے ضلع غازی آباد میں مجاہدین نے امریکی جاسوس طیارہ مار گرایا۔

8 جون

☆لوگر کے ضلع چرخ میں مجاہدین کے ساتھ جھڑپ میں 5 امریکی فوجی ہلاک، 4 زخمی ہوئے جبکہ 2 امریکی ٹینک تباہ کر دیے گئے۔

9 جون

☆بامیان کی صوبائی کونسل کا سربراہ جواد زہاک، پروان میں پولیس چیف کے ساتھ مجاہدین کے حملے میں مارا گیا۔

☆پکتیکا کے ضلع زازی ایوب میں امریکی فوجی قافلے پر حملے میں 5 امریکی فوجی ہلاک اور 6 زخمی ہوگئے جبکہ 2 امریکی ٹینک بھی تباہ ہوئے۔

☆صوبہ غزنی کے ضلع قرہ باغ پولینڈ کے فوجی قافلے پر بارودی سرنگ حملے میں پولینڈ کے 6 فوجی ہلاک اور پولش ٹینک تباہ ہوگیا۔

10 جون

☆صوبہ زابل کے پولیس ہیڈکوارٹر کی کریمنل برانچ کا سربراہ عبدالمتین اپنے 5 ساتھیوں سمیت مجاہدین کا نشانہ بنا اور ہلاک ہوگیا۔

11 جون

☆صوبہ خوست میں پولیس ٹریننگ سنٹر اور پولیس ہیڈکوارٹر پر فدائی حملے میں نیٹو کے 13 فوجی ٹرینرز ہلاک ہوگئے۔

☆کنڑ میں مجاہدین کے ساتھ کئی گھنٹے تک جاری رہنے والی جھڑپ میں 20 امریکی فوجی ہلاک ہوگئے۔

12 جون

☆صوبہ لغمان کے مختلف علاقوں میں مجاہدین کے حملوں اور بم دھماکوں میں 8 امریکی فوجیوں سمیت 22 افغان فوجی ہلاک ہوگئے۔

☆صوبہ وردگ کے علاقوں سید آباد، شیخ آباد، تاج باگی، اکاخیل، مالی خیل، سالار، یوسف خیل میں نیٹو سپلائی پر حملوں میں 40 آئل ٹینکر اور 32 کنٹینرز تباہ ہوگئے۔ جبکہ 25 سیکورٹی گارڈز 40 ڈرائیوروں سمیت ہلاک ہوئے۔

☆لوگر کے ضلع ازرا میں مجاہدین کے ساتھ ایک دن سے زائد جاری رہنے والی جھڑپ میں 11 امریکی فوجی ہلاک اور 16 شدید زخمی ہوگئے۔

13 جون

☆صوبہ غزنی کے ضلع گیلان میں مجاہدین نے فوجی مرکز پر بھاری ہتھیاروں سے حملہ کیا۔ اس حملے میں متعدد فوجی گاڑیاں تباہ اور کئی فوجی ہلاک ہوئے۔ اسی دوران میں امریکی ہیلی کاپٹر فوجی مرکز پر ہونے والے حملے کو پسپا کرنے کے لیے آیا، لیکن مجاہدین نے اُسے مار گرایا۔

14 جون

☆کاپیسا کے ضلع نجراب میں فرانسیسی فوجی قافلے پر حملے میں 8 فرانسیسی فوجی ہلاک اور 4 زخمی ہوگئے جبکہ 2 ٹینک بھی تباہ ہوئے۔

☆☆☆☆☆

# غیرت مند قبائل کی سرزمین سے

عبدالرب ظہیر

قبائل اور مالاکنڈ ڈویژن کے ملحقہ علاقوں میں روزانہ کئی عملیات (کارروائیاں) ہوتی ہیں لیکن اُن کی تفصیلات بوجوہ ادارے تک نہیں پہنچ پاتیں اس لیے میسر اطلاعات ہی شائع کی جاتیں ہیں۔ متعلقہ علاقوں کے ذمہ داران سے بھی گذارش ہے کہ وہ تفصیلی خبریں ادارے تک پہنچا کرامت کو خوش خبریاں پہنچانے میں معاونت فرمائیں (ادارہ)۔

یکم اپریل: باجوڑ میں سالارزئی کے علاقے میں ریموٹ کنٹرول بم حملے میں حکومتی قبائلی سردار ملک چمن خان شدید زخمی ہوگیا۔

یکم اپریل: سیکورٹی فورسز کی گاڑی بارودی سرنگ کا نشانہ بنی، ۱۱ ایف سی اہل کار شدید زخمی ہوئے۔

۳ اپریل: درہ آدم خیل میں مجاہدین کی سیکورٹی فورسز کے ساتھ شدید جھڑپ ہوئی، جس میں سیکورٹی فورسز کا آفیسر لیفٹیننٹ فرحان اور حوالدار ممتاز مارے گئے اور ۳ دیگر سیکورٹی اہل کار شدید زخمی ہوئے۔

۳ اپریل: شمالی وزیرستان کی تحصیل رزمک میں سیکورٹی فورسز کے کیمپ پر میزائل حملہ کیا گیا، متعدد فوجی ہلاک اور زخمی ہوئے۔

۴ اپریل: دیر پائیں میں حکومتی قبائلی سردار ملک اکبر خان پر فدائی حملہ کیا گیا، اس حملے میں ملک اکبر خان اپنے بیٹے اور ۸ ساتھیوں سمیت ہلاک ہوگیا۔

۶ اپریل: خیبر ایجنسی کی تحصیل باڑہ میں سیکورٹی فورسز کی گاڑی بارودی سرنگ سے ٹکرا گئی جس سے ۱۳ ایف سی اہل کار شدید زخمی ہوگئے۔

۸ اپریل: پشاور میں رحمٰن بابا کالونی میں ریموٹ کنٹرول حملے میں ایس ایچ او ستار خان اپنے محافظ انصار گل سمیت شدید زخمی ہوگیا۔

۱۲ اپریل: ڈیرہ اسماعیل خان میں ایگل سکواڈ کے ۲ سپاہی حنیف اور آصف مجاہدین کی فائرنگ سے ہلاک ہوگئے۔

۱۲ اپریل: جنوبی وزیرستان کے علاقے لدھا میں بارودی سرنگ دھماکہ میں صوبیدار ابصار اور سپاہی حفیظ شدید زخمی ہوگئے۔

۱۲ اپریل: دیر میں مجاہدین نے چیک پوسٹ پر حملہ کرکے ۱۴ سیکورٹی اہل کاروں کو ہلاک کردیا۔

۱۲ اپریل: صوابی، چھوٹا لاہور میں پیپلز پارٹی کا سیکرٹری جنرل محمد زاہد مجاہدین کے ہاتھوں مارا گیا۔

۲۲ اپریل: مہمند ایجنسی میں حکومتی قبائلی سردار شیر محمد کو قتل کردیا گیا۔

۲۲ اپریل: مہمند ایجنسی میں بم دھماکہ میں ۳ سیکورٹی اہل کار شدید زخمی ہوگئے۔

۲۳ اپریل: مردان میں ایس ایس جی کمانڈو شاد محمد کو قتل کردیا گیا۔

۲۳ اپریل: باجوڑ میں سالارزئی امن لشکر اور فورسز پر کارروائی کی گئی جس کے نتیجے میں امن لشکر کے ۴ ملکان، ملک مناصب جو کہ امن کمیٹی کا سربراہ تھا، ملک خانوک، ملک محبّ اللہ، ملک شہزادہ اور ایک سپاہی فضل وہاب ہلاک ہوگئے جبکہ لیفٹیننٹ کرنل حیدر رضا اور ۴ دیگر سپاہی شدید زخمی ہوئے۔

۲۴ اپریل: باجوڑ ایجنسی کی تحصیل سالارزئی میں قومی لشکر اور سیکورٹی فورسز کے مشترکہ قافلے پر فدائی حملے میں لشکر کا سربراہ ملک مناصب ۵ ساتھیوں سمیت ہلاک ہوگیا۔

۲۷ اپریل: مہمند ایجنسی کی تحصیل یکہ غونڈ میں ایف سی اہل کار اسلام زادہ کو ہلاک کردیا گیا۔

۲۸ اپریل: وسطی کرم میں مجاہدین اور قبائلی لشکر کے درمیان جھڑپوں میں سرکاری ذرائع کے مطابق لشکر کے ۱۳ اہل کار زخمی ہوئے۔

۲۸ اپریل: مہمند ایجنسی کی تحصیل صافی کے علاقے علیین غر میں سیکورٹی فورسز کی گاڑی بارودی سرنگ سے ٹکرا گئی، سیکورٹی ذرائع نے ایک اہل کار کی ہلاکت اور پانچ کے زخمی ہونے کی تصدیق کی۔

۲۸ اپریل: پشاور کے نواحی علاقے خالد آباد ناصر باغ میں مجاہدین نے ۲ پولیس اہل کاروں کو ہلاک کردیا۔

۳۰ اپریل: وسطی کرم کے علاقے چنارک میں مجاہدین کے ساتھ جھڑپ میں قبائلی لشکر کے ۲ کارکن مارے گئے۔

یکم مئی: مہمند ایجنسی کی تحصیل بائزئی میں مجاہدین کے ساتھ جھڑپ میں ایک سیکورٹی اہل کار کے ہلاک اور ۵ کے زخمی ہونے کی سرکاری طور پر تصدیق کی گئی۔

۳ مئی: چترال سے ۵۷ کلومیٹر کے فاصلے پر واقع ارسون گاؤں میں قائم سرحدی پولیس کی چیک پوسٹ پر مجاہدین نے حملہ کیا، سرکاری ذرائع نے ایک اہل کار عبدالغفار کی ہلاکت کی تصدیق کی، جبکہ ۴ پولیس اہل کاروں غازی الدین، شیر احمد، خان شعیب اور محمد حسن کو مجاہدین نے قیدی بنایا۔

۳ مئی: مہمند ایجنسی کی تحصیل پنڈیالئی ترغاخی میں مجاہدین کی فائرنگ سے ایک سیکورٹی اہل کار ہلاک اور ایک زخمی ہوگیا۔

۳ مئی: جنوبی وزیرستان میں سیکورٹی فورسز کے اہلکاروں پر سروکئی کے نزدیک مجاہدین نے فائرنگ کردی، سرکاری ذرائع نے ۵ اہل کاروں کے زخمی ہونے کی تصدیق کی۔

۸ مئی: جنوبی وزیرستان کے علاقے لدھا میں آسمان منزہ کے مقام پر ریموٹ کنٹرول بم حملے میں سرکاری ذرائع کے مطابق ۲ سیکورٹی اہل کار قربان علی اور منشا ہلاک اور دو شدید زخمی ہو گئے۔

۸ مئی: مہمند ایجنسی میں مجاہدین کے ساتھ جھڑپ میں سیکورٹی ذرائع نے ۳ فوجیوں کے زخمی ہونے کی تصدیق کی۔

۸ مئی: مہمند ایجنسی کی تحصیل صافی میں سیکورٹی فورسز کے دستے پر بارودی سرنگ دھماکہ کیا گیا، سرکاری ذرائع نے اس دھماکہ میں ۵ سیکورٹی اہل کاروں کے زخمی ہونے کی اطلاع دی۔

۱۳ مئی: چارسدہ میں شب قدر ایف سی قلعہ کے گیٹ پر ۲ فدائی حملے کیے گئے، ان حملوں کے نتیجے میں ۱۹۵ ایف سی اہل کار ہلاک اور ۱۲۰ سے زائد زخمی ہو گئے۔

۱۳ مئی: اورکزئی ایجنسی کے علاقے ڈبوری میں مجاہدین نے سیکورٹی فورسز کی چیک پوسٹ پر حملہ کیا، سرکاری ذرائع نے ایک اہل کار کے ہلاک اور ۳ کے زخمی ہونے کی خبر جاری کی۔

۱۵ مئی: صوابی میں مجاہدین نے مہمند ایجنسی کی تحصیل ادیزئی کے امن کمیٹی کے سربراہ کو فائرنگ کر کے بیٹے سمیت ہلاک کر دیا۔

۱۵ مئی: شمالی وزیرستان میں ۱۳ افراد کو امریکہ کے لیے جاسوسی کا جرم ثابت ہونے پر قتل کر دیا گیا۔

۱۵ مئی: ہنگو میں امن لشکر کا سربراہ شاہ مومن بم دھماکے میں مارا گیا۔

۱۷ مئی: اورکزئی کے علاقے ڈبوری میں ریموٹ کنٹرول بم دھماکے کے نتیجے میں سرکاری ذرائع نے ۲ سیکورٹی اہل کاروں بشارت اور اجمل کے ہلاک اور ایک اہل کار ریاض کے زخمی ہونے کی تصدیق کی۔

۱۷ مئی: شمالی وزیرستان کے علاقوں دریہ خیل اور درگہ منڈی میں دو افراد کو امریکہ کی جاسوسی کا جرم ثابت ہونے پر قتل کر دیا گیا۔

۱۸ مئی: پشاور کے نواحی علاقے سنگو میرا میں پولیس چیک پوسٹ پر مجاہدین کے حملے میں سرکاری ذرائع نے ۱۲ اہل کاروں کی ہلاکت اور ۵ کے زخمی ہونے کی تصدیق کی۔

۲۳ مئی: مہمند ایجنسی کے علاقے سوران درہ میں مجاہدین کے ساتھ جھڑپ میں ۲ سیکورٹی اہل کاروں کی ہلاکت کی سرکاری ذرائع نے تصدیق کی۔

۲۴ مئی: مہمند ایجنسی کے علاقے ولی داد میں آپریشن کے دوران ۴ سیکورٹی اہل کاروں کے ہلاک جبکہ ۱۸ اہل کاروں کے زخمی ہونے کی سرکاری ذرائع نے تصدیق کی۔

۲۵ مئی: پشاور میں سی آئی ڈی تھانے پر فدائی حملہ کیا گیا، اس فدائی کارروائی کے نتیجے میں ۸ سی آئی ڈی اہل کاروں کی ہلاکت اور ۴۶ کے شدید زخمی ہونے کی سرکاری سطح پر تصدیق کی گئی۔

۲۵ مئی: اورکزئی ایجنسی میں لیوی فورس کی گاڑی یخ کنڈاؤ کے مقام پر بارودی سرنگ سے ٹکرا گئی، سیکورٹی ذرائع نے ۴ لیوی اہل کاروں کے شدید زخمی ہونے کی خبر جاری کی۔

۲۷ مئی: شمالی وزیرستان کے علاقہ شاول میں مجاہدین نے چیک پوسٹ پر میزائل حملہ کیا، سرکاری ذرائع کے مطابق حملے میں ۲ اہل کار زخمی ہوئے۔

۲۸ مئی: سوات میں مجاہدین کے حملے میں اے این پی تحصیل مٹہ کا صدر مظفر علی خان اپنے ۳ ساتھیوں سمیت ہلاک ہو گیا۔

۲۸ مئی: باجوڑ ایجنسی کی تحصیل سالارزئی میں مجاہدین کے حملے میں امن لشکر کے رہنما ملک تحصیل خان اور ملک میں جان اپنے ۷ ساتھیوں سمیت ہلاک ہو گئے جبکہ امن لشکر کے ۱۴ کارکن زخمی بھی ہوئے۔

۲ جون: اپر اورکزئی کے علاقے ڈبوری میں سیکورٹی چیک پوسٹ کے قریب ریموٹ کنٹرول بم دھماکہ ہوا، سرکاری ذرائع نے ۱۴ اہل کاروں کے زخمی ہونے کی اطلاع دی۔

۲ جون: تحصیل جمرود کے حکومتی حمایت یافتہ قبائلی سردار ملک صلاح الدین کو مجاہدین نے اغوا کر لیا۔

۲ جون: ہنگو کے علاقہ ٹل میں مجاہدین نے سیکورٹی اہل کاروں پر فائرنگ کی، جس کے نتیجے میں سیکورٹی ذرائع نے حساس ادارے کے صوبیدار نسیم کے ہلاک جبکہ حساس ادارے کے ہی دو اہل کاروں کے زخمی ہونے کی تصدیق کی۔

۷ جون: کرم ایجنسی میں سیکورٹی فورسز کی چیک پوسٹ پر مجاہدین نے حملہ کیا، سرکاری ذرائع نے ۲ سیکورٹی اہل کاروں کی ہلاکت کی خبر جاری کی۔

۷ جون: بنوں کے علاقہ داؤد شاہ میں مجاہدین نے فائرنگ کر کے اے این پی بنوں کے ضلعی صدر اسرائیل خان کو اُس کے ۳ ساتھیوں سمیت ہلاک کر دیا۔

۹ جون: اپر دیر کے علاقے صابر کلے میں سیکورٹی فورسز کی گاڑی پر ریموٹ کنٹرول حملہ کیا گیا۔ سرکاری ذرائع نے ۲ سیکورٹی اہل کاروں کی ہلاکت کی تصدیق کی۔

۹ جون: جنوبی وزیرستان کے علاقے مکین میں سیکورٹی چیک پوسٹ پر مجاہدین نے حملہ کیا، سرکاری ذرائع نے ۱۰ سیکورٹی اہل کاروں کی ہلاکت جبکہ ۱۲ کے شدید زخمی ہونے کی تصدیق کی۔

۱۳ جون: جنوبی وزیرستان کے علاقے لدھا میں بارودی سرنگ دھماکے میں ۳ سیکورٹی اہل کاروں کی ہلاکت اور ۴ کے زخمی ہونے کی سرکاری ذرائع نے تصدیق کی۔

۱۶ جون: اپر اورکزئی کے علاقے غلجو میں سیکورٹی فورسز کی گاڑی پر ریموٹ کنٹرول بم حملہ کیا گیا، سرکاری ذرائع نے ۲ سیکورٹی اہل کاروں کے زخمی ہونے کی خبر جاری کی۔

۱۷ جون: میران شاہ سر بند روڈ پر سیکورٹی فورسز کی چیک پوسٹ پر مجاہدین نے حملہ کیا، سرکاری ذرائع نے ایک سیکورٹی اہل کار ریاض کی ہلاکت کی تصدیق کی۔

۱۸ جون: جنوبی وزیرستان کی تحصیل لدھا میں مجاہدین نے سیکورٹی فورسز کی چوکی پر حملہ کیا، سیکورٹی ذرائع نے ۱۲ اہل کاروں کے ہلاک اور متعدد کے زخمی ہونے کی تصدیق کی۔

۱۹ جون: مہمند ایجنسی کی تحصیل بائیزئی کے علاقے ولی داد میں مجاہدین اور سیکورٹی فورسز کے

مابین جھڑپ ہوئی، سیکورٹی ذرائع نے ۳ اہل کاروں کے ہلاک اور ۱۳ کے شدید زخمی ہونے کی تصدیق کی۔

۲۰ جون: پشاور کے علاقے متنی بازار میں امن لشکر کے حجرے کے کے باہر بم دھماکہ ہوا، جس کے نتیجے میں امن لشکر کا ایک کارکن اور ۲ پولیس اہل کار ہلاک ہوگئے۔

۲۲ جون: خیبر ایجنسی کی تحصیل جمرود خاصہ دار فورس کے چیک پوسٹ کے قریب دھماکہ ہوا جس میں ایک اہل کار ہلاک اور تین کے زخمی ہونے کی سیکورٹی ذرائع نے تصدیق کی۔

## پاکستانی فوج کی مدد سے صلیبی ڈرون میزائل حملے

۶ مئی: شمالی وزیرستان کی تحصیل دتہ خیل میں مدرسے، ہوٹل اور گاڑی پر امریکی جاسوس طیاروں نے ۶ میزائل داغے، اس حملے میں ۱۸ افراد شہید ہوگئے۔

۱۰ مئی: جنوبی وزیرستان میں انگوراڈا میں ایک گاڑی پر امریکی جاسوس طیاروں نے ۳ میزائل داغے، ۵ افراد شہید جبکہ ۷ زخمی ہوگئے۔

۱۲ مئی: شمالی وزیرستان کی تحصیل دتہ خیل میں امریکی جاسوس طیارے سے دو میزائل ایک گاڑی پر داغے گئے، اس میزائل حملے میں ۹ افراد شہید ہوگئے۔

۱۳ مئی: شمالی وزیرستان کی تحصیل دتہ خیل کے علاقہ ڈوگہ مداخیل میں ایک گاڑی پر امریکی جاسوس طیاروں کے حملہ میں ۱۶ افراد شہید اور متعدد زخمی ہوگئے۔

۱۶ مئی: شمالی وزیرستان کی تحصیل میر علی کے علاقے خیسور میں ڈرون طیارے کے ذریعے ایک مکان پر ۲ میزائل داغے گئے جس کے نتیجے میں ۱۹ افراد شہید اور متعدد زخمی ہوگئے۔

۱۶ مئی: شمالی وزیرستان کی تحصیل میر علی میں ایک گاڑی پر ڈرون طیارے کے ذریعے ۲ میزائل داغے گئے، جس کے نتیجے میں ۱۶ افراد شہید اور متعدد زخمی ہوگئے۔

۴ جون: جنوبی وزیرستان کے علاقے کریکوٹ میں ایک گھر پر امریکی جاسوس طیاروں سے دو میزائل داغے گئے، گھر میں موجود ۱۵ افراد شہید جبکہ ۶ زخمی ہوگئے۔

۲۰ مئی: شمالی وزیرستان میں رزمک میران شاہ روڈ پر ملک ثر بر کے علاقے میں امریکی جاسوس طیاروں نے ایک گاڑی پر دو میزائل داغے، جس سے گاڑی میں سوار ۶ افراد شہید ہوگئے۔

۲۳ مئی: شمالی وزیرستان کی تحصیل میر علی کے علاقے مچی خیل میں امریکی ڈرون سے ایک گاڑی پر ۲ میزائل داغے گئے، جس کے نتیجے میں گاڑی میں سوار ۷ افراد شہید ہوگئے۔

۲۴ مئی: شمالی وزیرستان کی تحصیل میر علی میں مسافر کوچ پر امریکی جاسوس طیارے سے ۲ میزائل داغے گئے، جس کے نتیجے میں ۷ افراد شہید ور متعدد زخمی ہوگئے۔

۴ جون: جنوبی وزیرستان کے صدر مقام وانا کے قریب غواخہ کے علاقے میں ایک گھر پر جاسوس طیاروں سے ۳ میزائل داغے گئے، جس کے نتیجے میں ۷ افرد شہید اور ۶ زخمی ہوگئے۔

۶ جون: جنوبی وزیرستان کی تحصیل برمل میں وچہ دانہ کے علاقے میں ۲ امریکی جاسوس طیاروں نے ایک مدرسے اور مکان کو نشانہ بنایا۔ اس میزائل حملے میں ۱۱ افراد شہید ہوگئے۔

۶ جون: جنوبی وزیرستان کی تحصیل برمل کے علاقے شاہ لم راغنڈئی مانزاں میں امریکی جاسوس طیارے نے ایک مکان پر ۲ میزائل داغے، اس حملے میں ۱۰ افرد شہید جبکہ متعدد شدید زخمی ہوگئے۔

۶ جون: جنوبی وزیرستان کی تحصیل برمل کے علاقے درے نشتر میں امریکی جاسوس طیاروں نے ایک ڈبل کیبن گاڑی کو میزائلوں کا نشانہ بناتے ہوئے ۲ میزائل داغے۔ اس حملے میں ۴ افراد شہید ہوئے۔

۸ جون: شمالی وزیرستان کی تحصیل دتہ خیل کے علاقے شاول میں امریکہ کے ۴ جاسوس طیاروں نے ایک گھر اور گاڑی پر ۷ میزائل داغے، ان میزائل حملوں کے نتیجے میں ۲۶ افراد شہید اور متعدد زخمی ہوگئے۔

۱۵ جون: جنوبی وزیرستان کے علاقے مری خیل میں ایک گھر اور گاڑی پر دو میزائل داغے گئے، ۱۶ افراد شہید اور متعدد زخمی ہوئے۔

۱۵ جون: شمالی وزیرستان میں میران شاہ کے قریب امریکی جاسوس طیاروں نے ایک گاڑی پر ۶ میزائل داغے، جس سے ۱۶ افراد شہید ہوگئے۔

۲۰ جون: لوئر کرم ایجنسی کی تحصیل علی زئی کے علاقے خڑ ڈھنڈ میں امریکی جاسوس طیاروں سے ایک گاڑی پر ۲ میزائل داغے گئے، جس کے نتیجے میں گاڑی میں سوار ۵ افراد شہید ہوگئے۔

۲۰ جون: کرم ایجنسی کے علاقے قمر میلہ میں واقع ایک ہسپتال پر امریکی جاسوس طیاروں نے ۳ میزائل داغے، جس کے نتیجے میں ۱۵ افراد شہید اور متعدد زخمی ہوگئے۔

۲۰ جون: کرم ایجنسی کے علاقے زرائی قمر میں ایک مکان پر جاسوس طیاروں کے ذریعے میزائل داغے گئے، جس کے نتیجے میں ۱۲ افراد شہید ہوگئے۔

۲۲ جون: لوئر کرم ایجنسی کے علاقے شبک میں امریکی جاسوس طیارے نے ایک گاڑی پر ۲ میزائل داغے، جس کے نتیجے میں ۱۴ افراد شہید ہوگئے۔

☆☆☆☆☆

نوائے افغان جہاد کو انٹرنیٹ پر درج ذیل ویب سائٹس پر ملاحظہ کیجیے۔

www.nawaiafghan.blogspot.com

muwahideen.co.nr

www.malhamah.110mb.com

www.ribatmedia.co.cc

www.ansarullah.co.cc/ur

www.jhuf.net

www.ansar1.info,

# أبتاه (اے میرے ابو!)

شیخ اسامہؒ کے فرزند حمزہ بن لادن کے اشعار جن میں اُنہوں نے اپنے کم سنی کی عمر میں والدِ محترم کو مخاطب کرتے ہوئے اپنے اوپر بیتنے والے حالات کا تذکرہ کیا ہے۔

أبتاه أين هو المفر ومتى يكون لنا مقر؟
اے میرے ابو! کہاں ہے کوئی نکلنے کی راہ اور کب ہمارے لیے کوئی ٹھکانہ ہوگا؟

آه أبي كيف ما أبصرت دائرة الخطر؟
ہائے ابو! یہ کیسے ہوگا کہ میں خطروں کے چکر نہ دیکھوں؟

أكثرت ترحالي أبي بين البوادي والحضر
میرے ابو! آپ نے مجھے ہر وقت شہروں اور دیہاتوں میں حالتِ سفر میں دیکھا

أكثرت من سفري أبي بين وادي ومنحدر
میرے ابو! آپ نے میرے وادیوں اور ڈھلوانوں کے سفروں کی کثرت دیکھی ہے

حتى نسيت عشيرتي وبني العموم والبشر
یہاں تک کہ مجھے اپنے اقربا، اپنے عم زاد بلکہ انسان تک بھول گئے

ما بال منزلنا اختفى عني فليس له اثر؟
ہمارے گھر کو کیا ہوا کہ مجھ سے چھپ ہی گیا ہے، اس کا کوئی نشان ہی نہیں ملتا

ما بال أمي لم تعد عجبا اهل طاب لها سفر؟
میری ماں مزید اس مشکل میں نہ رہے لیکن کیا یہ سفر ہی اس کے لیے قابلِ مبارک ہے؟

وأخي الحبيب فديته مر الزمان وما حضر
اور میں نے اپنے محبوب بھائی کو بھی کھو دیا، اُسے دیکھے ایک زمانہ بیت گیا

لم لا نرى في دربنا الا الحواجز والحفر
ہم اپنے راستے میں رکاوٹوں اور گڑھوں کے علاوہ کچھ اور کیوں نہیں پاتے

اعرف ان أامريكا أتت تعبث بالخرج والخبر
مجھے معلوم ہے کہ یہ امریکہ جو آیا ہے وہ ہمارے نکلنے کی خبر رکھنے کی کوشش میں ہے

فهاجرت مغتربا الى ارض بها النيل انحدر
میں نے پردیسیوں کی طرح اس سرزمین کی طرف ہجرت کی جہاں نیل بہتا ہے

خرطوم بعد أن فتحت أبوابها أبت لي أن اقر
پھر خرطوم نے میرے لیے اپنے دروازے کھولے کہ میں وہاں ٹھہروں

ثم ارتحلت مشرقا حيث الرجال أولي الغرر
پھر مجھے مشرق کی جانب رختِ سفر باندھنا پڑا کیونکہ لوگوں نے دھوکہ بازی سے کام لیا

كابول ترفع رأسها رغم الخصاصة والخطر
کابل نے خطرے اور تنگی کے باوجود اپنا سر بلند رکھا

كابول يتبسم ثغرها تنصر وتؤوي من حضر
کابل کی مسکراتی ہوئی چٹانیں مددگار بنتی ہیں اور جو بھی ان کے پاس آئے اسے پناہ دیتی ہیں

الشيخ يونس خالص قد بدا ليث يهاب اذا زأر
شیر کی طرح بہادر، شیخ یونس خالص جب بھی آتے تو بہت حوصلہ دیتے

وأخو الرجولة والابا أميرنا الملا عمر
مردانگی سے آراستہ ہمارے امیر ملا عمر نے ہمیں پناہ دی اور حوصلہ دیا

أبي لماذا أرسلوا وابل من القذائف كالمطر
میرے ابو! ان ظالموں نے کیوں بارش کے قطروں کی طرح (پے درپے بم) برسائے

لم يرحموا طفلا ولا شيخا يحطمه الكبر
نہ کسی بچے پر رحم کیا اور نہ کسی بوڑھے کے بڑھاپے کا خیال رکھا

أبتاه ماذا قد جرى حتى لا يلاحقنا الخطر
ابو جی! یہاں کیا کچھ ہو رہا ہے، خطرات نے ہمیں گھیر لیا ہے

أفداؤك البيت العتيق جريمة لا تغتفر
کیا آپ کی کعبۃ اللہ سے محبت ناقابلِ معافی جرم ہے؟

أثبت أبي لا تبتغي عرض الحياة من البشر
ثابت ہو چکا کہ میرے ابو کسی بھی انسان سے متاعِ دنیا کے طلب گار نہیں تھے

الخلد موعدنا اذا شاء الاله لنا الظفر
ہماری موعودہ قیام گاہ جنت ہے اگر اللہ نے ہمارے لیے کامیابی چاہی

قل لي أبي فيما أرى قول مفيد ومختصر
اے ابو! میری باتوں کے جواب میں مختصر اور مفید باتیں کہہ دیجیے

